کر مسکرانا دل میں ایک قیامت برپا کر دیتا تھا۔ اب مجھے پھولوں سے نفرت ہے، خوشبو سے نفرت ہے۔ دوستوں کی محفلوں سے نفرت ہے۔ بلکہ مجھے خود اپنے سے بھی نفرت ہے۔

اب میں اپنے باقی دن سادگی میں گزارنا چاہتا ہوں۔ جاؤ۔ جاؤ مجھے نہ ستاؤ۔

"ادبی دنیا"

---

## باجا

پڑوس میں کسی بچّے نے باجا بجایا۔

بچّے نے اپنی ماں سے کہا "ماں! مجھے بھی ویسا ہی ایک باجا دے"!

غریب ماں کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ اُس نے اپنے دل کے ٹکڑے کو چھاتی سے لگا کر کہا۔ "یہ گیت نہ سنو گے بیٹا؟"

بچّے نے کہا "نہ ماں! مجھے بھی ویسا ہی ایک باجا لا دے۔ میں بجاؤں تب تُو گا"!

ماں نے کہا "وہ تو امیروں کا باجا ہے"!

بچّے نے "اوں" "اوں" کر کے کہا "نہ ماں! مجھے تو وہی باجا دے۔ میں "ٹھاکر" جی کے "مندر" میں بجاؤں گا"!

وہ زمین پر لوٹ لوٹ کر رونے لگا۔ غریبنی کی آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو گرنے لگے۔

---

یکایک بچہ جیسے سوتے سے چونک کر بول اٹھا ـــــ "ماں! ماں! "میلا" باجا دیکھے گی؟"

وہ دوڑ کر سامنے سے ایک آم کی گٹھلی اٹھا لایا۔ پتھر پر گھسنے کے بعد پھونکتے ہی اُس کی روح بیدار ہو گئی دل کی گہرائیوں سے آواز نکلی اور ساری فضا گونج اٹھی۔

"اب گاؤ ماں! میرے اس باجے پر گاؤ" یہ کہتا ہوا بچّہ اور زور سے گٹھلی میں اپنی جان ڈالنے لگا۔

مامتا کی ماری ماں کی آنکھوں میں خوشی کے آنسو جھلکنے لگے۔ وہ محبت آمیز نظروں سے اپنے بچے کو دیکھتی رہی اُس کے دل میں نہ جانے کتنے گیتوں کے بھاؤ رس برسا رہے تھے لیکن اس باجے سے وہ اپنی آواز کیسے ملائے!

مہارتھی

---

## دوست

دوست! ہماری روح کا آئینہ ہے۔ وہ ہماری آرزوؤں اور امیدوں کا مرکز ہے۔ سچا دوست خدا کی نعمت ہے۔

جس کو ایک سچا دوست مل گیا اُس کے سامنے تمام دنیا کی نعمتیں کچھ بھی نہیں۔

بحرِ حیات کے تھپیڑے کھائی ہوئی روح دوستی کی آغوش میں لپٹ کر جنت کی خوشی حاصل کرتی ہے۔ باپ کے دروازے سے دھتکارے ہوئے بچے کو مامتا کی ماری ماں کی گود جتنی پیاری لگتی ہے، جیٹھ کی دوپہر میں سفر کرنے والے مسافر کو درخت کا سایہ جتنا طراوت بخش ہوتا ہے اُتنی ہاں اتنی ہی راحت دوست کی دوستی میں ملتی ہے۔

دوست ماں ہے۔ دوست باپ ہے۔ دوست بھائی ہے۔ دوست بہن ہے۔ دوست استاد ہے۔ دوست کا رشتہ عالمگیر ہے لیکن دیکھو دوست دوست میں فرق ہے ـــــ اِس سے بھی زیادہ فرق ہے جتنا دوست اور دشمن میں ہو سکتا ہے۔ سچا دوست خدا ہے تو جھوٹا دوست شیطان ہے۔

میدانِ جنگ میں تلوار کا زخم کھانا ایک بات ہے لیکن ـــــ بستر میں سے سوئی یا کانٹے کا چُبھنا بالکل دوسری بات ہے۔ دوست کی چوٹ دشمن کی چوٹ سے زیادہ تکلیف دہ ہوتی ہے۔ آہ مت پُوچھو اُس شخص کی بدقسمتی کو جس نے کسی جھوٹے دوست سے دوستی کی۔

دوست کی چوٹ میں بھی ایک قسم کی لذت ہے۔ جان لے دوست کی چوٹ کھا کر بھی اگر تُو نہ سنبھل سکا تو اے دل! تیرا دوست کہلانا فضول ہے۔

سنسکرت

## دیپک

اے دمکتے ہوئے دیپکو تم کس کو تلاش کرتے ہو ـــــ تم ضرور آنکھیں ہو ـــــ رات رات بھر جاگ کے صبح کر دینے والے کسی فرقت زدہ کی ـــــ یا کسی مہجورِ الم، ناکام تمنا عاشق کی!

میں نے باغ میں جا کر دیکھا کہ پھول اپنی خوشبو سے کسی کا خیر مقدم کر رہا ہے۔ درختوں کے جھرمٹ میں چھپی ہوئی کوئل پنچم سُر میں کسی کو پکار رہی ہے اور اب میں دیکھتا ہوں کہ اس گھر کے اندھیرے کونے میں دیپک کسی کو تلاش کر رہا ہے۔

دیپک نے جو کچھ کیا وہ صرف تیاگ (فنا) کے لئے جل کر دنیا کو روشن کرنے کے لئے!

دیپک تیاگ کی مورتی ہے۔ یہ بہت سے پتنگے اُس کے پاس درسِ فنا پڑھ رہے ہیں۔

اے محبت کے دیوانے دنیا میں تو ہی اکیلا تکلیف میں نہیں ہے دیکھ دل میں محبت کی آگ روشن کرنے کی وجہ سے مٹی کے دیپک کو بھی جلنا پڑتا ہے۔

اے دل اگر تو یوں ہی رہ رہ کر بجھے گا تو پھر کسی کو کس طرح پائے گا سنیہی (عاشق) کسے کہتے ہیں جو مزہ ہے وہ اس جلنے والے دیپک سے پوچھ۔

یہ نغمۂ حسن ہے یا پریم کا گیت؟ یہ مٹی کا بے زبان دیپک بھی کیسی دل گداز شاعری کر رہا ہے!

ہندی

# تبصرہ

خمکدۂ سرور منشی درگا سہائے صاحب سرور جہان آبادی کا مجموعۂ کلام ہے جسے قاضی محمد غوث صاحب قضا حیدرآبادی نے ترتیب دے کر شائقینِ سرور پر خصوصاً اور دوسرے ادبی ذوق رکھنے والوں پر عموماً بڑا احسان کیا ہے۔ یہ مجموعہ سرور کے تقریباً جملہ مضامینِ نظم اور ایک مضمونِ نثر پر مشتمل ہے۔ حجم تین سو صفحے، کاغذ اچھا اور لکھائی چھپائی معمولی ہے۔ قیمت دو روپے آٹھ آنے مقرر کی گئی ہے۔

سادگی، روانی، خلوص، درد اور جوش سرور کے کلام کی خصوصیات ہیں۔ دورِ گزشتہ کی جھوٹی شاعری سے انہیں کوئی واسطہ نہیں، اُن کا ہر خیال اصلیت اور احساس پر مبنی ہے۔ اُن کے کلام میں انتخابِ مضامین کا حیرت انگیز تنوع ہے۔ توحید و فلسفہ، وطنیت و قومیت، جذبات و اخلاقیات، مظاہرِ قدرت و فطرت، غرض کون سا موضوع ہے جس پر انہوں نے نہیں لکھا۔ اگر گنگا اور جمنا جیسی عظیم الشان نہریں اُن کی آنکھوں میں بسی ہوئی ہیں تو "بیر بہوٹی" جیسی حقیر اور نظر انداز ہو جانے والی مخلوق کو بھی وہ نہیں بھولے۔ اگر وہ "تلاشِ حقیقت" میں سرگرداں ہیں تو "بچہ اور ہلال" کے کھیل سے بھی غافل نہیں ہیں۔

انہوں نے ایک طویل نظم "جمنا جی" کے عنوان سے لکھی ہے۔ ذرا اس کے پہلے ہی دو شعروں کی دل کشی اور روانی ملاحظہ ہو۔

دھیمی دھیمی بہنے والی ایک نہرِ دل نشیں
آ بجو چھوٹی سی اک نازک خرام و نازنیں

تشنگیٔ شوقِ گنگا میں بجھانے کے لئے
جا رہی ہے اپنی ہستی کو مٹانے کے لئے

اُن کے اشعار میں ہندی اور ایرانی دونوں رنگ جھلکتے ہیں۔ یہ امتزاج صرف الفاظ و تراکیب تک محدود نہیں بلکہ اس حد سے گزر کر احساسات اور مناظر تک پہنچتا ہے اور بعض مقامات پر بہت ہی بھلا معلوم ہوتا ہے۔ مثلاً اسی نظم میں

یہ وہ جمنا ہے کہ رادھا سی حسین نے مدتوں
برج کی اک پاک دامن نازنیں نے مدتوں

بنسی والے کی جدائی میں اڑا کر سر پہ خاک
اپنے اشکوں سے کیا ہے دامنِ ساحل کو پاک

یہ وہ جمنا ہے جہاں اک بانوِ پردہ نشیں
آگرہ میں محوِ آسائش ہے جو زیرِ زمیں

رُخ سے آہستہ اُلٹ کر چادرِ آبِ رواں
دیکھتی تھی مسکرا کر منظرِ آبِ رواں

حُسن کے داخلی اور معنوی پہلو کی بجائے اُس کے خارجی اور مادی پہلو پر اُن کی نظر بہت زیادہ ہے۔ چنانچہ لکھنؤ کی شاعری کے انداز میں اُن کا کلام بھی زلف و رخ اور نقاب اور آنچل کے ذکر سے پُر ہے۔ مثال کے طور پر "عروسِ برشگال" سے چند شعر یہاں درج کئے جاتے ہیں۔

اودی اودی اب گھٹاؤں کا وہ آنچل ہے کہاں
ہلکی پھلکی اب کہاں ہے وہ نقابِ شبنمیں

آسماں پر اب کہاں وہ لکّۂ ابرِ سیاہ
دوشِ نازک پر کہاں اب آہ زلفِ عنبریں

اب کہاں آنکھوں میں ڈورے وہ شفق کے سرخ سرخ
اب وہ مستانہ نگاہیں ہیں نہ چشمِ سرمگیں

ہلکی ہلکی آہ وہ ساون کی جھڑیاں اب کہاں
اُبھرے سینے پر پسینے کے وہ چھینٹے اب نہیں

نیلگوں آنکھوں میں سرمے کے وہ ڈورے اب کہاں سرمگوں اودی گھٹا سے اب کہاں چرخ بریں

سرور کے اُن شعروں میں جو مشہور و مقبول ہیں ضرور کوئی سحر ہے جو ہر خاص و عام کے دل کو یکساں طور پر موہ لیتا ہے۔ کون شخص ہے جس نے اُن کے اِن اشعار کو کئی کئی بار نہیں پڑھا ــــ یا کم از کم نہیں سنا!

نہ وہ کیتکی کی پھبن رہی نہ وہ موتیا کی ادا رہی نہ وہ نسترن نہ سمن رہی نہ وہ گل رہے نہ فضا رہی

نہ گلوں کے اب ہیں وہ قہقہے نہ وہ بلبلوں کے ہیں چہچہے نہ غزل سرا وہ کوئی رہے نہ وہ قمریوں کی صدا رہی

کسی مستِ خواب کا ہے عبث انتظار سو جا کہ گزر گئی شب آدھی دلِ بے قرار سو جا

یہ نسیم ٹھنڈی ٹھنڈی یہ ہوا کے سرد جھونکے تجھے دے رہے ہیں لوری مرے غمگسار سو جا

غرض سرور کا کلام واقعی ایک خمکدہ ہے جو پڑھنے والے پر ایک کیفِ سرور کی سی حالت طاری کر دیتا ہے لیکن اس کے باوجود جیسا کہ حضرت جوش ملیح آبادی نے تمہید میں لکھا اس میں اکثر و بیشتر خامیاں موجود ہیں۔ مگر ان کی اس رائے سے بھی ہمیں اتفاق ہے کہ سرور کے سے شاعر کم پیدا ہوا کرتے ہیں ملنے کا پتہ یہ ہے: قاضی محمد غوث صاحب فضا آڈیٹر انجمنہائے اتحادی، سنگاریڈی ضلع میدک (علاقہ حیدرآباد دکن)

**فراست الید** مصنفہ اشفاق احمد صاحب زاہدی۔ اس کتاب میں ہاتھ کے خطوط کے ذریعہ سے انسان کی سیرت اور زندگی کے گزشتہ موجودہ اور آئندہ حالات دریافت کرنے کے طریقے لکھے ہیں۔ فراست الید ایک قدیم علم ہے جس کی ابتدا حضرت مسیح سے تین ہزار برس پہلے ملکِ چین میں ہوئی۔ جنابِ مصنف نے پہلے اسّی صفحات میں چند مدلل اور مبسوط مضامین میں قوانینِ فطرت، تشریح الابدان اور نفسیات کی رُو سے ثابت کیا ہے کہ گو یہ علم قیافے ہی سے تعلّق رکھتا ہے لیکن پھر بھی اس سے بڑی حد تک معرفتِ نفس حاصل ہوتی ہے اور اُن لوگوں کی سیرت معلوم ہوتی ہے جن سے انسان کو اپنی زندگی میں سابقہ پڑتا ہے۔ اس سے آگے خاص فنّی ابواب شروع ہوتے ہیں جنہیں ایسے آسان اور سہل پیرائے میں لکھا گیا ہے کہ محض ایک دفعہ پڑھ جانے سے ہر شخص بلا تکلف ہاتھ دیکھنے لگتا ہے۔ مزید آسانی پیدا کرنے کے لئے جا بجا نقشے بھی دیئے ہیں حجم ساڑھے تین سو صفحات کے قریب ہے اور کتاب مجلد ہے قیمت درج نہیں کی گئی

پتہ: اشفاق احمد صاحب زاہدی، کوچہ پنڈت، دہلی

**گلدستۂ کشیدہ کاری** رسالہ "ہمایوں" کی تقطیع پر چالیس صفحات کا مرقع ہے جس میں کئی قسم کے پھولوں پتّوں اور بیلوں کے نقشے دیئے گئے ہیں۔ تمام نقشے نہایت خوبصورت اور صاف ہیں۔ جو بہنیں کشیدہ کاری کا شوق رکھتی ہیں انہیں یہ کتاب ضرور منگانی چاہیئے۔ قیمت درج نہیں ہے۔ مینیجر دی کشیدہ ڈپو شملہ سے منگائیے۔

**سالنامۂ نیرنگِ خیال** اس دفعہ تقریباً دو سو صفحات مضامین اور دو درجن چھوٹی بڑی سہ رنگہ و یک رنگہ تصاویر پر مشتمل ہے۔ بعض چیزیں اس میں بہت اچھی ہیں۔ مثلاً مرزا فرحت اللہ بیگ صاحب دہلوی کا مضمون "پرانی اور نئی تہذیب کی ٹکر" نور الٰہی محمد صاحبان کا ڈراما "نہمہ خانہ آفتاب" اور جناب حنیف ہاشمی کا مضمون "مضامین کس طرح لکھے جاتے ہیں" حضرت جوش ملیح آبادی کی نظم "فرشتے کی سیر" اور حضرت آرزو لکھنوی کی ایک ہندی غزل قابلِ ذکر ہیں۔ ہم کارپردازانِ نیرنگِ خیال کو ایک اچھا پرچہ مرتب کرنے پر مبارکباد دیتے ہیں۔ اس پرچے کی قیمت ایک روپیہ آٹھ آنے ہے۔ مینیجر نیرنگِ خیال، بارود خانہ لاہور سے طلب فرمائیے۔

# تصاویر

**ہندی خاتون** کی تصویر میاں سر محمد شفیع صاحب بالقابہ کے گول کمرے کی زینت ہے یہ صوبہ بمبئی کی ایک نوجوان خاتون مس منجولا بھنڈارکر کے سحر کار موقلم کا ایک دلاویز نقش ہے جسے انہوں نے بمبئی کی ایک نمائش میں پیش کیا۔ ہم اپنے محترم میاں صاحب کی اس نوازش کے ممنون ہیں کہ انہوں نے یہ تصویر ہمیں "ہمایوں" میں شائع کرنے کے لئے مرحمت فرمائی۔

**میاں عبدالعزیز** حضرت اعجاز دہلوی کا قول ہے کہ اگر ہمایوں صرف ایک ہی غرض سے ظہور میں آتا کہ فلک پیما کے مضمون دنیا کے سامنے پیش کرے تو اس کی یہی اک ادبی خدمت اُس کی ہستی کی اہمیت کو کافی تھی۔ آج "ہمایوں" کو اس بات کا فخر حاصل ہے کہ وہ بالآخر اپنی اس کوشش میں کامیاب ہوا ہے کہ اس کا "فلک پیما" بزم ہمایوں میں جو عموماً زمین پر منعقد ہوتی ہے عبدالعزیز بن کر بنفس نفیس موجود ہے۔ میاں صاحب دنیا کے لئے ڈپٹی کمشنر، مہتمم بندوبست، ممبر لیجسلیٹو اسمبلی وغیرہ سب کچھ ہوں اور بزم ہمایوں میں فلک پیما، آکاش کا جوگی پرستار حسن، وغیرہ بنتے رہیں لیکن حق یہ ہے کہ وہ خود بھی یہی چاہتے ہیں کہ لوگ یہ سمجھ لیں کہ وہ سب ہیں ہر دلعزیز نہیں مگر حیثیت میں نگاہوں کو عزیز ہوں اور بس۔

**متین و شریر** کی تصویریں کتاب "چائیلڈ ان آرٹ" انڈ نیچر" سے لی گئی ہیں۔ پہلی تصویر متانت اور فراست کا مجسمہ ہے اور اُس کی پیشانی سے ذہنی امارت اسی طرح جھلک رہی ہے جس طرح غریبوں کے بچوں کے چہروں سے عسرت نمایاں ہوا کرتی ہے۔ دوسرا بچہ مسرت کا خزانہ معلوم ہو رہا ہے۔ اس کے نزدیک زندگی اور خوشی ہم معنی الفاظ ہیں۔ اسے کوئی غم نہیں ہے۔

**سمندر کی چڑیاں** نظارہ کرنے والی آنکھ کے لئے سمندر کے ان پرندوں کی اڑان ایک نہ ختم ہونے والا سحر ہے۔ مصور مسٹر آرتھر ہرنگٹن نے یہاں انہیں ایک کشتی کے گرد چکر کاٹتے ہوئے دکھایا ہے۔ پرندوں کی وضعوں اور حالتوں میں ایک غیر معمولی تنوع ہے لیکن کسی وضع اور کسی حالت میں بھی مصور کے ہاتھ سے لطافت کا دامن نہیں چھوٹا۔

**وہ جس نے ڈال رکھا ہے زمانے کو تحیر میں** یہ تصویر سی ایم کیو آر ڈسن کی بنائی ہوئی ہے جو انہوں نے رائل اکاڈمی کی ایک سو چالیسویں نمائش میں پیش کی۔ یہ مصور کے فن کا کمال ہے کہ اُس نے تحیر کی ایک کامل فضا پیدا کرنے کے لئے سامنے آئینہ رکھ کر اپنے موضوع کے دونوں رخ دکھا دیئے۔

**عالم خیال میں** سیونج کوپر کی مصوری کا ایک اثر آفریں نمونہ ہے۔ یہ تصویر رائل اکاڈمی کی ایک سو اٹھائیسویں نمائش میں پیش کی گئی تھی بہار کی فراوانی اور تصور کی موجوں کا زیر و بم قابل دید ہے۔

**قبر کا بھید** عفریت قبر کے راز کی حفاظت کر رہا ہے۔ یہ مجسمہ لکسم برگ (پیرس) کے عجائب خانے میں رکھا ہوا ہے۔ فرانس کے مشہور سنگ تراش ... کے ہاتھ کا بنایا ہوا ہے۔

**مقبرۂ زبیدہ** کی تصویر کے لئے ہم میاں محمد اکبر صاحب کے ممنون ہیں، جو ایک عرصہ تک بصرہ اور بغداد میں اقامت پذیر رہے ہیں۔ یہ عمارت اسلامی فن تعمیر کا ایک انوکھا نمونہ ہے۔

**سرورق** میاں عبدالرحمٰن صاحب اعجاز ساندوی کی محنت و کاوش کا نتیجہ ہے ہم اُن کے شکر گزار ہیں کہ انہوں نے ایک قابل مصور ہو کر اس قدر اچھا نقشہ بنا کر دیا۔ اس کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس کی ہر بیل اور ہر پھول طبعزاد ہے اور یہ ایک ایسی صفت ہے جو کسی مصور کی سب سے بڑی خوبی سمجھی جا سکتی ہے۔

جسٹرڈ نمبر ایل ۱۳۶۳

اُٹھو! وگرنہ حشر نہیں ہوگا پھر کبھی
دوڑو! زمانہ چال قیامت کی چل گیا
(ہمایوں)

بیادگارِ علامۂ فصیحِ آنریبل جسٹس میاں محمد شاہ دین صاحب ہمایوں مرحوم

اردو کا علمی و ادبی ماہوار رسالہ

# ہمایوں

ایڈیٹر۔ بشیر احمد۔ بی۔ اے (آکسن) بیرسٹر ایٹ لا
جائنٹ ایڈیٹر۔ منصور احمد

# فہرستِ مضامین

جلد ۱۸    بابت ماہِ فروری سنہ ۱۹۳۰ء

تصویر: سرما کی پری

مشہور مصوّر جان میک ورٹر کی یہ تصویر ۱۸۹۸ء میں رائل اکیڈمی کی ایک سو تیسویں نمائش میں پیش کی گئی

# چند باتیں

جی چاہتا ہے کہ آپ سے جو آج ہمایوں کو پڑھ رہے ہیں چند باتیں کروں اور آپ سے یا کسی اور سے جو بھی ہمایوں کو پڑھا کرے کبھی نہ کبھی چند باتیں کیا کروں! خشک وعظ سے، نرے مضمونوں سے، جی گھبرا جاتا ہے اور چاہتا ہے کہ کبھی نہ کبھی باتیں بھی کیا کروں۔ ہمیشہ یہی محسوس نہ کروں کہ کسی علمی مجلس میں، قابل نکتہ چینوں کے سامنے کھڑا تقریر یا تحریریں، اُن کے اور اپنے علم وفضل کی داد دے رہا ہوں۔ فضا میں قابلیت کا سماں ہے، ہوا میں علمیت کی بُو ہے، لیکن عام انسانیت دبک کے کونے میں بیٹھی ہے یا چپکے سے اپنے گھر کو چل دی ہے۔ انجمن آرائیاں تو آج کل ہوتی ہی رہتی ہیں خواہ ہم انہیں چاہیں نہ چاہیں لیکن اس سے یہ بھی نہ ہو جائے کہ دوستوں میں مل بیٹھنے، دل سے دل کی باتیں ہونے کا دستور ہی اٹھ جائے۔ اس لئے میں چاہتا ہوں کہ بزم ہمایوں کی شان وشوکت سے بھی کچھ الگ ہی الگ ہیں آپ سے جو آج ہمایوں کو پڑھ رہے ہیں چند باتیں کرلوں، گویا آپ یہیں آ گئے یا میں بے تکلفی سے آپ کے ہاں چلا گیا!

کل جب میں "المنظر" سے نکل کر، سامنے کے اس جنت رنگ و بُو کے سبزہ زاروں میں سے گزرتا ہوا پرے کے اُن سرکاری بنگلوں کو پیچھے چھوڑ نہر کنارے جا پہنچا تو اور بیسیوں نہ جانے بُوجھے خیالوں کے جھرمٹ میں، ایک اِس خیال نے بھی پہلی بار سر نکالا کہ اپنے ہمایوں کے پڑھنے والے سے کبھی نہ کبھی چند باتیں کیوں نہ کیا کروں؟ کیوں نہ اُسے بھی اپنے دوستوں کے حلقے میں شامل کرلوں؟ کیوں نہ زندگی کے تالاب میں روزمرہ کی باتوں کا ننھا سا سنگریزہ پھینک کر اس حلقے کے دائرے کو زیادہ ہی زیادہ وسیع کرتا جاؤں؟ کتنے دلوں تک یوں جا پہنچوں! وحدت کو کثرت میں کھو دوں کہ وحدت شاید کچھ سمجھ میں آجائے! اب آج صبح نیند سے جاگا، مشرق کی روشنی دھیرے دھیرے آئی، روح میں کسی وجُود نے حرکت کی، کسی اَن دیکھے نے کان میں کچھ کہا، میں اُٹھ بیٹھا، منہ ہاتھ دھویا، ہاتھ پاؤں اٹھائے پھیلائے پھر دن بھر کے اوقات کی تقسیم کی کہ یہ کچھ کرلیا تو بہت ہے۔ پھر کمرے سے نکلا ننھی کو گود میں لیا، نیچے باغ میں گیا اور مٹر پھولوں کی دورویہ مسکراہٹ کے بیچوں بیچ ہم دونوں نے اک زندگی بسر کی۔ پھر دھیان آیا کہ ابھی دو ایک گھنٹے میں گھنٹی بجنے والی ہے کہ میرے "ساتوں" میں کا ایک آج آئے گا کہ نہ آئے گا۔ اب اوپر آیا ہوں تو اسی شیریں انتظار میں گھڑیاں گذر رہی ہیں! سو باقی اے دوست پھر!

جمعہ ۲۴۔ جنوری ۱۹۳۰ء
صبح ۹½ بجے

ل ب

# بہار اور آندھی

(پیشکش بخدمت مسز سروجنی نیڈو صاحبہ)

کہنے لگی سروجنی گاندھی سے ایک دن
یعنی بہارِ پریم کی آندھی سے ایک دن

"اے اِس زمیں پہ حق کی محبّت کے دیوتا
دشمن مسرّتوں کے مشقّت کے دیوتا!

اے تُو کہ تیری رُوح کو سچ کی تلاش ہے
اے تُو کہ تیرے آگے خوشی پاش پاش ہے!

سب پھُول میرے تیرے تھپیڑوں سے جھڑ گئے
جتنے درخت تھے ترے دم سے اُکھڑ گئے

پروا نہیں ہے تجھ کو کہ ناشاد ہوں سبھی
تجھ کو فقط یہ دُھن ہے کہ آزاد ہوں سبھی

پردیسی باغباں کو چمن سے نکال دیں
دیسی زمیں میں دیس کی ہی کھاد ڈال دیں

کہتی ہوں تجھ سے مَیں مرے پیارے مہاتما!
سُن لے مری بھی میرے دُلارے مہاتما!

کم مایہ نوجواں ابھی ہندوستاں کے ہیں
نازک سے پھُول پھل ابھی اِس گلستاں کے ہیں

آہستہ رکھ قدم ابھی اِس باغ میں ذرا
سُن لے ذرا مری مرے پیارے مہاتما!"

بولے حضور "اے مری نیڈو شریمتی!
تو شاعری کی جان ہے لذّت مٹھاس کی

مجھ پر مگر مٹھاس کا تیری اثر نہیں
عورت کے حُسن کا مری آنکھوں میں گھر نہیں

جادو تُو نونہالوں پہ اپنا یہ آزما
آندھی ہوں میں لحاظ مجھے کیا بہار کا!"

آ اور اے سروجنی پھولوں سے کھیل تُو!
جا اور گاندھی اپنے اصولوں سے کھیل تُو!

بشیر احمدؔ

# جہاں نما

## موسیو کلیمنشو

موسیو کلیمنشو جن کا انتقال گزشتہ نومبر میں ہُوا فرانس کے ایک بہت بڑے سیاسی مدبر تھے۔ انہوں نے کئی سال سے عزلت گزینی اختیار کر رکھی تھی۔ چنانچہ اُن کا انتقال بھی ایک سادہ اور تنہا مکان میں ہُوا جہاں اُن کا رفیق صرف ان کا شوفر فرینکو برابانت تھا جو زمانۂ جنگ میں بارہا انہیں میدانِ کارزار تک لے گیا تھا۔

زندگی کے چند آخری عرفانی لمحوں کے درمیان انہوں نے کہا: "میں اپنے بسترِ مرگ کے آس پاس عورتوں کو نہیں دیکھنا چاہتا ——— ہاں، نہ عورتوں کو اور نہ آنسوؤں کو۔ میں مردوں کے روبرو مرنا چاہتا ہوں۔" یہاں تک کہ انہوں نے اُس نرس کو بھی جو نہایت توجہ سے اُن کی تیمارداری کرتی رہی تھی اپنے پاس سے ہٹا دیا۔

موسیو کلیمنشو کا آخری اور نیک دلانہ عمل یہ تھا کہ انہوں نے اپنے وفادار خدمت گذار اور شوفر کے ہاتھوں کو بوسہ دیا۔ اخبارات کے نمائندوں کو وہ عموماً نہیں ملا کرتے تھے۔ ایک دفعہ ارجنٹائن کا ایک جریدہ نگار اُن سے ملنے میں کامیاب ہو گیا۔ جریدہ نگار نے پوچھا "آپ سیاسی زندگی کو اس قدر خشک مزاجی سے کس طرح نباہ رہے ہیں؟" کلیمنشو اس سوال کو سُن کر خوش ہوئے اور کہا "سچ تو یہ ہے کہ میں اپنے والد کی مصائب کو یاد کر کے اس زندگی پر قابو پا لیتا ہوں۔ جب میں کسی سے برسرِ پیکار ہوتا ہوں، یا جب کبھی میں اپنے جمہوری خیالات کو کمزور ہوتے دیکھتا ہوں تو انہیں یاد کر لیتا ہوں۔ بس یہ کافی ہوتا ہے۔ مجھ میں ایک تغیر رونما ہو جاتا ہے اور میں کچھ اَور ہی ہو جاتا ہوں۔ میں سمجھتا ہوں کہ میں وہی ہوں۔

"میرا باپ بنجمن کلیمنشو ڈاکٹر تھا جیسا کہ میں بھی اس کے بعد ہُوا۔ ایک دن وہ لوگوں کے مصائب کو دیکھ کر اس قدر متاثر ہُوا کہ غم سے وہ نڈھال ہو گیا۔ اُس نے اپنا دفتر بند کر دیا اور اپنے بیوی بچوں کو لے کر نانٹیز چلا گیا۔ اُس نے اپنی زندگی زراعت اور جمہوری خیالات کی نشر و اشاعت کے لئے وقف کر دی۔ ۱۸۵۲ء کے شہنشاہیت پرست فرانس میں، نپولین ثالث جیسے شخص کے عہد میں جس نے مجلسِ شوریٰ کو منتشر کر کے خود شہنشاہیت کا تاج زیبِ سر کر لیا، صرف اس بنا پر کہ اُس نے ایک خانگی گفتگو کے دوران میں کہا تھا کہ فرانس کی بہتری کی آخری امید اب صرف جمہوریت

وہ ربطِ عشق، جس کو خبطِ عرضِ حالتِ دل تھا — اُسے بیزارِ عرضِ حالتِ دل دیکھتے جاؤ
وہ ضبطِ شوق، جو کل تک دلِ شیدا کو مشکل تھا — اُسے خوئے دلِ شیدا میں داخل دیکھتے جاؤ

---

وہ امیدِ وفا، جو باعثِ تسکینِ پنہاں تھی — اُسے شکلِ بلائے یاس نازل دیکھتے جاؤ
وہ ارمانِ لقا، جس کی بدولت زیست آساں تھی — اُسے مہلک بسانِ سمِّ قاتل دیکھتے جاؤ

---

وہ شوقِ وصل، جو اک دن علاجِ غم میں کوشاں تھا — اُسے فکرِ علاجِ غم سے غافل دیکھتے جاؤ
وہ دردِ ہجر، جو اک دن ضرورت مندِ درماں تھا — اُسے سوئے سکونِ تام مائل دیکھتے جاؤ

---

وہ نظریں، جو کبھی اک بے وفا سے لڑکے نازاں تھیں — اب اُن کو اپنی بدبختی کا قائل دیکھتے جاؤ
وہ آنکھیں، جو کبھی پروانۂ رخسارِ تاباں تھیں — اب اُن کو گریۂ حسرت میں شاغل دیکھتے جاؤ

---

وہ اُلفت جس کے استحکام پر دنیا کو حیرت تھی — اب اُس کو مثلِ رنگِ خام زائل دیکھتے جاؤ
وہ بدبختِ محبت جس کی فطرت ہی محبت تھی — اب اُس کو "صبر کر لینے کے قابل" دیکھتے جاؤ

---

وہ آزادِ حزیں، جو آج تک آزادِ ناقص تھا
اُسے "نازانِ آزادیٔ کامل" دیکھتے جاؤ

حکیم آزاد انصاری

# صاحب بہادر

آنکھیں بڑی نعمت ہیں، مگر خدا بھلا کرے ہم ہندوستانیوں کا کہ خدا کی اس نعمت کی کبھی قدر نہیں کرتے۔ سمجھتے ہیں کہ مفت کا مال ہے جس طرح جی چاہے کام میں لاؤ۔ رات کو پڑھو۔ دن کو پڑھو۔ صبح کو پڑھو۔ شام کو پڑھو۔ یا تو ان سے اتنا کام لو کہ بے کار ہو جائیں۔ یا اس طرح چھوڑ دو کہ یہ خود نکمی ہو جائیں۔ دوسروں کو کیا کہوں خود میں نے ان کو تباہ کر لیا۔ جب دیکھو کتاب ہاتھ میں ہے۔ روشنی ہے تو کچھ پروا نہیں۔ اندھیرا ہے تو کچھ پروا نہیں۔ کتاب ہے اور میں ہوں۔ آنکھیں آخر کہاں تک کام دیتیں۔ کمزور ہونی شروع ہوئیں۔ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر پڑھا۔ آنسو آئے پونچھ لئے۔ ذرا دھندلا دکھائی دیا۔ دھو ڈالا۔ غرض جب ساری ترکیبیں ختم ہو گئیں اور کتاب کے حرف نگاہ کے سامنے سے بھاگنے لگے سامنے بھنگے سے اڑنے لگے اُس وقت خیال آیا کہ آنکھیں گئیں۔ اور گئی نہیں تو کمزور ضرور ہو گئیں۔ اب علاج کی سوجھی۔ سب نے کہا کہ کسی بڑے ڈاکٹر کو دکھاؤ۔ دوستوں سے مشورہ کیا۔ انہوں نے مدراس جانے کی رائے دی۔ بستر باندھ سیدھا مدراس پہنچا۔ آنکھوں کے مریضوں کا جو دواخانہ ہے اس میں جا کر معائنہ کرایا۔ فیسیں بھریں۔ تین چار روز تک دیکھنے کے بعد ڈاکٹروں نے کہہ دیا "ہندوستان میں علاج نہیں ہو سکتا۔ جرمنی جاؤ۔" واپس آیا۔ پھر مشورے ہوئے۔ سب نے کہا کہ "میاں جاؤ۔ آنکھوں سے زیادہ کہیں روپیہ ہے؟" مرتا کیا نہ کرتا۔ بنک کا حساب دیکھا۔ ٹکٹ کا انتظام کیا۔ چلنے کی تیاری کی۔ یار دوستوں سے رخصت ہونے گیا۔ ایک صاحب نے کہا "اجی حضرت کیوں روپیہ تباہ کرتے ہو۔ اگر ولایت جانے کا شوق ہے تو خیر اسی بہانہ سے جاؤ۔ ہاں اگر بال بچوں کے لئے کچھ چھوڑ مرنا ہے تو یہیں علاج کراؤ۔ ولایت والوں میں کونسا سرخاب کا پر لگا ہے۔ ہم لوگ خود اپنے ہندوستانی بھائیوں کو ذلیل سمجھنے لگے ہیں۔ ورنہ جو وہ کر سکتے ہیں وہ ہم کر سکتے ہیں۔ ہاں وہ غیر سمجھ کر لوٹتے ہیں۔ ہم اپنا سمجھ کر ہمدردی کرتے ہیں۔ لو۔ مجھے ہی دیکھ لو۔ میری آنکھوں میں کیا رہا تھا۔ میں تو نہ فرانس گیا نہ جرمنی۔ یہیں علاج کیا اور اچھا ہو گیا۔ اگر روپے سے دشمنی نہیں ہے تو بھائی صاحب بمبئی جائیے۔ ڈاکٹر ڈگن سے ملئے۔ ہاں وہ جواب دے دیں تو پھر آپ کو اختیار ہے۔ کچھ بات تو ہے جو انگلستان کے ماہرانِ فنِ چشم نے اس کو اپنی کانفرنس کا صدر نشین بنایا تھا۔ ہمارا کام سمجھانا تھا سمجھا دیا۔ اب تم جانو تمہارا کام جانے مانو یا نہ مانو۔" میں نے بھی سوچا کہ ہاں بیچارا سچ تو کہتا ہے۔ لاؤ ڈاکٹر ڈگن کو بھی دیکھ لیں کہ کتنے پانی میں ہیں۔ گھر آیا۔ صبح ہی بستر باندھ ریل پر سوار ہو گیا۔ میں بیچارا

ہندوستانی آدمی - سامان بھی کچھ واجبی ہی واجبی ساتھ تھا - لباس کے ساتھ پان دان اور لوٹا صاف ظاہر کرتا تھا - کہ اول نمبر کا قدامت پرست آدمی ہے - انگریزی جانتا ہوں - انگریزوں کے ساتھ مدتوں رہا ہوں - انگریزی کپڑے بھی پہنتا تھا - مگر وہ زمانہ گیا - اب تو کچھ اپنے ہی ملک کے لباس میں آرام آتا ہے - سیکنڈ کلاس میں بیٹھ ٹوپی اتاری شیروانی اتاری - جوتا اتارا جرابیں اتاریں - بچھونا بچھایا - پان دان کھول کر پان کھایا - بچھونے پر لیٹ تکیہ گھٹنوں میں دبا - آرام سے لوٹ ماری -

اس زمانہ میں بعض ایڈیٹروں کے تقاضے نے ناک میں دم کر رکھا تھا - مگر سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ کیا لکھوں پنسل اور کاغذ سرہانے رکھ لیا تھا کہ کچھ سوجھ جائے گا تو لکھ لوں گا - مگر گاڑی کے چکروں میں کچھ ایسا مزا آیا کہ آنکھ لگ گئی - نیند تو ایسی مزے کی آئی تھی کہ شاید بمبئی ہی میں جا کر آنکھ کھلتی - مگر کیا کروں ایک صاحب بہادر کی کرخت آواز نے نیند میں خلل ڈال دیا - آنکھیں تو میں نے نہیں کھولیں - ہاں ذرا ابھی بھی آنکھوں سے گاڑی کا رنگ دیکھا - کیا دیکھتا ہوں کہ ایک سیاہ فام جوان سے آدمی - نہایت عمدہ سوٹ پہنے - منہ میں سگار دبائے قلیوں سے انگریزی لہجہ کی اردو میں لڑ رہے ہیں - لڑائی ایک ٹین کے لوٹے پر تھی - قلی کہتے تھے کہ حضور کا ہے - صاحب کہتے تھے کہ "ہمارا نہیں ہو سکتا" قلیوں کو شاید یہ ڈر تھا کہ چوری کا الزام نہ لگ جائے - ورنہ اُن کو جھگڑنے کی کیا ضرورت تھی - لوٹا اٹھا کر چلتے بنتے - گھر میں کام آتا - میں سمجھ گیا کہ اِن ہمارے ہندوستانی بھائی کو انگریزیت کا نیا شوق چرّایا ہے - گھر سے لوٹا ساتھ کر دیا ہو گا - یہاں سوٹ پہن کر لوٹا ساتھ رکھتے شرم آتی ہے - اس لئے اس کی ملکیت سے انکار کیا جا رہا ہے - گھڑی گھڑی اُن کا ہاتھ موچھوں پر جاتا اور خالی آتا - اس سے صاف ظاہر تھا کہ موچھیں پہلی دفعہ منڈائی گئی ہیں - رہ رہ کر ٹائی درست کرتے - کوٹ اور واسکٹ کی سلوٹیں نکالتے - یہ اس بات کی دلیل تھی کہ سُوٹ پہننے کی عادت نہیں ہے - ہاتھ میں موٹی سی انگریزی آدابِ مجلس کی کتاب تھی - اس سے سمجھ لیجئے کہ عالم ہو کر یہ کہیں اس پر عمل کرنے جا رہے ہیں - ٹکسوں کی زیادتی بتا رہی تھی کہ سفر کرنے کے عادی نہیں - اس لئے بے ضرورت سامان سمیٹ لائے ہیں - ان خیالات کا دل میں آنا تھا کہ میں جھٹ اُٹھ بیٹھا - سوچا کہ چلو اللہ نے مفت کا ایک مضمون دیا - خدا کرے کچھ عرصہ ساتھ رہے مزا آجائے گا - سب سے پہلے تو میں نے قلیوں کو سمجھایا کہ "بیوقوفوں کہیں صاحب لوگوں کے پاس لوٹا ہوتا ہے جو ان کے پاس ہو گا - چلو - ہٹو - لوٹا پولیس میں دے دو - کوئی دوسرا مسافر چھوڑ گیا ہو گا" صاحب یہ سُن کر مسکرائے اور "تھینک یو" سے میری عقلِ رسا کی داد دی - اس کے بعد نہایت فراخ دلی سے قلیوں کو انعام دیا - بے ترتیب سامان کو بے وجہ ٹٹول ٹٹول کر اور بے ترتیب کر دیا - بندھا ہوا بستر ایک سیٹ پہ

رکھا اس سے تکیہ لگا کر بیٹھے۔ اور اپنی کتاب "آداب مجالس" پڑھنے میں مشغول ہو گئے۔ میں نے پھر لمبی تانی۔ لیکن کن انکھیوں سے اُن کو دیکھتا رہا۔ وہ بھی کبھی کبھی میری طرف دیکھ لیتے تھے کہ سو گیا یا جاگتا ہے۔ میں پہلے سے ان کو دھوکا دینے کے لئے تیار تھا کہ ان کا اصلی رنگ دیکھوں۔ آہستہ آہستہ خراٹے لینے شروع کئے۔ وہ سمجھے کہ چلو یہ تو سو گیا۔ اب اپنا کام کرو۔ چپکے سے ٹفن باسکٹ کھولا۔ چھری، کانٹے اور چمچے نکالے۔ کتاب کو دیکھ کر اسی موافق سامنے جمائے۔ اب تھوڑی دیر کتاب پڑھتے اور تھوڑی دیر خالی چھری کانٹے چلاتے۔ کبھی کبھی انگریزوں کی طرح شکریہ کے طور پر ادھر اُدھر گردن بھی جھکاتے۔ غرض اسی طرح کوئی دو گھنٹے گزار دیئے۔ میں نے کروٹ لی اور انہوں نے آہستہ سے سب سامان ٹفن باسکٹ میں رکھ دیا۔ اسٹیشن آیا۔ گارڈ نے کھانے کے متعلق پوچھا۔ میں نے کھانے کے ٹکٹ کے روپے دے دیئے۔ انہوں نے صاحب بہادر سے بھی دریافت کیا۔ پہلے تو انہوں نے دماغ پر زور ڈالا کہ سبق پر عمل کروں یا نہ کروں۔ پھر شاید خیال آیا کہ کہیں اوروں کے سامنے ہتک نہ ہو جائے۔ نہایت ڈانٹ کر "نو" (نہیں) کہہ دیا۔ گارڈ نے مجھے لا کر ٹکٹ دے دیا۔ اور ہمارے دوست اپنی کتاب کے سرہانے میں اُٹھا ہاتھ منہ دھویا۔ کپڑے پہنے۔ ذرا بھلا آدمی بنا۔ پان کھایا۔ صاحب سے انگریزی میں پوچھا "آپ تو پان نہ کھاتے ہونگے" کہا "نہیں۔ اِس سے دانت خراب ہوتے ہیں"۔ میں نے پوچھا "شاید ولایت کا قصد ہے"۔ کہنے لگے "نہیں۔ اس وقت تو صرف بمبئی تک جا رہا ہوں"۔ میں نے کہا "بمبئی میں کچھ عرصہ تک قیام رہے گا"۔ فرمایا "نہیں صرف چار دن"۔ اس کے بعد ذرا کھلے اور خود سوال شروع کئے۔ پہلا ہی سوال مطلب کا تھا۔ کہنے لگے "بمبئی بہت بُری جگہ ہے۔ کھانا اچھا نہیں ملتا۔ کوئی ہوٹل اچھا نہیں ہے"۔ میں نے کہا "یہ تو نہ فرمائیے۔ تاج محل ہوٹل کے متعلق کون کہہ سکتا ہے کہ وہاں آرام نہیں ملتا یا کھانا اچھا نہیں ملتا۔ ہاں خرچ ضرور زیادہ ہوتا ہے"۔ کہنے لگے "اوہ خرچ کی ہمیں پروا نہیں۔ ہم اینگلو انڈینز کو پسند نہیں کرتے۔ ہم ایسی جگہ ٹھہرنا چاہتے ہیں جہاں سب مہذب ہندوستانی ہوں یا سب یورپین"۔ بھلا ایسا موقع ملے اور میں ہاتھ سے جانے دوں۔ میں نے کہا "ایسٹرن ہوٹل میں ٹھہریئے۔ وہاں آپ کو آرام بھی ملے گا اینگلو انڈینز بھی نظر نہ آئیں گے"۔ میرا مطلب دوسرا ہی تھا۔ میں خود اسی ہوٹل میں ٹھہر رہا تھا۔ سمجھا کہ یہ ٹیر ساتھ رہا تو میرا مضمون پورا ہو جائے گا۔ وہ بھلا اس ہیٹر کو کیا سمجھتے جھٹ راضی ہو گئے۔ پھر میری ذات کے متعلق انہوں نے سوالات کی بھرمار شروع کی۔ کیا نام ہے، کہاں پڑھا ہے، کہاں تک پڑھا ہے، کہاں نوکر ہو، کیا تنخواہ ملتی ہے، کتنے بچے ہیں، کیوں بمبئی جا رہے ہو، کب تک رہو گے، کب واپس آؤ گے، انگریزوں میں رہنے سہنے کا اتفاق ہوا ہے، انگریزی آداب مجلس سے واقف ہو، تم خود کس ہوٹل میں ٹھہرو گے، غرض ہزاروں سوال

کر ڈالے۔ جب اُن کو معلوم ہوا کہ باوجود ہندوستانی لباس کے میں انگریزی طرز معاشرت سے بے بہرہ نہیں ہوں اور ایسٹرن ہوٹل میں ٹھہر رہا ہوں تو اُن کے چہرہ پر ذرا ابشاشت سی آگئی۔ سمجھے ہونگے کہ چلو کتاب کے مضمون پر عمل کرنے میں کچھ تو اس سے مدد ملے گی۔

دوسرے اسٹیشن پر میں تو اُتر کھانا کھانے چلا گیا اور ہمارے صاحب بہادر نے معلوم نہیں کیونکر اسٹیشن پر سے پوریاں اور مٹھائی خریدی اور خوب تن تازہ کر شب خوابی کے کپڑے پہن بستر بچھا روشنی گل کر سو گئے۔ ان کا بھانڈا نہ پھوٹتا اگر حمام میں ترکاری اور مٹھائی کے پتّے پڑے ہوئے مجھے نہ ملتے۔ پتّے دیکھ کر میں نے دو نتیجے نکالے۔ اول یہ کہ انہوں نے جو کچھ بھی کھایا حمام میں کھایا تاکہ کوئی یہ دیکھ کر تعجب نہ کرے کہ ایک صاحب بہادر بیٹھے پوریاں کھا رہے ہیں۔ دوسرے یہ کہ یا تو گھبراہٹ میں یہ پتّے باہر پھینکنے بھول گئے۔ یا انہوں نے پھینکے تھے اور وہ ہوا کے زور سے پھر الٹے اندر گھس آئے۔ خیر معلوم ہو گیا کہ بمبئی میں اچھی کٹے گی۔

دوسرے دن صبح ساڑھے چھ بجے بمبئی پہنچ گئے۔ یہ تو اسباب سمٹولنے میں رہے اور میں کرایہ کی موٹر لے ایسٹرن ہوٹل پہنچا۔ بیسیوں دفعہ وہاں ٹھہرا ہوں۔ سب سے ملاقات ہے۔ مینیجر صاحب سے ملاقات کیا دوستی ہے۔ پہلے انہی سے ملا۔ اور کہا ایک صاحب آرہے ہیں میرے کمرے کے برابر ہی اُن کو کمرہ دینا۔ اور ذرا اِدھر اُدھر جائیں تو مجھ کو اطلاع کر دیا کرنا۔ اس وقت تو بس اتنا ہی سُن لو۔ باقی پھر کہوں گا۔" خیر میں تو ان سے یہ کہہ تیسری منزل کے کمرہ نمبر ۳۶ میں جا ٹکا۔ اوپر سے دیکھا تو صاحب بہادر کی لدی پھندی دو موٹریں نیچے دروازہ کے سامنے آکر ٹھہریں۔ اسباب چلنا شروع ہوا۔ تھوڑی دیر میں آگے آگے مینیجر صاحب اور پیچھے پیچھے ہمارے دوست آئے۔ کمرہ نمبر ۳۵ کھولا گیا اور اس میں انہوں نے قیام فرمایا۔ مینیجر صاحب اِن سے فارغ ہو میرے پاس آئے اور کہنے لگے "یہ کیا بات ہے جو آپ نے کہا تھا بجنسہ وہی انہوں نے کہا۔ آتے ہی پوچھا کہ ابھی جو صاحب آئے ہیں وہ کون سے کمرے میں ٹھہرے ہیں"۔ میں نے کہا "کمرہ نمبر ۳۶ میں" انہوں نے فرمایا "ہمیں ان کے برابر والا کمرہ دو اور جب وہ میز پر آئیں ہم کو اطلاع دیا کرو"۔ میں نے مینیجر صاحب سے کہا "ذرا تم نیچے جاؤ ابھی میں آکر سارا قصّہ بیان کرتا ہوں۔ اور ہاں میرے کمرے کے سامنے جو ہندوستانی پیخانہ ہے اُس کا لوٹا اٹھوا دو۔ صاحب کو لوٹوں سے بڑی نفرت ہے۔ اسٹیشن پر قلیوں سے لڑائی ہوتے ہوتے رہ گئی"۔ بچارے مینیجر پریشان تھے کہ یہ خاصا بھلا چنگا آدمی دیوانہ تو نہیں ہو گیا۔ کچھ بڑبڑاتے ہوئے رخصت ہوئے۔ تھوڑی دیر میں مَیں نے جا کر اُن کو سب کچھ سمجھا دیا۔ کہنے لگے "بھئی ذرا دیکھنا ایسی کوئی بات نہ ہو کہ ہوٹل بدنام ہو جائے۔ لطف تو ضرور آئے گا۔ مگر یہ بیوپار کا معاملہ ہے"۔ میں نے کہا آپ خاطر جمع

رکھئے۔ بٹلروں سے کہہ دیجئے کہ میں جو مانگوں وہ مجھ کو بلا عذر لا دیا کریں۔ اس میں آپ کا کیا نقصان ہے اور آپ کے ہوٹل کی کیا بدنامی ہے۔ میں شکر کی بجائے اگر کافی میں نمک ڈال کر پیتا ہوں تو آپ کو واسطہ۔ آپ کو اپنی رقم سے کام"۔ معلوم ہوتا ہے کہ میرے اتنا کہنے پر کچھ سمجھ گئے۔ اور خود بھی صاحب بہادر کے آداب مجلس کی عملی تعلیم کا لطف اٹھانے پر تیار ہو گئے۔

ہاتھ منہ دھو کپڑے بدل میں نیچے اترا۔ اور دوسری منزل میں جو کھانے کا کمرہ ہے اس میں داخل ہوا۔ جتنے بٹلر تھے وہ مجھے پہچانتے تھے۔ دیکھ کر ذرا مسکرائے میں سمجھ گیا کہ منیجر صاحب نے ضروری ہدایتیں دے دی ہیں سڑک کے رخ جو میز بچھی ہوئی تھی میں اس پر جا بیٹھا۔ میرے سامنے ایک بڑا آئینہ تھا۔ پیچھے دو میزیں اور تھیں۔ سیدھے ہاتھ پر سڑک تھی۔ اور بائیں طرف اور بہت سی میزیں کرسیاں اور سامان کا کمرہ تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے صاحب بہادر کو بھی میرے میز پر پہنچ جانے کی اطلاع ہوئی۔ وہ نئے سوٹ میں ٹوپی اتارے سگار پیتے بڑے ٹھاٹھ سے کمرے میں داخل ہوئے۔ ادھر ادھر دیکھا اور کچھ دل میں سوچ کر میری پشت کی جانب جو میزیں بچھی ہوئی تھیں ان میں سے ایک پر بیٹھ گئے۔ میں سمجھ گیا کہ یہ اس طرح بیٹھنا چاہتے ہیں کہ وہ مجھ کو دیکھ سکیں کہ میں کس طرح کھانا کھاتا ہوں اور میں ان کو نہ دیکھ سکوں۔ لیکن شاید ان کو اس کا خیال نہ رہا۔ کہ میرے سامنے یہ بڑا آئینہ لگا ہوا ہے اور ان کے سب حرکات مجھ کو اس میں دکھائی دیتے ہیں۔ جب وہ میرے پاس سے گزرے تو مجھے یہ دیکھ کر بڑا تعجب ہوا کہ ان کے کوٹ کے کالر میں پیچھے کی طرف ایک پرچہ پن سے لگا ہوا ہے۔ بہت غور کیا کچھ سمجھ میں نہ آیا کہ آخر یہ کیا معمّا ہے۔ اتنے میں بٹلر نے پوریج[1] کی رکابی، شکر اور دودھ سامنے لا رکھا۔ میں نے اس سے کہا کہ "منیجر صاحب کو بلاؤ"۔ وہ دروازہ ہی تک گیا ہوگا کہ منیجر صاحب خود مسکراتے ہوئے آئے اور میرے پاس ایک کرسی پر بیٹھ گئے۔ میں نے آہستہ سے ان سے کہا "مسٹر ذرا چپکے سے یہ تو دیکھ آؤ کہ ہمارے صاحب کے کالر پر یہ کاغذ کیا لگا ہوا ہے"۔ وہ میرے پاس سے اٹھ صاحب کے پاس پہنچے اور پہلو میں کھڑے ہو کر پوچھا "آپ کو کوئی تکلیف تو نہیں ہے۔ اگر کسی انتظام کی ضرورت ہو تو کر دیا جائے"۔ صاحب نے فرمایا "نہیں سب ٹھیک ہے"۔ یہ باتیں کرتے کرتے منیجر صاحب نے اس کاغذ پر بھی نظر ڈال لی۔ مگر کچھ چہ می گوئم میں ہو گئے۔ وہاں سے ٹہلتے ہوئے میرے پاس آئے۔ اور وہی سوال مجھ سے کیا۔ میں نے بھی وہی جواب دیا۔ اور آہستہ سے پوچھا "آپ نے کاغذ

---

[1] پوریج کو بس دلیہ سمجھئے۔ فرق یہ ہے کہ دلیہ کو دودھ اور شکر ملا کر پکاتے ہیں۔ پوریج میں شکر اور دودھ کھانے والا اپنے حسب خواہش ملا لیتا ہے۔

دیکھا" کہا "ہاں دیکھا" اس میں کیا لکھا ہے "ساڑھے سات سے ساڑھے دس تک۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ اس کے کیا معنی ہیں" میں نے کہا "آپ نہ سمجھے ہوں میں تو سمجھ گیا۔ صاحب نے نئے سوٹ بنوائے ہیں اور اپنی کتاب دیکھ کر ہر سوٹ پر اُس کے پہننے کا وقت لکھ دیا ہے۔ یہ ساڑھے سات سے ساڑھے دس تک پہننے کا سوٹ ہے۔ گھبراہٹ میں کاغذ نکالے بغیر سوٹ پہن آئے چلو ان کی صاحبیت کا کچھ تو رنگ معلوم ہو گیا۔ اب دیکھو دوسرا تماشا دکھاتا ہوں" صاحب بہادر اس وقت اخبار پڑھنے میں مشغول تھے۔ میں نے اپنی رکابی اس طرح رکھی کہ وہ دیکھ سکیں کہ میں پورج کس طرح کھاتا ہوں۔ میں نے نمک کا چمچا بھر ا رکابی تک لایا اور اس طرح الٹا کہ نمک بجائے رکابی کے میرے نپکن[۵] میں گرا۔ اس طرح دو تین چمچے بھر بھر کر ڈالے۔ بعد میں سرکہ کی بوتل لی۔ اس کے منہ پر انگلی رکھ کر اس طرح الٹی گویا سرکہ ملا لیا۔ صاحب اخبار کی آڑ سے میری ان حرکات کو دیکھتے رہے۔ اس کے بعد رکابی میں نے ذرا سرکا کر اپنے سامنے کر لی اور جلدی جلدی شکر کے دو تین چمچے ڈال دودھ انڈیل چمچے سے ملا پھر رکابی ذرا اُن کی طرف کر کے کھانا شروع کیا۔ وہ پورج کھانے کی ترکیب سمجھ گئے۔ نہایت اطمینان سے دل کھول کر نمک اور سرکہ ملایا اور چمچہ سے کھانا شروع کیا۔ منیجر صاحب اور بٹلروں کو ہنسی آئی۔ بچاروں نے بڑی مشکل سے ضبط کیا اور ایک ایک کر کے سب سرک گئے۔ اس کے بعد میں نے جو چیز کھائی ذرا سلیقہ سے کھائی اور صاحب نے بھی ہو بہو نقل اتاری۔ یہ میں نے اس لئے کیا کہ کہیں کھٹک نہ جائیں اور مزا کرکرا ہو جائے۔

اس کے بعد میں جے جے اسپتال میں ڈاکٹر ڈگن سے ملنے کا وقت دریافت کرنے کے لئے چلا گیا۔ پھر پھرا کر کوئی ایک بجے واپس آیا۔ دیکھا کہ صاحب بہادر اپنے کمرے میں براج رہے ہیں۔ شاید اُن کو میرے آنے کا ہی انتظار تھا۔ کیونکہ ادھر میں کھانے کے کمرے میں آیا اور اُدھر وہ بھی آ پہنچے۔ لنچ شروع ہوا۔ پہلے تو صحیح صحیح کارروائی ہوتی رہی۔ اس کے بعد میں نے توس اٹھایا چھری سے اس پر مکھن ملا۔ رائی کی بوتل میں چھری ڈال تھوڑی سی رائی نکالی اور ذرا پہلو بدل اس طرح ہاتھ چلایا گویا توس پر رائی مل رہا ہوں۔ بہلا نقل را چہ عقل۔ انہوں نے بھی کچھ انتظار کر کے پوری نقل اتاری۔ ادھر میں نے توس منہ میں رکھا اور اُدھر انہوں نے اپنے توس پر منہ مارا۔ خبر نہیں بچارے کے حلق پر کیا گزری۔ ہاں آئینہ میں یہ ضرور دیکھا کہ ایک دفعہ ہی اُن کے چہرے کی حالت کچھ بدل سی گئی۔ وہ کوشش کر رہے تھے کہ منہ سے نوالہ نکال کر پھینک دیں مگر میں ایک دفعہ ہی اُن کی طرف مڑ گیا۔ اب بچارے کو نہ نوالہ اگلتے بنتی ہے نہ نگلتے۔ آخر کسی نہ کسی طرح حلق سے اتار ہی لیا۔ اس کے بعد میں نے

---

[۵] نپکن رومال جیسا چوکور موٹا کپڑا ہوتا ہے جو کھاتے وقت گود میں پھیلا لیتے ہیں تاکہ کھانا گرنے سے کپڑے خراب نہ ہوں۔

اُن سے باتیں شروع کیں۔ باتیں کرتا جاتا اور توس کھاتا جاتا۔ انہوں نے بھی ڈرتے ڈرتے توس کا دوسرا ٹکڑا منہ میں رکھا اور سوڈے کے سہارے نیچے اتارا۔ خدا خدا کر کے توس ختم ہوا میں نے بھی اس سے زیادہ کارروائی کرنی مناسب نہ سمجھی۔ نیپکن پلیٹ میز پر ڈالا اور اُٹھ کھڑا ہوا تھوڑی دیر کے بعد وہ بھی اپنے کمرے میں آ گئے۔ اور حمام میں جا کر کلیاں کرنی شروع کیں۔ خدا جھوٹ نہ بلوائے ہزاروں ہی کلیاں کر ڈالیں جب کہیں جا کر کچھ ٹھنڈک پڑی۔ مجھے افسوس بھی ہوا، اور ہنسی بھی آئی۔ افسوس تو اس لئے ہوا کہ بیٹھے بٹھائے ایک غریب کا منہ جھلنی کر دیا۔ اور ہنسی اس بات پر آئی کہ اِس بیوقوف کو صاحب بننے کی کیا ضرورت تھی۔ خیر لنچ بھی خاصہ مزے سے گزر گیا۔

سہ پہر کو میں ڈاکٹر ڈگن سے ملا۔ تمام کیفیت بیان کی۔ اپنے مدراس جانے کا ذکر کیا۔ وہاں والوں کی رائے ظاہر کی کہ کس طرح کئی گھنٹے آنکھوں کا امتحان کرنے کے بعد مجھے صاف جواب دے دیا گیا۔ ڈاکٹر صاحب نے دو باتیں ایسی کہیں کہ میرے دل کو لگ گئیں۔ کہنے لگے "میں کسی کی برائی نہیں کرتا۔ ہاں یہ ضرور کہتا ہوں کہ آنکھوں کا زیادہ دیر تک امتحان کرنا کچھ مفید نہیں ہوتا۔ مریض کی آنکھیں گھورتے گھورتے پتھرا جاتی ہیں۔ اور اس کے بعد صحیح نتیجہ نکالنا دشوار ہوتا ہے۔ اب رہی تمہاری حالت تو اس کے متعلق میری یہ رائے ہے کہ آنکھوں کا تم کو کوئی مرض نہیں ہے۔ صرف صحیح نمبر کی عینک کی ضرورت ہے۔ ولایت جانا چاہتے ہو چلے جاؤ۔ مگر یہ سمجھ لو کہ جو کچھ میں کر سکتا ہوں اس سے زیادہ کی وہاں بھی تم کو توقع نہ رکھنی چاہئے۔ یورپ والوں کی یہ کیفیت ہے کہ بچپن ہی سے آنکھوں کا خیال رکھتے ہیں۔ ذرا کچھ فرق آیا اور آنکھ کے ماہر فن کے پاس پہنچے۔ علاج کیا۔ عینک لی چلو چھٹی ہوئی۔ ہمارے ہاں لوگوں کی یہ حالت ہے کہ جب آنکھیں بالکل تباہ ہو جاتی ہیں اُس وقت علاج کا خیال آتا ہے۔ خیال آنے اور اُس پر عمل کرنے میں بھی برسوں گزر جاتے ہیں۔ آخر خدا خدا کر کے ڈاکٹر کے پاس آتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ آج ہی اچھے ہو جائیں۔ یہی وجہ ہے کہ روزانہ جتنے رنگ برنگ کے مریض ہمارے دیکھنے میں آتے ہیں ویسے ولایت کے ڈاکٹروں کو برسوں میں بھی نہیں ملتے۔ اور جتنے آپریشن ہم ایک ہفتہ میں کر لیتے ہیں وہاں کے ماہرین فن کو سال بھر میں بھی نہیں کرنے پڑتے۔ اس لئے یہ خیال تو بے کار ہے کہ ولایت جا کر تم یہاں سے کچھ زیادہ فائدہ حاصل کر سکو گے۔ ہاں اپنے اطمینان کے لئے جانا چاہتے ہو تو چلے جاؤ" میں نے کہا "ڈاکٹر صاحب اندھا کیا چاہے دو آنکھیں جب یہیں مجھ کو آرام ہو جاتا ہے تو پھر میں کوئی دیوانہ ہوا ہوں کہ خواہ مخواہ روپیہ خرچ کر کے جرمنی یا فرانس جاؤں۔ اچھا اب آپ عینک کے نمبر نکالئے" اس میرے شیر نے دس

منٹ میں نمبر نکال میرے حوالہ کئے۔ اس کے بعد کچھ سوچ کر کہا "خیر ٹھہرو۔ میں دوا ڈال کر بھی نمبر دیکھ لیتا ہوں۔ اگر تھوڑی بہت کچھ غلطی ہوئی ہے تو وہ بھی نکل جائے گی" یہ کہہ میری آنکھوں میں انہوں نے دوا ڈالی۔ اور دوسرے روز سہ پہر کو آنے کی ہدایت کی۔ یہاں سے نکل میں پھرتا پھراتا شام کو ہوٹل پہنچا۔ دوا پڑنے سے ذرا آنکھ میں پردہ سا آگیا تھا۔ اس لئے رات کا کھانا میں نے اپنے کمرے ہی میں کھایا۔ صاحب بہادر نے بھی میری تقلید کی۔ دوسرے دن بھی میں کھانے کے کمرے میں نہیں گیا۔ مگر چونکہ ہمارے صاحب ان دو وقت کے کھانوں سے واقف ہو چکے تھے۔ اس لئے انہوں نے ناشتا اور لنچ کھانے کے کمرے ہی میں جا کر کھایا۔ مینجر صاحب میری خیریت پوچھنے آئے۔ ان سے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ صاحب نے کل کا سبق پوری طرح دہرایا۔ ہاں اس روز توس کو ہاتھ نہیں لگایا۔ سہ پہر تک میری آنکھیں صاف ہو گئیں۔ میں نے جا کر ڈاکٹر ڈگن کو دکھائیں۔ معائنہ کے بعد انہوں نے کہا کہ "میرے پہلے اور اب کے نمبروں میں فرق نہیں ہے۔ آپ شوق سے انہی نمبروں کی عینک خرید لیجئے بہت دنوں کام دے گی مگر جب اتر جائے تو مجھ سے آکر ضرور ملئے۔ کہیں اترے ہوئے نمبروں کی عینک نہ لگائیے بیٹھئے۔ آنکھیں ستیاناس ہو جائیں گی"۔ وہاں سے نمبرے میں دنشا ایم دستور کی دوکان پر پہنچا نمبر دیئے۔ انہوں نے دوسرے روز عینک دینے کا وعدہ کیا۔ اور میں چوپاٹی، اپالو بندر اور ہار نبی روڈ کی سیر کرتا ہوا رات کو کوئی ساڑھے سات بجے ہوٹل میں پہنچ گیا۔ چونکہ میرے قیام کا یہ آخری دن تھا۔ اس لئے مجھے شرارت سوجھی۔ کھانے کے کمرے میں جو سامنے الماری تھی اس میں سلفر بٹرز[۱] کی بوتل خبر نہیں کیوں رکھی ہوئی تھی۔ میں نے سوچا کہ صاحب کو آج یہ پلا دو۔

رات کو کھانے کے لئے کمروں میں سے ہم دونوں ساتھ نکلے۔ میں نے صاحب سے پوچھا "فرمائیے کچھ پینے کا بھی شوق ہے"۔ کہنے لگے "ہاں پیتا ہوں مگر کم۔ زیادہ پینا صحت کو مضر ہے"۔ میں سمجھ گیا کہ یہ پینے پلاتے نہیں۔ صرف انگریزی کپڑوں کی لاج رکھنے کے لئے پینے کے دعوے دار ہو گئے ہیں۔ خیر نیچے آکر وہی اپنی اپنی نشستوں پر دونوں بیٹھ گئے۔ کھانا شروع ہوا میں نے بٹلر کو آواز دی۔ کہ سلفر بٹرز کا ایک پگ لاؤ"۔ وہ بیچارا گھبرایا کہ میں کہیں اس بھلے آدمی کا دماغ تو خراب نہیں ہو گیا۔ مجھ سے تو کچھ نہیں کہا۔ سیدھا مینجر صاحب کے پاس پہنچا۔ وہ سمجھ گئے کہ کچھ تماشا ہونے والا ہے۔ آگے آگے وہ اور پیچھے پیچھے بٹلر دونوں کمرے میں آئے۔

---

[۱] سلفر بٹرز فساد خون کی دوا ہے۔ شاہترہ چرائتہ اور چند اور تلخ ادویات کے عرق میں گندھک کو حل کر کے بنائی گئی ہے ایسی تلخ ہوتی ہے کہ خدا کی پناہ۔

بٹلر نے الماری کھول سلفر بٹرز کی بوتل سے ایک پگ نکال میرے گلاس میں لاڈالا۔ میں نے سوڈا منگوا کر گلاس بھر لیا۔ اور کھانا شروع کیا۔ تھوڑی تھوڑی دیر بعد گلاس اٹھا تا منہ تک لے جاتا۔ اور پھر گلدان کی آڑ میں رکھ دیتا کہ کہیں صاحب یہ نہ دیکھ لیں کہ بھرے کا بھرا گلاس ہے۔ میرے دیکھا دیکھی انہوں نے بھی سلفر بٹرز کا ایک پگ لے کر اُس میں سوڈا ملوایا۔ اس کے بعد جو ایک گھونٹ لیا تو قیامت آگئی۔ میرے ہاں تو برابر گھونٹ پہ گھونٹ چل رہا تھا۔ وہ بھلا ہاتھ روک کر کیوں اپنی ہتک کراتے۔ کسی نہ کسی طرح پتے ہی گئے۔ بٹرز ایک قسم کی شراب بھی ہوتی ہے۔ سمجھے ہونگے کہ جس بٹرز کا ذکر اُن کی کتاب آداب مجلس میں ہے شاید وہ یہی ہوگی۔ غرض گلاس ختم کرنا مشکل ہوگیا۔ بڑا گھونٹ لیں تو حلق سے اترنا مشکل۔ چھوٹے گھونٹ لیں تو گلاس کا ختم ہونا دشوار۔ آخر بصد خرابی بصرہ کوئی آدھ گھنٹہ کے بعد گلاس ختم ہؤا۔ مگر صاحب بہادر کی طبیعت کچھ ایسی بگڑ گئی کہ میٹھا کھائے بغیر میز پر سے اٹھ گئے۔ کمرہ میں جاکر اُن پر کیا گذری یہ تو خدا کو معلوم ہے۔ لیکن یہ ضرور ہے کہ دوسرے دن بیچارے نے دو وقت کا فاقہ کیا۔ میں دوسرے دن دوپہر کو دنشا کی دوکان پر گیا اور عینک لے آیا۔ ایسی ٹھیک بیٹھی کہ دل خوش ہوگیا۔ اب گھر چلنے کی سوجھی اور شام ہی کو روانہ ہوجانے کا ارادہ کرلیا۔

جب دوسروں کی ہنسی اڑائی تو اپنی بیوقوفی کو کیوں چھپاؤں۔ ایک مسلمان بھائی نے مجھے بھی بیوقوف بنایا اور خوب بنایا۔ دنشا کی دوکان سے میں ٹریم میں سوار ہؤا۔ میرے ساتھ ساتھ ایک بھلے آدمی ٹریم میں داخل ہوئے۔ اُن کی شکل اب تک میری آنکھوں کے سامنے ہے۔ چھریرا بدن۔ سفید رنگت۔ میانہ قد۔ بھورے بال۔ سر پر ترکی ٹوپی۔ جسم پر خاکی کوٹ پتلون۔ کوٹ کے اوپر بغیر ہاتھوں کی کیپ دار برساتی۔ جب ٹریم میں وہ میرے پاس سے گذرنے لگے تو مجھے ایسا معلوم ہؤا کہ میری شیروانی کی جیب میں سے روپوں کا بٹوا کچھ خود بخود اُوپر کو اٹھا چلا آرہا ہے۔ میں نے ایک دفعہ ہی جیب پر ہاتھ ڈالا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ بٹوا جیب سے آدھا باہر آگیا۔ خیر بٹوے کو اندر کیا اور اُن صاحب کی طرف دیکھ کر مسکرایا کہ آپ تیز ضرور ہیں۔ مگر میں آپ سے بھی کچھ زیادہ تیز ہوں۔ انہوں نے شرما کر گردن نیچے کرلی۔ تھوڑی دیر میں ٹریم ٹھہری۔ دو آدمی اندر آئے اور آنکھوں ہی آنکھوں میں ان صاحب سے ان کی کچھ باتیں ہوگئیں۔ اس وقت تو میں نہیں سمجھا تھا مگر ہاں بعد میں سمجھ میں آیا کہ یہ دونوں ان حضرت کے ساتھی تھے۔ خیر یہاں سے چل کر ٹریم کرافورڈ مارکٹ پر رُکی۔ ترکی ٹوپی والے صاحب پہلے اتر گئے۔ اور اُن کے دونوں یار بھی اترنے کو ایک ساتھ بڑھے۔ نتیجہ یہ ہؤا کہ دونوں دروازہ میں پھنس گئے۔ مجھے اترنے کی جلدی تھی۔ میں ان دونوں کو چیر کر نیچے اتر گیا۔ جو صاحب پہلے نیچے اُترے تھے اُن کو دیکھ کر میں

مسکرایا کہ جناب ہر شخص کی جیب میں سے بٹوا نکالنا آسان کام نہیں ہے۔ مگر بجائے شرمندہ ہونے کے وہ بھی مسکرائے اور ایک طرف کو چل دیئے۔ اب جو جیب میں ہاتھ ڈالتا ہوں تو بٹوا غائب۔ اس وقت اُن لوگوں کی ترکیب سمجھ میں آئی کہ ایک صاحب نے نیچے اتر کر مجھے مطمئن کر دیا۔ دو نے اس طرح راستہ روکا کہ مجھے ان کو دونوں ہاتھوں سے ہٹانا پڑا۔ ان میں سے ایک نے اس کشمکش میں بٹوا غائب کر دیا۔ غنیمت یہ ہوا کہ جتنے روپے میں لے کر گیا تھا وہ عینک والے کو دے آیا تھا۔ شاید پانچ روپے کا ایک نوٹ اور کچھ آنے رہ گئے تھے۔ ہاں ڈاکٹر ڈگن نے عینک کے جو نمبر دیئے تھے وہ بٹوے کے ساتھ گئے۔ واقعی کسی نے سچ کہا ہے مَنْ ضَحِکَ ضُحِکَ (جو دوسروں پر ہنستا ہے اس پر دوسرے ہنستے ہیں) بہرحال میں ہوٹل میں سے جا کر اور روپے لایا۔ دوسرا بٹوا خریدا۔ دنشا کے ہاں جا کر نمبروں کی نقل لی۔ لیکن اس کارروائی نے کچھ ایسا کھسیانا کر دیا کہ پھر اپنے صاحب بہادر کو بھی بھول گیا۔ سات بجے کمرے ہی میں کھانا منگا کر کھا لیا۔ اور ساڑھے آٹھ بجے کے میل سے روانہ ہو گیا۔ بلا سے روپے گئے تو گئے ایک مزے دار مضمون تو مل گیا۔ ہاں یہ کہے دیتا ہوں کہ پڑھنے والے حضرات براہِ کرم حتی المقدر اس کو فرضی قصہ سمجھنے کی کوشش کریں تو زیادہ مناسب ہے۔

مرزا فرحت اللہ بیگ

---

# میرا دل

میرا دل ایک موسیقی نواز پرندے کی مانند ہے
جس کا نشیمن ایک شاداب اور سرسبز شاخ پر ہے۔
میرا دل ایک سیب کے درخت کی طرح ہے
جس کی ٹہنیاں پھلوں کے بوجھ سے جھکی پڑتی ہیں۔
میرا دل ایک قوسِ قزح کی مثال ہے
جو خاموش سمندر کے پانی سے کھیلتی رہتی ہے۔
میرا دل اِن تمام چیزوں سے زیادہ مسرور ہے
کیونکہ میرا محبوب میرے پاس آ گیا ہے۔

(سی۔ جی۔ روزیٹی)

محشر عابدی

# غزل

ملیں عدم کی حدوں سے حدیں زمانے کی
کہاں پہنچ کے کڑی ٹوٹی اِس فسانے کی

یہ جذب کیا ہے کہ تصویر خانۂ دل میں
ہر ایک نقش کو حسرت ہے بیٹھ جانے کی

جو آنکھ والے ہیں دنیا کی سیر کیا دیکھیں
وہ دیکھتے ہیں ادا تیرے منہ چھپانے کی

یہ کس کی زلفِ سیہ تاب کے کرشمے ہیں
چمکتی جاتی ہیں تاریکیاں زمانے کی

در ایسے وقت میں زندانِ شش جہت کے کھُلے
کہ جب نہیں رہی طاقت قدم اُٹھانے کی

فلک نہ ٹوٹ پڑے سر پہ دیکھ او غافل
سنبھل کے چل کہ بنا سُست ہے زمانے کی

ہمیں سے دامنِ محشر کی گود بھرتی ہے
نہ جانیں خاک ہیں ہم کس کے آستانے کی

وہ چند سُوکھے ہوئے تنکے یوں تو کیا تھے مگر
قفس میں آ ہی گئی یاد آشیانے کی

جو تیرے دیکھنے والے ہیں اُن کی نظروں میں
نظر فریبیٔ دنیا نہیں سمانے کی

بیانِ حالِ پریشاں میں تیرا نام آیا
کچھ اَور بڑھ گئیں بے ربطیاں فسانے کی

کرشمے سارے دلِ خوں شدہ کے ہیں ہمدم
اسی کے دم سے ہیں نیرنگیاں زمانے کی

ہوئی ہے پردے میں حسنِ چمن کی پردہ دری
دغا نزاکتِ پیراہنِ صبا نے کی

اب اہلِ درد کو یہ تیری یاد آتی ہے
کہ حسرتیں ہیں انہیں تجھ کو بھول جانے کی

وہ بے نیاز کہ جذبِ نہاں پہ اپنے فراقؔ
نثار کرتے ہیں دلچسپیاں زمانے کی

فراقؔ گورکھپوری

# پُجاری سے

پجاری جی

مجھ پاپی کے من میں بھی تپسیّا کی بڑی اچھیا ہے پر مہاراج مُورتی کوئی بڑی من موہنی سی ہو۔ مہاراج جی جس طرح تم ماتھا ٹیکنے کے بَلی وان ہو، گنّو ہو کہ ناگ ہو، تمہارا ماتھا جُھک جاتا ہے اسی طرح مہاراج جی یہ پاپی بھی پریم کی پوجا پاٹ میں چوکس ہے پرماتما نگر میں پریت کی جمنا بہتی ہے اور یہ کرشن جی کا چیلا بن دیکھے بھالے اشنان کا دھنی ہے۔ مہاراج جی اس ندی میں جو بہہ گیا سو جی گیا۔

پجاری جی

تم ملیچھوں کی کتھا پر نہ جاؤ۔ وہ جو مُسلا کہتا ہے

سچ کہہ دوں اے برہمن گر تو بُرا نہ مانے
تیرے صنم کدے کے بُت ہوگئے پرانے

انت جھوٹ ہے۔ مہاراج جی بُت پرانے اچھّے پر تپسّیا نئی بھلی۔ مہاراج! میں سوتی مورتیوں کو جگاتا ہوں کہ شور ہو۔ تم جاگتی مورتیوں کو سُلاتے ہو کہ شانتی ہو۔ تم مہاراج، کاشی جی چل کے جاؤگے یا جل کے پہنچوگے مگر اس پاپی پاس کاشی جی چل کے آئے! مہاراج! میری مانو، گلے ملو، ملاؤ اور بنو

پاپی



# دنیائے اسلام اور آزادیٔ نسواں

(اس مضمون کی اکثر تفصیلات فرانسیسی "مجلّۂ اسلامیات" سے ماخوذ ہیں)

گذشتہ پچاس سال کے اندر دنیا کی اطراف وجوانب میں جو سیاسی اور معاشرتی انقلابات ظہور پذیر ہوئے ہیں ان کا مطالعہ تاریخ عالم سے دلچسپی رکھنے والوں کے لئے نہایت بصیرت افروز ہے۔ ان انقلابات کا مرکز کرۂ ارض کا کوئی خاص خطّہ نہ تھا بلکہ ہر ملک نے بقدرِ استطاعت اس میں حصّہ لیا اور ہر قوم بقدرِ امکان اس میں شریک ہوئی۔ اس عالمگیر جدوجہد کا مطمحِ نظر کسی خاص ملک وقوم کی آزادی نہیں بلکہ بنی نوعِ انسان کی آزادی تھا جس کے وسیع اثر نے عورتوں کو جو ایک مدتِ مدید سے مردوں کی محکوم ہو چکی تھیں اُن کے دوش بدوش لاکر کھڑا کردیا۔ عورتوں نے اپنی پیہم مساعی سے وہ اقتصادی ومعاشرتی اقتدار حاصل کیا جس کے فقدان نے ایک عرصے سے انہیں سر اُٹھانے نہ دیا تھا ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ طبقۂ نسواں کی یہ آزادی اور مردوں کے مقابلے میں حریفانہ پیش قدمی مفید ہے یا مضر لیکن یہ بات مسلّم ہے کہ آج یہ چیز مغربی تہذیب کی نمایاں شان سمجھی جاتی ہے۔ اور اس کا اثر رفتہ رفتہ مشرقی اقوام اور بالخصوص دنیائے اسلام پر پڑ رہا ہے۔ ٹرکی، افغانستان، عرب، اور بالخصوص روس کی عورتیں نہایت سرعت کے ساتھ اس آزادی کو قبول کر رہی ہیں، اور قرآن وشریعت کے احکام کے باوجود بڑی جرأت و بے باکی کے ساتھ اس پر عمل پیرا ہو رہی ہیں۔

اس آزادی میں سب سے اہم اور قابلِ غور شئے پردے کا اٹھ جانا ہے۔ ہمیں اس سے بحث نہیں کہ قرآن کی رُو سے پردے کا صحیح مفہوم کیا ہے؟ اتنا تسلیم ہے کہ مسلمان عورتیں (جیسا کہ لفظِ مستورات سے ظاہر ہے) صدیوں سے بالکل خلوت میں زندگی بسر کرتی رہی ہیں، اور انہیں خانگی امور کے علاوہ تمام قومی اور معاشرتی مہمّات سے محروم رکھا گیا ہے۔ سوائے کرد، ترکمان، اور دیگر خانہ بدوش اقوام کی عورتوں کے جن کا بے پردہ ہونا اُن کی خاص طرزِ زندگی اور معاشرت کا لازمی نتیجہ تھا دنیائے اسلام میں عورتیں ہر جگہ محجوب ومستور رہی ہیں۔ ان متذکرہ بالا امور کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے موجودہ انقلاب کی اہمیت بہت کچھ بڑھ جاتی ہے۔ چنانچہ ہم ذیل میں مختلف ممالکِ اسلامیہ کی عورتوں کا ذکر کرتے ہیں اور سب سے پہلے ایران کو لیتے ہیں۔

ایرانی عورتوں کی موجودہ حالت تقریباً وہی ہے جو آج سے چند صدیاں پیشتر تھی۔ انہوں نے جب کبھی سیاسی یا معاشرتی حقوق حاصل کرنے کی کوشش کی، تو وہ کوشش مردوں کی شدید مخالفت کے باعث کامیاب نہ ہو سکی۔ آج سے کچھ عرصہ پیشتر طہران میں عورتوں کی ایک مختصر سی جماعت نے مغربی تعلیم حاصل کر کے حقوقِ نسواں کے لئے جدوجہد شروع کی، چنانچہ ۱۹۲۱ء میں "عالمِ نسواں" کے نام سے چند پڑھی لکھی عورتوں کی سرپرستی میں ایک رسالہ جاری کیا گیا۔ لیکن کچھ عرصے کے بعد اسے بند کر دیا گیا۔ کیونکہ اُس کے اغراض و مقاصد شعائرِ اسلام کے خلاف سمجھے گئے، مگر اس کے فوراً بعد ایک اور رسالے کا اجرا ہوا جس کا نام "زبانِ نسواں" تھا۔

اِس رسالے کی بانیہ صدیقہ دولت آبادی تھی، جو اپنے آزادانہ خیالات کے باعث ایران بھر میں مشہور ہے۔ اُس نے جس ایثار و فدویت کے ساتھ اپنی زندگی اور اپنے محدود وسائل کو اپنی ایرانی بہنوں کی فلاح و بہبود کے لئے وقف کیا وہ ہر لحاظ سے قابلِ ستائش ہے۔ یہ عورت نہایت عالی نسب تھی۔ اس کا والد اصفہان کا مجتہد تھا اور اس کے دو بھائی "مجلس" کے ممبر تھے۔ وہ اپنے ہفتہ وار اخبار کی ادارت کے فرائض خود ہی انجام دیتی تھی۔ اس رسالے میں تعلیمی و تدریسی مسائل کے علاوہ ایران کے سیاسی حالات و امور پر بھی بحث ہوتی تھی، جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ یہ اخبار بھی حکومت کی طرف سے بند کر دیا گیا۔

صدیقہ کے خیالات کی نشر و اشاعت کا ذریعہ محض اخبار ہی نہ تھا۔ اُس نے طہران میں خواتینِ ایران کی ایک انجمن بھی قائم کی۔ جس کا مقصد یہ تھا کہ ایران کی عورتوں کو یورپ کے طرز پر تعلیم حاصل کرنے کی رغبت دلائی جائے، چنانچہ وہ اِس غرض سے ۱۹۲۳ء میں پیرس پہنچی اور وہاں سے امریکہ چلی گئی، اور واشنگٹن میں اُس نے ایرانی خواتین کی طرف سے زنانہ "مجلسِ بین الاقوامی" میں شرکت کر کے نمائندگی کے فرائض نہایت خوش اسلوبی سے سرانجام دیئے۔ واپسی پر وہ پیرس پہنچی اور وہاں ۱۹۲۷ء تک مطالعہ میں مشغول رہی۔ چنانچہ اُس نے جب دوبارہ ایران کی سرزمین پر قدم رکھا تو وہاں کی حکومت نے اُسے زنانہ مدارس کی افسرِ معائنہ مقرر کر دیا۔ اس کی ابتدائی کوششیں تمام تر اس امر میں صرف ہوئیں کہ عورتوں کو آزادی کے جائز حقوق مل جائیں۔

ٹرکی اور افغانستان کے مقابلے میں ایران میں تبدیلئ لباس کی اہمیت بہت زیادہ ہے۔ ابھی تھوڑا ہی عرصہ ہوا کہ اس ملک میں مختلف طبقوں کے لوگوں کا لباس جداگانہ تھا۔ سوداگروں کی پوشاک کی وضع پیشہ وروں سے علیحدہ تھی۔ غرض ہر قبیلے اور گروہ کا لباس ایک امتیازی خصوصیت رکھتا تھا۔

گزشتہ ستمبر میں رضا شاہ نے مختلف طبقوں اور جماعتوں کے نمایندوں کو بلا کر اعلان کیا کہ وہ اپنی اپنی جماعتوں

میں جاکر تبدیلئ لباس کی تلقین کریں۔ اور لوگوں کو ایرانی لباس چھوڑ کر انگریزی لباس زیب تن کرنے پر اکسائیں لیکن سر پر انگریزی ٹوپی کی جگہ کلاہِ پہلوی کا استعمال کیا جائے۔ اس اعلان نے اہلِ ایران پر بہت گہرا اثر کیا، اور لباس میں یک گونہ تغیر ہوگیا۔ چنانچہ مجلّہ "ایران" کے نامہ نگار مقیم اصفہان نے لکھا کہ اس شہر کے چار ہزار اساتذہ اور تلامذہ نے انگریزی لباس پہن لیا ہے۔ اسی سلسلے میں مازندران کے حاکم کا وہ اعلان بھی دیکھنے کے قابل ہے جو اُس نے وہاں کے درزیوں کے نام جاری کیا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ وہ انگریزی سوٹ کے علاوہ کوئی اَور کپڑا تیار نہ کریں، اور کلاہِ پہلوی کے علاوہ کوئی ٹوپی نہ بنائیں۔ ہاں علماء کو اپنا قدیم مقدس لباس پہننے کا حق بدستور حاصل ہوگا۔

یہ حالات ایسے نہ تھے کہ ان سے پردے کے مسئلہ پر اثر نہ پڑتا۔ چنانچہ کلاہِ پہلوی کو زیبِ سر کرنے کے لئے جو کوشش ہو رہی تھی اُس کے دوش بدوش یہ مسئلہ بھی معرضِ بحث میں آگیا، اور عورت کے حقوقِ آزادی پر بحث کا بازار گرم ہوا۔ حکومت کو دبی زبان میں اِس بات کا اعلان کرنا پڑا کہ عورتوں کو ہر جگہ بے پردہ آنے جانے کی اجازت ہے۔

یہاں یہ بیان کردینا خالی از دلچسپی نہ ہوگا کہ گذشتہ سال سابق ملکہ ثریا کا دورانِ سفر میں طہران سے ہوکر وطن جانے کا بھی بے حد اثر ہوا۔ اس کو بے پردہ دیکھنے پر بے شمار ایرانی عورتوں نے اپنا نقاب اتار پھینکا اور اپنے خاوندوں کے ساتھ ہر جگہ گھومنے لگیں۔ چونکہ سرکاری طور پر پولیس کو ہدایت کردی گئی تھی کہ کوئی عورت بازار میں نقاب اوڑھے ہوئے نہ گزرے اس لئے بہت سے ایسے واقعات ظہور پذیر ہوئے جن سے حکومت کو حکم واپس لینا پڑا۔ مگر اس تردید کے باوجود عورتوں کی ایک کثیر تعداد بازاروں میں آزادی سے گردش کرتی نظر آتی رہی۔

گذشتہ ستمبر سے حصولِ آزادی کے لئے جو جدوجہد ایرانی عورتوں نے کی وہ بہت کچھ قابلِ غور ہے۔ اس میں شک نہیں کہ حکومت نے ان کی مساعی کو کامیاب بنانے میں بہت مدد دی، اور یہی وجہ ہے کہ یہ زبردست انقلاب اتنی قلیل مدت میں ظہور پذیر ہوا۔ آج انہیں حق حاصل ہے کہ وہ تھیٹر، سنیما اور قہوہ خانوں میں بے پردہ آئیں اور سیرگاہوں میں آزادانہ پھریں۔ عورتوں کی اس مکمل آزادی کی ابتدا اُس روز سے ہوئی جب کہ طہران کی پولیس کا افسرِ اعلیٰ اپنی بیوی سمیت شہر کے ایک قہوہ خانے میں جلوہ افروز ہوا۔ ایران کے خاص ترقی یافتہ حلقوں میں اس بات کو محسوس کیا گیا کہ عورتوں میں رسمِ پردہ کے ارتفاع کے لئے سرکاری قانون کی اشد ضرورت ہے۔ چنانچہ تبریز کے اخبار "فریاد" نے مفصلۂ ذیل شذرہ لکھ کر حکومت کی توجہ اس طرف مبذول کرائی۔

"جو قوم ترقی کی راہ میں دوسروں سے آگے بڑھتی ہے، صرف وہی تاریخی عظمت کی مستحق ہؤا کرتی ہے۔ اس مسئلہ پر (یعنی پردہ) تمام قوم کے افراد متفق ہیں اور اُن کا اجتماع اور ہم آہنگ ہونا ہی اس امر کی دلیل ہے کہ اب اس بارے میں کسی زائد بحث وتمحیص کی ضرورت نہیں۔ یہ چیز ہماری عورتوں سے جہالت کے پردے کو دُور کرے گی، اور مستقبلِ قریب میں وہ صبحِ درخشاں نمودار ہوگی جس کا نام آزادیٔ مستورات ہے۔ چنانچہ اس مسئلہ میں اب چون وچرا کی گنجائش نہیں۔"

۷ فروری ۱۹۲۹ء کو مسٹر پطرین نے طفلس کے اخبار "زاریہ وسٹوکہ" میں اس پر حسبِ ذیل نوٹ لکھا۔

"زیاد" کی یہ رائے مبالغہ آمیز ہے اور حکومتِ ایران کے صحیح منشا اور مفاد کے خلاف ہے۔ حکومتِ ایران کا مقصد صرف یہ ہے کہ ایرانیوں کی معاشرتی زندگی کی اصلاح کی جائے، اور مغربی تہذیب سے صرف اُن چیزوں کو اخذ کر لیا جائے جو مفید ہوں اور جن سے ایرانی تمدن کے بنیادی اصولوں میں بھی فرق نہ آئے"

مسٹر پطرین نے یہ بھی لکھا کہ تبریز، شیراز، افغانستان، اور ٹرکی میں جو معاشرتی اصلاحات نہایت سرعت کے ساتھ ظہور پذیر ہوئی ہیں وہ ایرانیوں کے صحیح مفاد کے خلاف ہیں۔ چنانچہ وہاں کی گورنمنٹ اُن کے بعض قبیح نتائج سے واقف ہو چکی ہے۔ اس لئے ایرانی حکومت کے نزدیک جو کام بالتدریج اور خوش اسلوبی سے کیا جائے وہ نہایت موثر ہوگا۔

ستمبر ۱۹۲۸ء میں جب "افغانی جرگہ" نے چند اصلاحات عورتوں کے بارے میں رائج کیں تو حکومتِ ایران کو بھی فی الفور انگریزی لباس اختیار کرنے کا حکم دینا پڑا۔ اس کے ساتھ ہی عورتوں کو بھی چند رعایات دی گئیں۔ مگر دسمبر میں افغانستان میں چند ایسے انقلابات رونما ہوئے جن سے حکومتِ ایران کو اعلان کرنا پڑا کہ جہاں تک پردے کا تعلق ہے یہ چیز حکومت کی طرف سے نہیں بلکہ پبلک کی طرف سے عمل میں آنی چاہئے چنانچہ عوام الناس کے خیالات کی تبدیلی سب سے اہم چیز خیال کی گئی۔

ایران کی عورتیں بے پردہ ہونے سے پہلے بھی بازاروں میں نقاب اوڑھے ہوئے نکلتی تھیں۔ فرق صرف اتنا تھا کہ مردوں اور عورتوں کے لئے دو علیحدہ راستے مقرر تھے اور اس تقسیمِ راہ کے لئے پولیس متعین ہوتی تھی، مگر آبادی کے بڑھنے اور لوگوں کی کثرتِ ہجوم نے اس کو ناقابلِ عمل بنا دیا۔ ایک اور بھی دقت تھی اور وہ یہ کہ بعض عورتیں اپنے خاوند بھائی یا دیگر قریبی رشتہ داروں کے ہمراہ آیا جایا کرتی تھیں۔ اُن کو روکنے کا پولیس کو کوئی حق نہ تھا۔ بعض لوگوں نے اعتراض کیا کہ ایک بانقاب عورت کے متعلق کیا کہا جا سکتا ہے کہ اس کا ساتھی کوئی اقربا سے ہے

یا غیر مرد۔ چنانچہ اسی سلسلے میں بہت سی شکایات پولیس کے پاس پہنچیں۔ جن سے بسا اوقات اغماض کیا گیا۔ ان تمام امور کا نتیجہ یہ ہوا کہ عورتوں اور مردوں کو مشترکہ سیر گاہوں میں چلنے پھرنے کا موقع مل گیا۔ عورتوں نے قدیم نقاب کے بدلے ایک نہایت باریک سیاہ ریشمی نقاب استعمال کرنا شروع کیا، جو بعض کے نزدیک ایک بے پردہ چہرے سے بھی زیادہ جاذبِ نظر تھا۔ اور وہ بازاروں میں نوجوان ملازموں کے ہمراہ خرید و فروخت کے لئے نکلنے لگیں۔ اس چیز کو ملک کی بوڑھی عورتوں نے نہایت حقارت کی نظر سے دیکھا اور فتویٰ دیا کہ یہ نوجوان بے پردہ عورتیں خدا سے نہیں ڈرتیں (از خدا نمی ترسند) مگر اس صریح مخالفت کا نتیجہ سوائے اس کے کچھ نہ ہوا کہ ملک کی چند تعلیم یافتہ اور سر بر آوردہ عورتیں بالکل بے پردہ پھرنے لگیں۔ انہوں نے ایک "زنانہ کلب" قائم کیا اور ہفتے میں ایک روز باہر بے پردہ آنے کے لئے عہد باندھا۔ آج ایسی عورتوں کی ایک کثیر تعداد ملک میں موجود ہے جو ہوٹلوں قہوہ خانوں اور سیر گاہوں میں انگریزی لباس پہنے ہوئے بے پردہ نظر آتی ہیں۔

عورتوں کی آزادی میں سب سے زیادہ حصہ لینے والے مختلف اخبارات اور رسائل کے مدیر تھے لیکن وہاں کے شعرا کی سعی و کوشش بھی کسی حالت میں کم نہیں۔ سب سے اہم کام ایران کے ملک الشعرا، اور ایک اور نوجوان شاعر "شہریاری" کا ہے۔ ملک الشعرا کی غزلیں گراموفون ریکارڈوں میں بھر کر سنی گئیں "شہریاری" نے اپنی ایک نظم جریدۂ "ناہید" میں شائع کرائی جس کا یہ اثر ہوا کہ چند روز میں اس کے اشعار بچے بچے کی زبان پر جاری ہو گئے، اور گلی گلی میں اسی کا چرچا ہونے لگا۔

حقوقِ نسواں کی جد و جہد کے علاوہ اس وقت ایران کی عورتوں کی تعلیمی حالت میں بہت ترقی ہوئی ہے چنانچہ گذشتہ مئی میں اخبار "ایران" کی اطلاع کے مطابق خاص طہران میں پرائمری مدارس میں لڑکیوں کی تعداد ۴۰۶ تھی اور ثانوی مدارس میں ۳۴۴ علاوہ بریں بعض نوجوان لڑکیوں نے امتحان پاس کر کے سند بھی حاصل کر لی ہے۔

غلام مصطفیٰ

# سرورِ عشق

بزمِ جہاں ہے مےکدۂ جم مرے لئے | ہے دورِ جام گردشِ پیہم مرے لئے

چھیڑا ہے کس کے حسن نے تارِ ربابِ عشق | رقصاں ہی ایک نغمۂ پیہم مرے لئے

تیری نگاہِ لطف ہے موجِ مئے نشاط | اب ہوگئی حرام مئے غم مرے لئے

ہے دستِ شوق زلفِ معنبر میں شانہ کش | نکہت کدہ ہے محفلِ عالم مرے لئے

ہے کائنات تیری ضیا سے حسیں، کہ تو | ہے آفتاب [illegible] مرے لئے

ہر گل میں تیرا رنگِ تبسم ہے موجزن | آئینۂ جمال ہے شبنم مرے لئے

راحت سے ہم کنار ہوں پہنائے کائنات | گلپوش و زرنگار ہی ہر دم مرے لئے

تو ہم کنار ہے، تو خزاں بھی بہار ہے | کیا ہوگا پھر بہار کا موسم مرے لئے!!

غرقِ سرورِ عشق ہوں شام و سحر اثر

ہے اُس کی یاد عشرتِ پیہم مرے لئے

اثر صہبائی

# الماس

ہال مہمانوں سے بھرا پڑا تھا۔ مگر وہ سب سے علیحدہ ——— دُور کونے میں ——— ایک صوفے پر خاموش بیٹھی تھی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اُس نے اپنے چاروں طرف خیالات کا ایک نہایت دبیز حلقہ بنا لیا ہے جس نے باقی دنیا سے اس کا تعلق بالکل قطع کر دیا ہے۔ گفتگو کی بھنبھناہٹ، لوچدار بلند قہقہوں اور نوجوان پارسی عورتوں کے قدموں کی آواز اُس کے کونے کی خاموشی اور سکون میں مخل نہیں ہو سکتی تھی۔ آگ تاپتے ہوئے کبھی کبھی پہلو بدلنا یا وہ پُر سکون اور مطمئن تبسّم جو اُس کے لبوں پر کھیل رہا تھا بس یہ دو چیزیں تھیں جن سے ظاہر ہوتا تھا کہ اُس کونے میں بھی کوئی جان دار شے موجود ہے۔ ——— اُس کا نام **الماس** تھا۔

ہال کے دوسرے کونے میں ایک خوبصورت ریشمیں پردہ لٹک رہا تھا اور اُس کے ساتھ "معصومیت" وہ شہرۂ آفاق تصویر رکھی تھی جس نے تمام بمبئی میں تہلکہ مچا دیا تھا۔ تصویر کے گرد مدّاحوں نے نصف دائرہ باندھ رکھا تھا۔ اور اُن کے درمیان ایک بلند قامت، چوڑے شانوں والا، نوجوان شخص زبان سے، ہاتھ سے اشاروں سے، بچّوں کے سے جوش کے ساتھ تصویر کے مختلف پہلوؤں پر تقریر کر رہا تھا۔ یہ اُس کی تصویر کشی کا سب سے آخری اور سب سے بہتر نمونہ تھا ——— اُس کا نام سہراب تھا۔

سہراب کو معلوم تھا کہ وہ مشہور ہے اور اُس کی مصوری ایک زمانے سے خراجِ تحسین حاصل کر چکی ہے۔ وہ یہ محسوس کر کے ——— یہ خیال کر کے کہ دنیا اُس کی تصویروں کو حیرت کی نگاہوں سے دیکھتی ہے بچّوں کی طرح خوش ہوتا تھا۔ اخباروں میں اپنا نام پڑھ پڑھ کر وہ جوشِ مسرت سے بے خود سا ہو جاتا تھا۔ "معصومیت" کی تکمیل کے بعد جب اُس نے اُس کو ہندوستان کی سب سے بڑی نمائش میں بھیجا تو ایک طوفان برپا ہو گیا۔ اسی کامیابی کی خوشی میں سہراب نے آج رات اپنے احباب کو ڈنر پر مدعو کیا تھا۔

الماس اپنے کنجِ عافیت میں سے سہراب کو نہایت اطمینان اور سکون سے ٹکٹکی لگائے دیکھ رہی تھی۔ وہ اُس کی بیوی تھی لیکن عمر میں اس سے برسوں بڑی تھی۔ اُس کے بال اب کہیں کہیں سے چاندی کی طرح چمکنے لگ گئے تھے مگر اُس نے یہ کوشش نہ کی تھی کہ اُن کو سیاہ کر دے۔ اُس نے اپنی صاف اور سادہ ساڑھی ایسی بے پروائی سے باندھ

رکھی تھی گویا وہ عمر کے موجودہ اثرات سے بالکل بے خبر ہے۔ اور اگر اُس کو خبر بھی ہے کہ وہ بوڑھی ہوتی جا رہی ہے، تو اُس کی یہ خواہش نہیں کہ وہ اس حقیقت کو چھپائے اور اپنے جسم میں مصنوعی جوانی کی کیفیت پیدا کر کے صرف زمانے کو نہیں بلکہ نفس کو بھی دھوکا دے۔ لیکن وہ حسین تھی اور اُس کے خدوخال نہایت متناسب اور خوبصورت تھے بعض وقت اُس کی عمر کا اندازہ دشوار ہو جاتا تھا۔

الماس اپنے گردوپیش کے ہنگامے سے بالکل بے خبر تھی۔ وہ سب کچھ دیکھتی اور سنتی تھی مگر ان تمام رنگینیوں اور دلفریبیوں میں اپنے لئے کوئی دلچسپی نہ پاکر سب سے علیحدہ بےحس و حرکت اور خاموش بیٹھی تھی۔

سہراب تیز تیز قدم اٹھاتا ہوُا اُس کے پاس سے گزرا۔ نوجوان فیروزہ اُس کے ساتھ تھی۔ "الماس آج تم کیسی ہو؟" سہراب نے گذرتے ہوئے پوچھا "بہت اچھی طرح" الماس نے بے پروائی سے جواب دیا۔ اور جب تک سہراب اُس کی نظروں سے اوجھل نہ ہو گیا اُس کی آنکھوں میں عجیب قسم کی مسکراہٹ کھیلتی رہی۔

سطحی نظر میں الماس اور سہراب میں زمین و آسمان کا فرق تھا۔ وہ تصویر تھی سنجیدگی اور متانت کی اُس کی ہر حرکت اور ہر بات سے جن میں بلندبینی اور حسن مذاق کوٹ کوٹ کر بھرا تھا صاف معلوم ہوتا تھا کہ الماس کسی نہایت اعلیٰ طبقے سے تعلق رکھتی ہے۔ دوسری طرف نوجوانی کی دلفریبیوں میں سرشار شوریدہ سر سہراب تھا، جس کے لئے زندگی گویا نام تھا عیش و مسرت کا۔ اُس کی طبیعت میں ابھی تک لڑکپن موجود تھا۔

لیکن باوجود اس بُعدالمشرقین کے اُن دونوں میں ایک قسم کی مشابہت بھی پائی جاتی تھی۔ الماس کی آنکھوں کی چمک ــــــ شبابِ ازل کی وہ چمک اور نور تھا جس میں وہ دونوں برابر کے شریک تھے!

سہراب خوش تھا، الماس مطمئن تھی۔ اُس کی تسکینِ قلب اسی میں تھی کہ وہ خاموشی سے سہراب کو، اُس سہراب کو جس کو اُس نے خود تعمیر کیا تھا، خود بنایا تھا، جو اُس کی اپنی تخلیق تھا چُپ چاپ گوشۂ عزلت میں سے دیکھتی رہے۔

اُن لوگوں میں سے جو سہراب کو جانتے تھے الماس اور صرف الماس ہی تھی جو اُس کی تصویروں کی سب سے کم داد دیا کرتی تھی۔ سہراب اپنی تصویروں کے متعلق مبالغہ آمیز کلمات سن کر خوش ہوُا کرتا تھا۔ لیکن الماس وہی کچھ کہا کرتی تھی ــــــ اُس کی رنگ آمیزیوں کی اُسی قدر تعریف کیا کرتی تھی جس کا سہراب اہل تھا۔ اس لئے کہ سہراب کی ــــــ اُس سہراب کی جس کے قلم کی ہر جنبش الماس سے لی گئی تھی ــــــ تعریف کرنا الماس کے لئے ایسا ہی تھا جیسا وہ خود اپنی تعریف کرے۔

الماس آج سہراب کے کمال کو دیکھ کر نشۂ کامیابی سے مخمور ہو رہی تھی لیکن آج سے آٹھ سال پیشتر جب اُس

نے سہراب سے شادی کی تھی تو وہ یہ سوچ کر کہ وہ کیا کر رہی ہے اور کس قدر خطرناک طریقِ عمل اختیار کر رہی ہے خود بخود کانپ اٹھا کرتی تھی۔ اُس وقت اُس نے اپنی تمام حسیات اور جذبات کو سہراب سے پوشیدہ رکھا۔ وہ اکثر سوچا کرتی تھی کہ اُس کو کیا حق حاصل ہے کہ وہ ایک نوجوان مرد کی آیندہ زندگی کو اپنے ہاتھ میں لے کر موم کی طرح جس شکل میں چاہے تبدیل کر دے۔ کیا محبت اور عشق کے اصول اُس کو اس بات کی اجازت دیتے تھے کہ وہ اپنے محبوب کو اُس روشِ حیات پر جس پر کہ اُس کی اپنی خواہش ہو چلنے کے لئے کہے۔

بہرحال اُس نے سر آنے والی ناکامی کو نظر انداز کر کے وہ کیا جو وہ چاہتی تھی۔ اور سہراب بدہوشی اور بےخبری کے عالم میں، الماس کی محبت کے زبردست اثر کے ماتحت، اُس کی خواہش کے مطابق بنتا گیا، بدلتا گیا اور آہستہ آہستہ اُس نے وہی شکل اختیار کر لی جو الماس کی ایک دیرینہ آرزو تھی:---- سہراب فرامرزجی بمبئی کا مشہور ترین مصوّر۔

---

الماس بمبئی کے ایک اعلیٰ پارسی خاندان میں سے تھی۔ وہ ایک بہت بڑی جائداد کی تنہا مالک تھی بہت سے امیر اور دولت مند نوجوانوں نے اس کے حصول کی کوشش کی لیکن الماس کی بےتوجہی نے سب کو مایوس کر دیا اور عین اُس وقت جب وہ اپنے نیازکیشوں کے مطالبات سے آزاد ہو چکی تھی اُس نے اچانک سہراب جیسے مفلس اور بےزر شخص کے ساتھ جو عمر میں اُس سے چھ سال چھوٹا تھا شادی کر کے ایک عالم کو ورطۂ تحیر میں ڈال دیا۔

جس طرح آج رات بہت سے لوگ، جو سہراب کے ہاں جمع تھے، حیران ہو رہے تھے کہ یہ ساکن و راکد طبیعت والی عورت جو کونے میں ایک سائے کے مانند بیٹھی تھی کون ہے اسی طرح آج سے آٹھ سال پیشتر بھی لوگ متعجب تھے کہ الماس ---- بمبئی کی وہ حسین ترین عورت ---- آزاد اور دولت مند الماس سہراب جیسے بےمایہ اور قلاش شخص کے ساتھ کیوں شادی کر رہی ہے۔ لیکن الماس خوب جانتی تھی کہ وہ کیوں اُس سے شادی کر رہی ہے۔ اور آج کی رات اُسی ڈرامے کا جس کی ابتدا الماس نے آٹھ سال ہوئے کی تھی آخری سین تھا۔

آٹھ سال کے اس طویل عرصے میں الماس نے اپنی دولت، اپنا حسن، اپنا شباب، اپنی محبت سب کچھ سہراب کے لئے قربان کر دیا تھا۔ اِس لئے قربان کر دیا تھا کہ سہراب کو ایک کامیاب مصوّر بنا سکے۔ اور اِس مقصد کے لئے اُس نے اپنی روح سہراب میں پھونک دی ---- اپنا خونِ حیات اُس کو دے دیا۔ چنانچہ سہراب وہ خوش باش نوجوان اپنے اندر الماس کی روح، الماس کا حسن، الماس کی مصوری، الماس کے جذبات لئے پھرتا تھا۔ اور وہ عورت

میں لے لیا۔ فیروزہ کے تمام جسم میں کپکپی سی دوڑ گئی۔ اُس کا ہاتھ الماس کے ساتھ مس ہوتے ہی شل ہو گیا۔ اُس کو ایسا معلوم ہوا کہ ابھی کوئی ایسی زبردست ضرب لگائی جائے گی جو اُس کو کچل دے گی۔ لیکن الماس کی آنکھیں چمک رہی تھیں اور جب وہ بولی تو اُس کی زبان لڑکھڑا رہی تھی۔

"فیروزہ میں تمہاری شکرگزار ہوں۔ ایسی چیز جو ہیں مدت سے کھو چکی تھی مجھے آج واپس مل گئی ہے" اور پھر سہراب کے ہاتھ کو اپنے ہاتھوں میں لے کر بولی "تم دونوں خوش رہو گے"۔ الماس کی آواز سنسان خاموشی میں بن سُنے ڈوب گئی۔ سہراب نے کوئی حرکت نہیں کی تھی۔ اُس نے کچھ نہیں سنا تھا۔ اُس نے اُس انسانی پیکر کو جو سیڑھیوں کی طرف جا رہا تھا نہیں دیکھا تھا۔ وہ اپنی موجودگی کو بھی بھول چکا تھا۔

مگر فیروزہ سب کچھ سمجھ گئی تھی۔ اِن چند الفاظ میں اُس نے اپنی زندگی کا فیصلہ سُن لیا تھا۔ ایک خواب کی سی حالت میں اُس نے الماس کی سیڑھیاں اترنے کی آہٹ سنی۔ الماس اُن کی زندگیوں میں سے بالکل نکل گئی تھی۔

"تم دونوں اکٹھے خوش رہو گے" کی آواز فیروزہ کے کانوں میں گونج رہی تھی۔ اُس نے خود کو مجبور کر کے اپنے پہلو میں بیٹھے ہوئے نوجوان کی طرف دیکھا اگر وہ دیکھنے سے پہلے ہی سمجھ چکی تھی بلکہ وہ مدت سے جانتی تھی لیکن اس کو حقیقت خیال کرتے ہوئے خوف کھاتی تھی۔

اُس نے الماس جیسی عظیم الشان عورت کا مقابلہ کرنا چاہا تھا جو سہراب کی رگ رگ میں سرایت کر گئی تھی، جو اُس کی روح پر حاوی ہو گئی تھی، جس نے سہراب کو خرید لیا تھا۔ فیروزہ نے اس جنگ میں شکست کھائی تھی اور یہ اُس کی سزا تھی کہ اس راز کا خوفناک انکشاف اُس کی عین نظروں کے سامنے ہو۔ وہ سہراب کو برباد ہوتا دیکھے۔ اُس کے حسن کو پامال ہوتا، اُس کے شباب کو لٹتا، اُس سے اُن تمام خوبیوں کو جن کا وہ آج تک مرکز تھا چھنتا ہوا دیکھے۔

وہ اُس پر جھک گئی، ایک فوری ناقابلِ ضبط جذبہ کے ماتحت جھک گئی، اگرچہ وہ جانتی تھی کہ خرمنِ ہستی کے اس خاکستر کو مشتعل کرنا اُس کے لئے غیر ممکن ہے۔

فیروزہ کو معلوم ہو گیا کہ اس کی فتح کس قدر لاحاصل تھی۔ اس پیکارِ محبت میں وہ نہیں بلکہ الماس کامیاب رہی تھی۔ وہ سہراب کو ـــــ اصل سہراب کو اپنے ساتھ لے گئی تھی۔ اور ایک بے جان چیز کو چھوڑ گئی تھی اور فیروزہ کو یقین تھا کہ سہراب کی یہ راکھ بھی جو باقی رہ گئی ہے، سورج مکھی کے پھول کی طرح اپنے سورج الماس کا تعاقب کرے گی۔

**خادم بٹالوی**

(ماخوذ)

# حُسنِ خوابیدہ

ہے خواب میں محو اک حسینہ    دل جس کا ہے عشق کا خزینہ
آنکھیں کچھ کچھ کھلی ہوئی ہیں    سوتا فتنہ بنی ہوئی ہیں
رقصاں ہونٹوں پہ ہے تبسّم    گویا ہے مائلِ تکلّم
دیکھو سوتے میں اس کا ہنسنا    دیکھا ہوگا کلی بکسنا
دیکھو دیکھو وہ شرم آئی    چھائی سرخی وہ رخ پہ چھائی
جنبش ہونے لگی لبوں کو    چھیڑا وہ نسیم نے گلوں کو
ہونٹوں سے وہ حرفِ آہ نکلا    اک تیر خدا گواہ نکلا
اے کاش فقط مجھے بتا دے    اپنے جذبات کا پتا دے
یہ پھول سا جسم کانپ اٹھا کیوں    آنسو یہ آنکھ سے گرا کیوں

سینے پر ہاتھ کیوں یہ آیا
تخئیل نے خواب کیا دکھایا

اب پھر خاموش سو رہی ہے    غارت گرِ ہوش سو رہی ہے
اب بند ہیں آنسوؤں کی راہیں    ٹھنڈی سانسیں نہ گرم آہیں
کروٹ بائیں طرف جو لی ہے    کیسی سُکھ نیند سو رہی ہے
بھولا بچّہ کب ایسے سوئے    معصوم فرشتہ جیسے سوئے

سو چین سے میٹھی نیند سو ہاں
زیبا کی نیند تجھ پہ قرباں

زیبا
(ردولوی)

# انجامِ محبّت

(یہ ڈراما برنرڈ شا کی کتاب "مزخرفات" سے ماخوذ ہے)

(بمبئی کا ایک خوشنما حصّہ۔ ایک خاتون اپنی سنگھار میز کے سامنے بیٹھی خادمہ سے بال کندھوا رہی ہے۔ رات زیادہ گزر چکی ہے کمرے میں متعدد بجلی کے قمقمے روشن ہیں۔ سنگھار میز کے مخالف سمت والی دیوار کے قریب ایک چوبی چیز رکھی ہے، جو کتابوں کی الماری کے مشابہ ہے، اسی کے قریب مردانہ جوتوں کی ایک قطار لگی ہوئی ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ خاتون شادی شدہ ہے۔ سامنے کی دیوار میں ایک چھوٹا سا دروازہ ہے، اور اُس کے عین اوپر ایک خوبصورت گھنٹہ لٹک رہا ہے۔ دروازہ سے ملا ہوا ایک ستون نما پتھر پر اسی خاتون کا مجسمہ رکھا ہے۔ سنگھار میز پر ایک پنکھا پڑا ہوا ہے۔ دروازے کے قریب ہی کھونٹی پر ایک کپڑے کا تسمہ لٹک رہا ہے۔ کمرے کا جملہ سامان ایک ایسا اثر پیدا کر رہا ہے، جس میں معاشرتی اولوالعزمی کے ساتھ ساتھ کم مائیگی کا عنصر بھی غالب ہے۔ مکمل خاموشی طاری ہے، صرف خاتون کے بال ٹوٹنے سے کبھی کبھی چٹ چٹ کی آواز آتی ہے۔ گھنٹے نے گیارہ بجائے)

**خاتون:**۔ کیوں سوسن بھلا گھنٹے نے کے بجائے؟

**سوسن:**۔ بیگم صاحبہ! گیارہ بجے تھے۔

**خاتون:**۔ اوہ! گیارہ بج گئے! ذرا میرا بستر کر دو تو سو رہوں۔ آنکھیں جھکی پڑتی ہیں۔

(سوسن کتابوں کی الماری کی طرف جاتی ہے، اور ایک بٹن کو دباتی ہے، الماری کا بالائی حصہ نیچے آ پڑتا ہے، اور ایک پلنگ کا ہم شکل بن جاتا ہے۔ دور بادل کی گرج سنائی دیتی ہے)

**سوسن** (کانپ کر) اُف آج کی رات کس قدر ڈراؤنی ہے۔ خدا معلوم غریب جہازوالوں پر کیا گذرتی ہوگی۔ میرا آقا ابھی تک گھر نہیں آیا۔ خدا کرے بخیریت ہو۔ بیگم بستر تیار ہے۔

**خاتون:**۔ شاباش! سوسن تو بڑے کام کی لڑکی ہے، (اُٹھ کر بستر کی طرف بڑھتی ہے)۔

**سوسن:**۔ کیا بیگم تبدیلِ لباس نہ کریں گی؟

**خاتون:**۔ نہیں، سوسن، آج نہیں (دروازے کی طرف دیکھ کر) ان حالات میں نہیں۔

**سوسن**:- (بے اختیاری کے ساتھ خاتون سے لپٹ جاتی ہے) میری پیاری بیگم - خدا معلوم آج میرا دل کیوں بیٹھا جارہا ہے - ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میں پھر کبھی اپنی پیاری بیگم کو زندہ نہ دیکھ سکوں گی - اس فضا میں قتل کی بُو آرہی ہے -

**خاتون**:- ہاں! سوسن، آج خدا خیر ہی کرے، ابھی میں کرسی پر بیٹھی کتاب پڑھ رہی تھی کہ یکایک میں نے فرشتوں کے نغمے سُنے - خدا معلوم وہ کیا گا رہے تھے - ایسا معلوم ہوتا تھا کہ کسی شخص کو بلا رہے ہیں - مگر میرا نام تو فیروزہ ہے - وہ تو کوئی دوسرا نام لے رہے تھے -

**سوسن**:- فیروزہ نہیں مسز سہراب کہو، یہ زیادہ اچھا معلوم ہوتا ہے (پھر اپنی مالکہ سے چمٹ جاتی ہے)

**خاتون**:- اچھا سوسن، اب سو رہو - اور اگر مجھے زندہ پاؤ تو صبح ۷ بجے جگا دینا -

(سوسن چلی جاتی ہے - فیروزہ روشنی گل کرتی ہے - فرشتوں کی آواز پھر آتی ہے - اُن کا نغمہ اس قدر دلکش ہے کہ فیروزہ ہمہ تن گوش بن جاتی ہے - کچھ دیر بیٹھی سنتی رہتی ہے، پھر اسی محویت کے عالم میں جوتے اتارے بغیر لیٹ جاتی ہے - اور ان نغموں کی شیریں ہم آہنگی اُسے تھپک تھپک کر میٹھی نیند سلا دیتی ہے - ایک سفید روشنی اُس کے چہرے پر پڑکر اُس کے حسین خدوخال کو منور کر دیتی ہے - بادل پھر گرجتا ہے - ایک سرخ شعاع دروازہ پر پڑتی ہے - یکایک دروازہ آہستگی کے ساتھ کھلتا ہے اور ایک شخص سیاہ لبادہ پہنے ہوئے داخل ہوتا ہے - اُس کے لرزتے ہوئے ہاتھ میں ایک چوڑے پھل کا خنجر چمک رہا ہے اور اُس کی آنکھوں میں ایک غیر فطری روشنی ہے - وہ آہستہ قدموں سے فیروزہ کے پلنگ کی طرف بڑھتا ہے - خنجر والا ہاتھ فیروزہ کی طرف اُٹھتا ہے، اور قریب ہے کہ اُس کے قلب میں پیوست ہو جائے، فیروزہ کو اتفاقاً چھینک آجاتی ہے - قاتل گھبرا کر پلنگ کے نیچے چھپ جاتا ہے - اُس کا دل زور زور سے دھڑکتا ہے -)

**قاتل**:- (پلنگ کے نیچے سے آہستہ آہستہ نکل کر) اُف اب مجھ میں اتنی تاب نہیں کہ پلنگ کے نیچے لیٹا ہوا اپنے دل کی نزع خیز دھڑکن کو سنتا رہوں - (فیروزہ کی طرف دیکھتا ہے) نہیں، وہ تو بے خبر سو رہی ہے - (ایک بار خنجر اٹھاتا ہے - فرشتے پھر گاتے ہیں - قاتل چھپ جاتا ہے) اُف یہ کیا ہوا؟ کیا اس چھینک کی آواز فلک کے نیلے گنبد کو چیر کر جنت کے نیم وا دروازوں تک پہنچ گئی ہے؟

**فیروزہ** - (یکایک اُٹھ کر بیٹھ جاتی ہے) میرے مالک! (قوس قزح کے تمام رنگ یکے بعد دیگرے سہراب کے چہرے پر دوڑنے لگتے ہیں) کیوں؟ کیوں؟ تمہارا رنگ کیوں اڑا جارہا ہے؟ اور ہائیں! تم خنجر سے یہاں کیا کر رہے تھے؟

ہرمز:۔ ن ...... ن ...... نہیں، میں ڈرتا تو نہیں، مگر پھر بھی ———

سہراب:۔ پھر بھی اگر زہر مہرہ مل جائے تو

فیروزہ:۔ (فوری امید سے متاثر ہو کر) زہر مہرہ؟

ہرمز:۔ (پلنگ سے کود کر) زہر مہرہ! خدا کے لئے جلد بتاؤ کہ وہ کونسا زہر مہرہ ہے۔

سہراب:۔ اس زہر کا بہترین بدرقہ چونا ہے۔

ہرمز:۔ چونا! ——— مذاق کرتے ہو۔ کیا تمہارا خیال ہے کہ میں اپنی جیب میں چونے کی ڈلیاں ڈالے پھرتا ہوں؟

سہراب:۔ مگر چھت کا پلاسٹر تو ہے۔

(سب چھت کی طرف جوتے پھینکتے ہیں۔ پلاسٹر کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے نیچے گرتے ہیں۔ ہرمز بدحواسی سے انہیں نگلتا ہے۔ تھوڑی دیر کے بعد چونے کی تلخی اور بدمزگی زندگی کی محبت پر غالب آجاتی ہے)

فیروزہ:۔ (ایک بڑا سا ٹکڑا اٹھا کر) لو ہرمز لو۔ یہ سب سے بڑا ٹکڑا ہے (اُس کے منہ میں ٹھونس دیتی ہے)

ہرمز:۔ ٹھہرو، ٹھہرو۔ خدا کے لئے ٹھہرو۔

فیروزہ:۔ ٹھہرو نہیں۔ ٹھہرنا تمہارے لئے موت ہے! (ایک اَور ٹکڑا ٹھونسنے کی کوشش کرتی ہے)

ہرمز (مستقل مزاجی سے) میں موت کو اس مصیبت پر ترجیح دیتا ہوں۔

فیروزہ:۔ تمہیں میری جان کی قسم، کھاؤ۔

ہرمز:۔ ناممکن۔ اگر ایسا ہی ہے تو پانی میں چونا ڈال کر دو۔ پلاسٹر کو ختم کرو۔ میں اَور نہیں کھا سکتا۔

سہراب:۔ فیروزہ! میری سمجھ میں ایک بات آئی ہے ——— تمہارا مجسمہ اَور کس دن کام آئے گا۔

(سہراب جھپٹ کر مجسمہ اٹھاتا ہے۔ ہرمز مجسمہ کی پشت پر سے کچھ حصہ چباتا ہے، حالت زیادہ خراب ہو جاتی ہے۔)

ہرمز:۔ نہیں، فیروزہ تمہارا مجسمہ بھی نہیں، مجھے مرنے دو۔

سہراب:۔ (مجسمہ اُس کے منہ میں ٹھونسنے کی کوشش کرتا ہے) کھاؤ! کھاؤ! ہرمز! دل پر جبر کر کے کھاؤ۔ تمہاری زندگی اسی پر منحصر ہے

ہرمز:۔ بے کار! بالکل بے کار! حلق سے تو اترتا ہی نہیں۔ پانی! ارے پانی لاؤ۔ میرے اللہ (سر پٹخنے لگتا ہے)

(فیروزہ گھنٹی بجاتی ہے، سوسن داخل ہوتی ہے)

سوسن:۔ آہ! آہ! پیاری بیگم، میں ایک دفعہ پھر تمہیں زندہ دیکھ رہی ہوں! (سہراب کو دیکھتی ہے اور چیخ کر بھاگنے کی کوشش کرتی ہے۔

سہراب:۔ (سوسن کا دامن پکڑ کر) باولی ہوئی ہے دیکھتی نہیں ہرمز کا کیا حال ہو رہا ہے۔

سوسن:۔ (متردد ہو کر) واقعی ؟ تو پھر کیا کروں ؟

فیروزہ:۔ (مجسمہ دے کر) اسے فوراً کسی برتن میں حل کر کے لا۔ کتے کی چال جا اور بلی کی چال آ۔ ہرمز کی زندگی تیری جلدی پر منحصر ہے۔

سوسن (ہچکچا کر) مگر بیگم تمہارا خوبصورت مجسمہ ــــــ

ہرمز:۔ ہشت، دیر نہ کر، دیکھ میں مر رہا ہوں۔ (اسے دروازہ سے باہر دھکیل دیتا ہے) پانی، پانی، اُف میرا حلق خشک ہو گیا۔ میرا جسم پھنکا جا رہا ہے۔ (دیوانگی کے ساتھ سوڈے کی بوتل کی طرف دوڑتا ہے۔)

سہراب:۔ پاگل! بھولا جا رہا ہے اُس میں زہر ہے۔

ہرمز:۔ پانی! پانی! اُف! ہائے ہائے (پھر بوتل کی طرف بڑھتا ہے۔ سہراب روکنے کی کوشش کرتا ہے کُشتی ہوتی ہے، جدوجہد میں بوتل کا سوڈا گر جاتا ہے۔ ہرمز سہراب کو پٹخ دیتا ہے، اور بوتل اٹھا کر اپنے منہ میں لٹ لیتا ہے) خالی! آہ خالی! (ایک چیخ کے ساتھ گر جاتا ہے۔ سوڈے کی بوتل ہاتھ میں ہے۔ بچوں کی طرح روتا ہے۔ فیروزہ دوسری سوڈے کی بوتل کھولتی ہے)

ہرمز:۔ شکریہ! پیاری فیروزہ شکریہ! (پیتا ہے گیس نکلنے سے سرسر کی آواز آتی ہے۔ ہرمز اُٹھ کر چیخنے لگتا ہے) مدد کرو! مدد! اُف پلاسٹر اُبل رہا ہے۔ ارے میرا پیٹ پھٹا جاتا ہے۔ ہائے (کرب کی حالت میں بستر پر لوٹنے لگتا ہے)

سہراب۔ جلدی کرو۔ فیروزہ، تسمہ کہاں ہے؟ (دونوں اُسے کمبلوں میں لپیٹتے ہیں، اور پیٹ کے قریب کس کے تسمہ باندھ دیتے ہیں۔) کیوں ٹھیک بندھ گیا نا؟

فیروزہ:۔ (تردد سے) ہرمز کیا حال ہے؟

ہرمز:۔ خطرہ گذر گیا۔ سوڈا کام کر رہا ہے۔

فیروزہ اور سہراب۔ اللہ تیرا شکر!

(سوسن بالٹی لئے ہوئے داخل ہوتی ہے)

سہراب:۔ بچ گئے۔ لو پیو۔

(سہراب بالٹی کا کنارہ ہرمز کے منہ سے لگا دیتا ہے اور رفتہ رفتہ اُس کا پیندا بلند کرتا جاتا ہے۔ ہرمز گھبرا کر پیتا ہے۔ کبھی کبھی پھندا لگتا ہے تو سوسن کمر ٹھونکتی ہے، فیروزہ آہستہ آہستہ تسمہ ڈھیلا کرتی جاتی ہے۔ آخر ہرمز مطمئن ہو کر آہ بھرتا ہے اور عورتوں کی گود میں گر جاتا ہے۔ سہراب بالٹی کو ہرمز کے منہ میں جھاڑتا ہے)

ہرمز:۔ سینہ میں کس قدر آرام آرہا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تمام جسم میں ایک فرحت بخش سنسناہٹ دوڑ رہی ہے۔ میں سوتا ہوں۔

فیروزہ }
سوسن } :۔ (سرگوشی میں) سونے دو!
سہراب }

(وہ سوتا ہے۔ سردی گیتوں کی آواز پھر آتی ہے۔ مالکِ مکان، ایک بازاری آدمی میلا کچیلا پاجامہ پہنے ہوئے داخل ہوتا ہے۔ تمام نغمے ساکت ہو جاتے ہیں)

**مالکِ مکان** :۔ ہے! ہے! یہ کیا ہے؟ کیا شور مچا رکھا ہے؟ بھلا نیند کیسے آوے؟ (فرش اور چھت کی طرف دیکھتا ہے) ارے یہ چھت کا کیا حال ہو گیا؟

**سہراب** :۔ خاموش رہو! کیا سمع خراشی کر رہے ہو، دیکھتے نہیں، کہ کمرے میں ایک مریض ہے؟

**مالکِ مکان** :۔ اگر اس غول میں نہیں جگا تو ہمارے بولنے سے کیسے جگے گا؟

**فیروزہ** :۔ نامعقول، شہدے، دیکھتا نہیں کہ نیر آلملفظ کان کے پردے پھاڑے ڈال رہا ہے چل دفع ہو۔

**مالکِ مکان** :۔ ارے باپ رے! یہ تو چند سے آدمی کی شکل نہیں (چلاتا ہے) پلس! پلس۔ خون! (نیلی روشنی کی ایک شعاع دروازہ پر پڑتی ہے۔ کواڑ کھلتے ہیں۔ سپاہی برآمد ہوتا ہے۔ بادل گرجتا ہے) سپاہی! سپاہی! خون! ارے اِن تینوں نے اس مانس کا خون کر دیا۔

**سپاہی** :۔ (ناراض ہو کر) سپاہی! ابے سپاہی کیا؟ بدتمیز کہیں کا۔

**سہراب** :۔ حولدار صاحب ـــــــــــــ

**سپاہی** :۔ (بہت جھک کر) جناب عالی؟

**سہراب** (بہت ادب سے) میں آپ کو آگاہ کرنا چاہتا ہوں، کہ ایک گھنٹہ قبل میرے عزیز دوست پر سوءِ ہضمی کا ایک شدید دورہ ہُوا۔ چونکہ اُس وقت کوئی اور چیز موجود نہ تھی، اور تکلیف بڑھتی ہی جا رہی تھی۔ اس لئے انہوں نے اس شخص کی چھت کا کچھ حصہ کھا لیا۔ (ہرمز کی طرف اشارہ کر کے) نتیجہ آپ کے سامنے ہے۔

**سپاہی** : چھت زہر آلود تھی۔ واللہ خوب چالاکی کی۔ (مالکِ مکان کی گردن پکڑ لیتا ہے) میں تم کو قتلِ عمد کے الزام میں گرفتار کرتا ہوں۔

**مالکِ مکان** :۔ (روبفلک) ہے پرمیشور! برٹش راج میں بھی اب ایسا ہونے لگ گیا۔ بھلا حولدار جی مجھے کیا پتہ تھا کہ یہ میری چھت کھا لیوے گا؟

**سپاہی** :۔ ہاں! واقعی۔ واردات بہت پیچیدہ معلوم ہوتی ہے۔ (ہرمز کا بازو اُٹھانے کی کوشش کرتا ہے مگر کامیابی نہیں ہوتی) ارے یہ تو بالکل ٹھنڈا ہو گیا۔

**مالکِ مکان:**۔ (ہرمز کی ٹانگ اٹھانے کی کوشش کرتا ہے) اور بھاری کتنا ہوگیا ہے۔

**سہراب:**۔ (بستر کی طرف بھاگتے ہوئے) کیوں؟ کیوں! خیریت تو ہے؟

**فیروزہ:**۔ سوسن ذرا بھاگ کر ڈاکٹر کو تو بلا، سہراب! سہراب! دیکھو ابھی تو جان باقی ہے نا؟ جگانے کی کوشش کرو۔ ہلاؤ۔ جلدی کرو۔

**سپاہی:**۔ (دوبارہ اٹھانے کی کوشش کرتا ہے، مگر پسینہ پسینہ ہوکر رہ جاتا ہے) پناہ بخدا! یہ آدمی ہے یا پتھر!

(فیروزہ چیخ کر ہرمز کے جسم کی طرف بڑھتی ہے)

**فیروزہ:**۔ واقعی! پلاسٹر رگ و پے میں سرایت کرچکا ہے۔ حوالدار کا کہنا ٹھیک ہے، یہ تو پتھر سے زیادہ بھاری ہے۔

(ہرمز کے مردہ جسم پر گر پڑتی ہے، سہراب چہرے کو دونوں ہاتھوں میں چھپا کر ہچکیاں لیتا ہے۔ سوسن اور ڈاکٹر داخل ہوتے ہیں)

**سوسن:**۔ بیگم ڈاکٹر صاحب آگئے ہیں۔

**سپاہی:**۔ جناب ایک شخص کو زہر دے دیا گیا ہے۔

**ڈاکٹر:**۔ کیا کہا؟ میرے علاقہ میں قانون کی خلاف ورزی کرکے کسی دوسرے شخص سے زہر خریدا گیا۔

**سپاہی:**۔ (فیروزہ کو آہستگی سے اٹھا کر) واقعہ تو اسی قسم کا معلوم ہوتا ہے! بیگم ذرا اٹھو تو۔

**ڈاکٹر:**۔ وقت ضائع نہ کرو۔ مریض کو بیدار رکھنا چاہیئے۔ شدید اور مستقل حرکت نہایت ضروری ہے۔

(فیروزہ کو سپاہی کے ہاتھوں میں سے چھین لیتا ہے، اور بری طرح چکر دیتا ہے)

**سہراب:**۔ ٹھہرو۔ ٹھہرو۔ وہ مریض نہیں ہے۔

**ڈاکٹر:**۔ اچھا تم ہو۔ تو پہلے سے کیوں نہ کہا؟

(سہراب کو پکڑ کر کمرے میں دوڑانے لگتا ہے)

**مالکِ مکان:**۔ نہیں! نہیں! وہ نہیں،

**ڈاکٹر:**۔ تو تم ہو۔

(مالکِ مکان کو پکڑ کر زور زور سے ہلاتا ہے، مالکِ مکان رکنے کی کوشش کرتا ہے دونوں گرنے میں، سپاہی دونوں کو علیحدہ کرتا ہے)

**سپاہی:**۔ اچھا! اٹھانے چلو! اب میرے پیچھے پیچھے آؤ۔

(بادل گرجتا ہے)

فیروزہ :- کیا اس لرزہ خیز طوفان میں ؟

(کھڑکیوں پر موٹے موٹے قطرے گرتے ہیں -)

سوسن :- بارش ہو رہی ہے -

(اندھیاؤ چلتا ہے، بجلی چمکتی ہے)

سہراب :- اِس وقت تو باہر نکلنا خطرہ سے خالی نہیں -

سپاہی (سیٹی نکالتے ہوئے) اگر تم فوراً نہ چلے تو ـــــــــــــ

(سیٹی بجاتا ہے - یکایک آسمانی توپیں چلنے لگتی ہیں - شدید روشنی نظر آتی ہے اور بجلی کمرے میں داخل ہو کر سپاہی کی پگڑی پر گرتی ہے - وہاں سے ڈاکٹر کی واسکٹ کی طرف جاتی ہے، باقی ماندہ مالکِ مکان کے بھدّے اور ناہموار جسم میں جذب ہو جاتی ہے - سوسن، سہراب، اور فیروزہ، خوف وہراس سے تمام منظر کو دیکھتے ہیں - بجلی کے تینوں شکار تڑپتے ہیں، تلملاتے ہیں، پھر مردہ ہو کر غالیچہ پر گر جاتے ہیں - کچھ دیر گزر جاتی ہے)

فیروزہ :- زندگی کے ہذیان خیز بخار کے بعد تینوں آرام سے سو رہے ہیں - سوسن، دیکھو کتنا کوڑا ہو گیا ہے، ذرا فرش صاف کر دو -

(سوسن پنکھا اٹھا کر آہستہ آہستہ جھلتی ہے - یہ تینوں جسم اڑ اڑ کر دیوار کے قریب ہو رہتے ہیں)

سوسن :- کیوں، بیگم؟ ٹھیک ہے، یا جھاڑو سے سمیٹ کر باہر پھینک دوں؟

فیروزہ :- نہیں! اس وقت تو رہنے دو - صبح کو دیکھا جائے گا، جاؤ سو رہو -

(سوسن جاتی ہے)

فیروزہ :- سہراب، اپنے دوست کی آخری رسم ادا کرو - وہ خود اپنی یادگار بن گیا ہے - آؤ اسے ستون پر نصب کر دیں - گو جسم بہت بھاری ہے، مگر محبت اور دوستی بہت کچھ کر سکتے ہیں؟

(کوشش کر کے اُسے اٹھاتے ہیں اور ستون پر کھڑا کر دیتے ہیں)

فیروزہ :- (ستون کے دائیں طرف دو زانو ہو کر) پیارے ہرمز! خدا کو سونپا -

سہراب :- (مجسمہ کے بائیں جانب جھک کر) ہرمز میرا قصور معاف کرنا! الوداع -

(فرشتے گاتے ہیں، ہرمز کا مجسمہ دونوں ہاتھوں کو جنبش دیتا ہے، اور بے جان چہرہ آسمان کی طرف اٹھاتا ہے - پردہ گرجاتا ہے)

معین الحق حقی

# محفلِ ادب

## فرشتے کی سیر

اک پاک فرشتے نے آکر در کھولا اک تارے کا
مشتاق تھا جو اک مدت سے اس دنیا کے نظارے کا

پہلے تو اسے کچھ دھندلا سا اک داغ دکھائی دیتا ہے
پھر موجِ ہوا میں ہلکا سا اک شور سنائی دیتا ہے

اول تو یہ دھبوں کی طرح میدان نظر آتے ہیں اُسے
جب خوب نظر جم جاتی ہے انسان نظر آتے ہیں اُسے

کیا دیکھتا ہے وہ دنیا میں نفرت کا نشاں لہراتا ہے
انسان کا انساں دشمن ہے اک ایک کو کھائے جاتا ہے

"انسان" یہ کیسی ہستی ہے کیا کرتا ہے کیا کہتا ہے
اُس تارے سے بھی ناواقف جس تارے میں یہ رہتا ہے

دنیا میں طرب کی تدبیریں کیا خوب نکالی جاتی ہیں
فولاد گلایا جاتا ہے تلواریں ڈھالی جاتی ہیں

قوموں پہ فلاکت لانے کو شاہوں کے خزانے کھلتے ہیں
درس امن و اماں کا دینے کو توپوں کے دہانے کھلتے ہیں

بیگانہ ہے نقلِ انسانی کونین کی دل آویزی سے
اس خون کے پیاسے حیواں کو مطلب ہے فقط خونریزی سے

سنجیدہ تریں افراد میں بھی انداز ہیں یاں اوباشوں کے
وجد آتا ہے خونی انساں کو حلقے میں تڑپتی لاشوں کے

فاتح کو تبسم آتا ہے جب پسپا قومیں روتی ہیں
ایوانِ طرب کی قبروں پر بنیادیں قائم ہوتی ہیں

معصوم فرشتہ روتا ہے تقدیر پہ ان نادانوں کی
تاریک نظر آتی ہے اُسے گردوں سی جبیں انسانوں کی

اک امر ہے لیکن غور طلب اے نوعِ بشر کے چارہ گرو
فطرت ہی میں ہے خود اس کا جواب آئینِ جہاں پر غور کرو

عیبوں پہ فرشتے کی تھی نظر وہ عیب سے باہر جا نہ سکا
تھی معترضانہ اُس کی روش خوبی کا خزانہ پا نہ سکا

قانون یہ ہے اس دنیا کا جو ڈھونڈو گے سو پاؤ گے
گرنے کا تصور کرتے ہو ہر گام پہ ٹھوکر کھاؤ گے

دیکھو تو فرشتے نے اب کے تحقیق کی دل میں ٹھانی ہے
اب منظرِ عالم روشن ہے اب بزمِ جہاں نورانی ہے

اس مرتبہ وہ کیا دیکھتا ہے ہر ذرۂ عالم تاباں ہے
موتی کی طرح ہر آنسو میں مہتابِ تبسم غلطاں ہے

اس جنگ و جدل کے حیلے سے بے چین ہیں قومیں ملنے کو
پژمردہ دلی کے سینے میں بیتاب ہیں غنچے کھلنے کو

جتنی بھی یہ دنیا اپنی شرارت حد سے بڑھاتی جاتی ہے
اُتنی ہی عدوِ نیکی سے نزدیک تر آتی جاتی ہے

سینے سے اندھیری راتوں کے نبتی ہے ضیا انسانوں میں
ہر نقص کی بزمِ ظلمت میں تکمیل کا شعلہ لرزاں ہے
بادل کی گرج ہو یا نغمۂ شب ہو کہ صباحِ نورانی
ہر حلقہ اپنی خدمت پر مامور ہے زلفِ برہم میں
سرگرم ہے روحِ جنگ و جدل تیغوں کے معطل کرنے میں
دُھن سادگیٔ امروز کو ہے گلکاریٔ فردا بننے کی
رہ جائیں گے قتل و غارت کے اذکار فقط افسانوں میں
مٹ جائیں گے نقشِ ظلمت کے آثار ضیا رہ جائیں گے
دیکھو وہ فلک سے طیارے غاروں میں اترتے آتے ہیں
کہتا ہے حوادث کو جو برا ہمدرد نہیں ہے ظالم ہے
المختصر ان ہنگاموں کو جب خوب فرشتہ دیکھ چکا

فطرت کا نظامِ تعمیری ہے گرمِ عمل طوفانوں میں
ہر موجِ تباہی کے اندر جبروتِ حیاتِ انساں ہے
ہر چیز میں ہے سرگرمِ تپش خورشیدِ عروجِ انسانی
ہر ذرّۂ خاکی رکھتا ہے اک خاص مقام اس عالم میں
مصروف ہیں سارے نقص یہاں انساں کے مکمل کرنے میں
زہرآب کے دل میں خواہش ہے تریاق کا دریا بننے کی
تلواریں رکھی رہ جائیں گی پُرہول عجائب خانوں میں
قلعوں کے یہ گنبد سرِ فلک آنسو کی طرح بہ جائیں گے
پستی کے دھوئیں سے چمکیلے مینار ابھرتے آتے ہیں
در اصل وہ روحِ عالم کی ہمت شکنی کا مجرم ہے
پرواز کو بازو پھیلائے اور بامِ فلک سے دی یہ ندا

انساں کو خبر دو فطرت کے ارمان نکلنے والے ہیں
لوہے کی جبیں سے چاندی کے فوارے چلنے والے ہیں

"نیرنگِ خیال"

---

## ترجمہ

یہ امر مسلم الثبوت ہے کہ جب کوئی قوم علوم و فنون میں ترقی کا پہلا قدم اٹھاتی ہے تو سب سے پہلے علمی زبانوں کے تراجم سے اپنی زبان کو سرمایہ دار بناتی ہے۔ اور زندہ اقوام کی سعی و کوشش کے نتائج کو اپنے اندر جذب کر کے اپنے علمی خزانوں کو معمور کرتی ہے۔ چنانچہ قدمائے عرب نے اپنی ترقی کے زمانے میں یہی کیا کہ دوسری اقوام کے علمی خزانوں کو اپنی زبان میں منتقل کر لیا اور اُن کے جواہر ریزوں کو اپنی زبان کے نقش و نگار میں برتا۔ یہی باعث ہے کہ علومِ قدیمہ میں کوئی علم ایسا نہیں ہے جس سے عربی کا خزانہ خالی ہو۔

ہمارے نزدیک ترجمے کی تعریف یہ ہے کہ کسی مصنف کے خیالات کو لیا جائے، ان کو اپنی زبان کا لباس پہنایا جائے ان کو اپنے الفاظ و محاورات کے سانچے میں ڈھالا جائے اور اپنی قوم کے سامنے اس انداز سے پیش کیا جائے

کہ ترجمے اور تالیف میں کچھ فرق معلوم نہ ہو۔

اس تعریف کی رُو سے یہ امر بلا شائبۂ شک ثابت ہوتا ہے کہ ترجمے میں مترجم پر مصنف کے خیالات کی پابندی فرض ہوتی ہے، اس کے الفاظ و محاورات اور اُس کے اسلوبِ بیان کی تقلید فرض نہیں ہوتی۔ اگر ان باتوں کی پابندی ضروری ہوتی تو اصل زبان میں کیا برائی تھی کہ زحمتِ ترجمہ گوارا فرمائی جاتی۔

مترجم اور مصنف میں کچھ فرق نہیں، دونوں کی حدیں ایک مقام پر جا ملتی ہیں۔ کامیاب اور قابلِ تقلید مترجم وہی شخص ہو سکتا ہے جس میں مصنف بننے اور تصنیف کرنے کی صلاحیت مضمر ہوتی ہے اور ترجمے کی گوناگوں ذمہ داریوں سے وہی شخص عہدہ برا ہو سکتا ہے، جس نے اندازِ بیان پر اس درجے قدرت حاصل کر لی ہو کہ جس مطلب کو جس پہلو سے چاہے ادا کر جائے۔ بہترین مترجم وہی بزرگ ثابت ہوئے ہیں جن میں یہ قوت بوجہ اتم موجود تھی، لیکن جن لوگوں میں یہ قوت کم تھی وہ کامیابی اور شہرت کے میدان میں اسی قدر پیچھے رہ گئے جس قدر اس قوت میں کمی تھی۔ جو لوگ مصنف کے اندازِ بیان کی تقلید سے انحراف کرنے اور ترجمے میں تصرّف سے کام لینے کی قوت نہیں رکھتے اُن کی ادبی زندگی محض عارضی اور چند روزہ ہوتی ہے، بلکہ مرنے سے پہلے ہی اُن کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ حیاتِ ابدی اور شہرتِ سرمدی اُن ہی بزرگوں کا حصّہ ہے جو منظرِ عام پر جلوہ گر ہونے سے پہلے کمالاتِ صوری و معنوی سے بہرہ اندوز ہوتے ہیں اور شب و روز کی متواتر اور جانکاہ محنت سے اپنے اندر وہ قابلیت پیدا کر لیتے ہیں جو ادائے فرض کے لئے ضروری اور لابدی ہوتی ہے۔

"اردو"

---

## خدائے محبّت کے حضور میں

جس طرح زمین کو منوّر کرنے کے لئے سورج کی کرنیں ہوا کی ہزاروں چادروں کو چیرتی ہوئی اُس تک پہنچ جاتی ہیں اسی طرح اے میرے مہرِ درخشاں مجھے اُجاگر کرنے کے لئے تیری محبت کی نورانی موجیں میری سینکڑوں مادی کثافتوں کے پردوں کو چھلنی کرتی ہوئی میری روح تک آگئی ہیں۔

---

مجھے تیری محبت دے دی جائے۔ اور حوادثِ زمانہ کے سپرد کر دیا جائے۔

مجھے تیری محبت دے دی جائے۔ اور ہزار ہا روح فرسا واقعات سے دوچار کر دیا جائے۔

مجھے تیری محبت دے دی جائے۔ اور مصائب کے طوفان میں پھینک دیا جائے ـــــــ میں ذرا دیر کے لئے

آنکھیں بند کر کے تمام پریشانیوں کو مسرتوں میں تبدیل کر سکتا ہوں۔ میں دل پر صرف ایک دفعہ اپنا کانپتا ہُوا ہاتھ رکھ کر شادات کے تمام خوفناک اثرات کو فراموش کر سکتا ہوں اور کر لوں گا۔

---

میرے سینے کو تلوار کی تیز دھار سے چاک کر کے اس میں سے تمام چیزیں نکال لی جائیں اور ہر چیز کی بجائے تیری تمنائیں بھر دی جائیں۔ میں اپنی ان چیزوں کو کبھی واپس لینے کی خواہش نہ کروں گا ——— میری رگ رگ کو نوکِ نشتر سے کھول کر اس میں سے تمام خون نکال لیا جائے اور اس کی بجائے تیری شرابِ محبت کی موجیں دوڑا دی جائیں۔ میں لہو کی ایک بوند بھی کبھی کسی سے نہیں مانگوں گا ——— میری آنکھوں کے پردوں پر تیری تصویریں کھینچ کر قائم کر دی جائیں۔ میری زبان کے ہر حصہ پر تیرا نام کھدوا دیا جائے میں پھر دنیا کے رنگیں سے رنگیں منظر کو بھی دیکھنے کی تمنا نہ کروں گا۔ میں پھر دنیا کے شیریں سے شیریں گفتگو کرنے والے سے بھی بولنے کا آرزومند نہ ہونگا۔

"علی گڑھ میگزین"

---

## پشتو کی تشبیہیں

اِدھر یار ہے اور اُدھر غیر ہے ——— یہ گل ہے اور وہ خار ہے

اِدھر حبیب ہے اور اُدھر رقیب ہے ——— یہ گنج ہے اور وہ مار ہے

اِدھر عشق ہے اور اُدھر عقل ہے ——— یہ غم ہے اور وہ غم خوار ہے

اِدھر ہجر ہے اور اُدھر وصال ہے ——— یہ خزاں ہے اور وہ بہار ہے

اِدھر طاعت ہے اور اُدھر معصیت ہے ——— یہ نُور ہے اور وہ نار ہے

اِدھر عالم ہے اور اُدھر جاہل ہے ——— یہ خفتہ ہے اور وہ بیدار ہے

اِدھر رحماںؔ ہے اُدھر جاناں ہے ——— وہ طبیب ہے اور یہ بیمار ہے

دیوان عبدالرحمان

# نئی کتابیں

**مطلعِ انوار**۔ یہ منشی مہاراج بہادر صاحب برق دہلوی کی نظموں کا مجموعہ ہے۔ شروع میں چودھری جگت موہن لال صاحب رواں کا ایک مبسوط مقدمہ ہے جس میں مصنف کے حالات اور اُن کے کلام کے محاسن سے روشناس کرایا ہے اس کے بعد حضرتِ اصغر گونڈوی کا دیباچہ ہے جس میں کلامِ برق کی خصوصیات پر بحث کی گئی ہے نظمیں تقریباً دو سو صفحات پر مشتمل ہیں۔ تمام کتاب اڑھائی سو صفحات پر ختم ہوئی ہے مصنف کی تصویر بھی شاملِ کتاب ہے۔ کتابت طباعت کاغذ اور سرورق عمدہ ہیں قیمت ایک روپیہ مقرر کی گئی ہے۔

مطلعِ انوار میں صرف وہ نظمیں درج ہیں جن کا تعلق مظاہرِ قدرت، اخلاقیات، قومیت اور تاریخ سے ہے۔ اس کے علاوہ ایسی نظمیں بھی ہیں جو دوسری زبانوں سے اردو میں ترجمہ کی گئی ہیں۔ غزلیں اس مجموعہ میں شامل نہیں۔

حضرتِ برق کی زبان دہلی کی ٹکسالی زبان ہے۔ اُن کی ادائے بیان میں صفائی اور بندش میں چستی ہے تشبیہات و استعارات اُن کی خصوصیت ہے اور وہ جس بات کو لکھتے ہیں محسوس کر کے لکھتے ہیں "حسنِ فطرت" "جلوۂ سحر" "مٹی کا چراغ" "کرمکِ شب تاب" "گنگا جی" "جوشِ بہار" وغیرہ ایسی تاباں و درخشاں نظمیں ہیں کہ یہ مجموعہ حقیقت میں مطلعِ انوار بن گیا ہے۔ ذوقِ ادب رکھنے والوں کو اس کی پوری قدر کرنی چاہئے۔ ملنے کا پتہ: منیجر آریہ بک ڈپو نئی سڑک، دہلی۔

**ہندی اردو مالا**۔ پنڈت ہری ہر صاحب شاستری، پروفیسر عثمانیہ یونیورسٹی کالج حیدر آباد دکن کی تالیف ہے، جسے ہندی اردو کی پہلی کتاب کہنا چاہئے۔ اس کا مقصد یہ ہے کہ اردو جاننے والے اس کو پڑھ کر خود بخود ہندی سیکھ لیں۔ یوں تو ہندی کی متعدد کتابیں طبع ہو چکی ہیں لیکن اب تک اس انداز کی کوئی کتاب نہیں شائع ہوئی۔ اسے حروفِ ہجا سے لے کر چھوٹی چھوٹی کہانیوں تک ایسے پیرایہ میں لکھا گیا ہے کہ ہندی الفاظ کی پہچان، تلفظ اور معانی بغیر کسی دقّت کے سمجھ میں آ جاتے ہیں، اور انسان چند روز میں معمولی ہندی پڑھ لکھ سکتا ہے۔ پروفیسر صاحب اس سلسلہ کی اَور کتابیں بھی لکھنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ اس لئے جو حضرات بلا استاد ہندی سیکھنا چاہیں ہم اُن سے یہی کہیں گے کہ انہیں پروفیسر صاحب کی کتابوں کے علاوہ کسی اَور کتاب کے دیکھنے کی ضرورت نہیں۔ "ہندی اردو مالا" کی قیمت چھ آنے ہے۔

**شرح اللہ**۔ اسی صفحہ کا یہ رسالہ مولانا مولوی احمد علی صاحب نے تحریر فرمایا ہے اور اسے شعبہ تالیف و اشاعت انجمن خدام الدین لاہور نے شائع کیا ہے۔ فاضل مولف نے اس میں حضرت رب العزت کے اسماء الحسنیٰ کی شرح فرمائی ہے۔ شرح مختصر اور جامع ہے۔ اس کتاب کے مطالعہ سے انسان کو خدا تعالیٰ کی سچی اور اصلی پہچان حاصل ہوتی ہے۔ دو آنے کے ٹکٹ آنے پر روانہ کیا جاتا ہے۔

# عرض حال

مولانا محمد عبدالحلیم صاحب شرر میرے محترم بزرگ دوست تھے۔ آپ کے بیش بہا مضامین میں سے مضامین شرر کے نام سے سات جلدوں میں شائع کئے ہیں۔ جن دنوں مولانا مرحوم انگلستان تشریف لے گئے آپ کی غیر حاضری میں ہندوستان کے اکثر مطابع نے ان کی پہلی تصنیفات کو بلا اجازت چھاپنا شروع کر دیا۔ گو یہ بھی ایک بڑا بھاری اخلاقی اور قانونی جرم تھا مگر اس پر مزید غضب یہ کیا کہ کاغذ لکھائی اور چھپائی کا کچھ خیال نہ کیا بلکہ غلط سلط چھاپ کر روپے بٹورنے شروع کر دیئے۔ مجھے کتابوں کو اس طرح غارت ہوتے دیکھ کر سخت رنج ہوا۔ اس لئے میں نے باجازت ان کتابوں کو چھاپنا شروع کیا ہے اور قیمت بھی معمولی رکھی ہے۔ اب جبکہ آپ کو یہ کتابیں عمدہ صورت میں اور بازاری مطابع کے نرخ پر ہی ملیں گی تو ردی غلط کتابوں کے خرید سے احتراز فرمائیں۔

(آپ کا دعاگو۔ سید مبارک علی شاہ گیلانی مولوی فاضل منزنگ لاہور)

# مضامین شرر

(ادب و علم کے بیش بہا جواہر ریزے) (ادب و علم کے بیش بہا جواہر ریزے)

مولانا عبدالحلیم صاحب شرر مرحوم لکھنوی اُردو زبان کے ایک نامور مشاق اور مستند اہل قلم تھے۔ وہ اپنے علمی و ادبی ذوق اور کارناموں کی وجہ سے ہندوستان بھر میں مشہور ہیں۔ اور ہر ایک علمی مجلس میں ان کا نام عزت و احترام سے لیا جاتا ہے۔ غالباً وہ سب سے پہلے شخص تھے جنہوں نے اسلامی تاریخ کے اکثر واقعات کو دلکش افسانوں کے سانچے میں ڈھالا۔ شرر مرحوم کے ناول اہل علم کے علاوہ عوام کی بھی دلچسپی اور معلومات میں اضافہ کا موجب ہوئے۔ مناظر فطرت کی تصویر کشی اور واقعات کا نقشہ اتارنے میں ان کو کمال حاصل تھا۔ ماہ ملک، حسن انجلینا، ملک العزیز اور ورجنا وغیرہ ناولوں میں مناظر فطرت، میدان جنگ، مجالس عیش و طرب اور دوسرے واقعات اس انداز سے بیان کئے ہیں کہ پڑھنے والے کی نگاہوں کے سامنے اصل واقعہ اپنی حقیقت شکل و صورت میں آجاتا ہے۔

مولانا شرر مرحوم کی مستقل تصانیف شائع ہو کر ملک کے گوشہ گوشہ میں پہنچ چکی ہیں اور تعلیم یافتہ طبقہ میں کوئی ایسا شخص مشکل ہی سے ملیگا جس نے ان کے ایک دو ناولوں کو نہ پڑھا ہو۔ مگر مولانا مرحوم کے وہ علمی و ادبی مضامین اور تاریخی جواہر پارے جو زیادہ تر "گداز" اور کمتر دوسرے ملکی رسائل میں شائع ہو کر مقبول عام ہو چکے تھے۔ ایک مدت تک منضبط و مرتب صورت میں نہ لائے جا سکے بلکہ رسائل کے اوراق پریشاں ہی میں منتشر رہے۔ ایسی صورت میں عام شائقین کو ان کے مطالعہ سے استفادہ کرنے کا موقع نہیں مل سکتا تھا۔ ضرورت تھی کہ ان تمام متفرق مضامین کو ایک جگہ جمع کیا جاتا۔ اور خوشی کا مقام ہے کہ سید مبارک علی شاہ صاحب گیلانی نے اس مفید مگر کار عظیم کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کا بیڑا اٹھایا۔ اور مولانا شرر کے تمام متفرق جواہر ریزے حسن ترتیب کے ساتھ ایک سلک میں منسلک کر کے اُردو زبان کی ایک بہت بڑی خدمت انجام دی۔ سید صاحب موصوف کی یہ مبارک کوشش اور بلند حوصلگی رسمی داد سے مستغنی ہے۔ ان مضامین کی ترتیب و تدوین بجائے خود ایک بہت بڑا کام تھا۔ اور پھر ان کی طباعت میں ہزار ہا روپیہ کا صرفہ برداشت کرنا کوئی معمولی بات نہیں ہے۔ ہر اہل علم کا فرض ہے کہ وہ سید صاحب کی اس علمی خدمت کی کما حقہٗ قدر کریں اور اس کی بہت آسان صورت یہ ہو سکتی ہے کہ اس مجموعہ مضامین کو خرید کر ہم خرما و ہم ثواب کا لطف اٹھائیے۔ مولانا شرر کے مضامین اپنی نوعیت کے اعتبار سے متعدد جلدوں اور حصوں میں منقسم ہیں۔ جن کی تفصیل درج ذیل ہے:-

**جلد اول** (شاعرانہ و عاشقانہ مضامین) اس جلد کے تین حصے ہیں جن کی قیمت علیحدہ علیحدہ عا؍ - عا؍ - عہ؍ ہے۔

**جلد دوم**۔ (تاریخی اور جغرافی مضامین) اس جلد کے بھی تین حصے ہیں۔ قیمت علی الترتیب عا؍ - عہ؍ - عا؍ ہے۔

**جلد سوم**۔ (سیر و سوانح) جیسا کہ نام سے ظاہر ہے۔ اس جلد میں (جس کے تین حصے ہیں) نامور مردوں اور عورتوں کے حالات ہیں پہلے حصہ میں صرف مردوں کے سوانح حیات ہیں۔ دوسرے اور تیسرے حصہ میں عورتوں کے قیمت علی الترتیب ہے؍ ، عہ؍ ، عہ؍ ہے۔

**جلد چہارم**۔ (ادب و تحقیق مسائل) یہ محققانہ علمی و ادبی مضامین کا ایک بیش بہا مجموعہ ہے۔ قیمت ... ... ... ... عہ؍

**جلد پنجم**۔ (اصلاح قوم و ملت) اس میں وہ مضامین ہیں جو قوم و ملت کی اصلاح کیلئے لکھے گئے ہیں۔ اس کی قیمت صرف عہ؍ ہے۔

**جلد ششم** (تاریخی واقعات پر خیال آرائی) جیسا نام ہے ویسے مضامین بھی ہیں۔ قیمت ایکروپیہ دس آنہ ... ... ... عہ؍

**جلد ہفتم**۔ (نظم و ڈرامہ) اس جلد میں مولانا کی مستقل نظمیں۔ ڈراما اور بعض دوسرے متفرق مضامین ہیں۔ قیمت ... ... عہ؍

مذکورہ بالا سات جلدیں جو تیرہ حصوں میں منقسم ہیں تقریباً چار ہزار صفحات پر مشتمل ہیں۔ ہر ایک جلد اور ہر حصہ پر علیحدہ علیحدہ تبصرہ کرنے کے لئے ایک دفتر چاہئے۔ پھر بھی ان کی خوبیوں کا احاطہ کرنا دشوار ہے لہذا قیاس کن زگلستان من بہار مرا کو مد نظر رکھ کر مندرجہ بالا تفصیل ہی کافی سمجھنی چاہئے۔

آخر میں ہم ایک بار پھر سید مبارک علی شاہ صاحب گیلانی کو اُن کی اس اہم و قابل قدر علمی و ادبی خدمت پر مبارکباد دیتے ہیں اور ناظرین زمانہ سے سفارش کرتے ہیں کہ وہ اس بے بہا خزانہ کو جلد از جلد حاصل کر کے مستفید ہوں۔

(ریویو رسالہ "زمانہ" کانپور)

---

# دیگر تصانیف مولانا محمد عبد الحلیم صاحب شرر مرحوم

## تاریخ سوانحعمری اور لیکچر وغیرہ

جنید بغدادیؒ۔ حضرت جنید کے حالات ۔۔۔ ۳/
ابوبکر شبلیؒ۔ حضرت شبلی کے حالات ۔۔۔ ۳/
حسن بن صباح۔ بانی فرقہ باطنیہ کے حالات ۔۔۔ ۶/
خواجہ معین الدینؒ۔ خواجہ اجمیری کے حالات ۔۔۔ ۶/
ملکہ زنوبیہ۔ سلف کی ایک عربی نژاد ملکہ ۔۔۔ ۳/
سکینہ بنت حسینؓ۔ جناب سکینہ بنت امام حسینؓ کے حالات ۔۔۔ ۶/
قرۃ العین۔ ایران کی مشہور مجتہد زادی کے حالات ۔۔۔ ۲/
ولادت سرور عالمؐ۔ مولد شریف مصنفہ علامہ ابو الفرج ابن جوزی کا ترجمہ نثر کا نثر میں نظم کا نظم میں } مجلد ۔۔۔ ۸/
سفرنامہ امام شافعیؒ۔ امام ممدوح کے سفر کے حالات ۔۔۔ ۴/
سید کی دینی برکتیں ۔۔۔ ۲/
قانون وراثت اسلام پر مولانا کا ایک لیکچر ۔۔۔ ۴/
ہندوستان کی موسیقی ۔۔۔ ۴/
ثانی اثنینؓ۔ حضرت صدیق اکبر کے حالات ۔۔۔ ۶/
ذی النورینؓ۔ حضرت عثمانؓ کے حالات ۔۔۔ ۱۰/
ابو الحسنینؓ۔ حضرت علیؓ کے حالات ۔۔۔ ۸/

## تاریخی ناول

عزیزہ مصر۔ عہد بنی طولون کا تاریخی ناول ۔۔۔ ۱۲/
فتح اندلس۔ اسپین پر عربوں کا حملہ ۔۔۔ ۱۱/
رومتہ الکبریٰ۔ روم پر گاتھ لوگوں کا حملہ ۔۔۔ ۱۲/
مفتوح فاتح۔ ایک نہایت دلچسپ تاریخی ناول ۔۔۔ ۱۲/
فلپانا۔ ارض طرابلس الغرب پر صحابہ کا حملہ ۔۔۔ ۱۲/
فلورا فلورنڈا۔ ہسپانیہ کے عہد خلافت کے واقعات ۔۔۔ ۱۲/
قیس ولبنیٰ۔ مشہور عاشق عرب اور اس کی معشوقہ لبنیٰ ۔۔۔ ۱۲/
لعبت چین۔ عہد صحابہ کا تاریخی ناول ۔۔۔ ۳/
مقدس نازنین۔ ایک حسینہ کا پوپ بن جانا ۔۔۔ ۱۲/
ماہ ملک۔ عورتوں کا عروج اور فتوحات ۔۔۔ ۱۱/
یوسف نجمہ کامل۔ جگ بیتی نہیں آپ بیتی ۔۔۔ ۱۲/
ایام عرب۔ جاہلیت عرب کی مکمل تصویر ہر دو حصہ ۔۔۔ ۱۱/
جویائے حق۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سوانحعمری بطور ناول حصہ اول ۱۲/ دوم ۱۱/ کامل ۔۔۔ للعہ
زوال بغداد۔ شیعہ سنیوں کی نااتفاقی کا عبرتناک نتیجہ بغداد کی تباہی ۔ ۱۲/
شوقین ملکہ۔ دوسری صلیبی لڑائی ۔۔۔ ۱۲/
طاہرہ۔ نہایت دلچسپ تازہ ناول ۔۔۔ ۱۲/
مینا بازار۔ مولانا کا سب سے اچھا ناول ۔۔۔ ۳/
نیکی کا پھل۔ نہایت دلچسپ آخری تصنیف ۔۔۔ ۳/
الفانسو۔ ایک عاشقانہ ناول ۔۔۔ ۱۲/
بابک خرمی۔ سلطنت عباسیہ کے حالات ہر دو جلد ۔۔۔ ۱۲/

# تصانیف مصور غم علامہ راشد الخیری دھلوی

**سمرنا کا چاند** } پہلی بار چھپتے ہی اتنی جلدی ختم ہوئی کہ چھ ماہ کے اندر اندر دوسری مرتبہ طبع کرانے کی وقت اٹھانی پڑی۔ اب پھر تھوڑی سی جلدیں باقی ہیں جلد طلب فرمائیے۔ یہ کتاب تربیت نسواں کے لئے ایک سبق آموز اضافہ ہے۔ **قیمت** ۱۲/

**آفتاب دمشق** } عہد صدیقی کا اسلام۔ ایک حسینہ کا اسلام پر شیدا ہو کر مسلمان ہونا۔ قید کیا جانا اور فصیل کے کنگوروں پر سے گرائے جانے پر بھی اسلام سے سرتابی نہ کرنا۔ جوش اسلامی، حمیت اسلامی، عدل اسلامی کا نمونہ آپ کو اس کتاب کے مطالعہ سے ملیگا۔ دوبارہ چھپی ہے۔ لکھائی چھپائی سرورق نہایت دیدہ زیب **قیمت** ۔۔۔ ۱۲/

| | | | |
|---|---|---|---|
| محبوبہ خداوند | ۱۲/ | شام زندگی | ۱۲/ |
| یاسمین شام | ۱۲/ | شب زندگی | ۳/ |
| صبح زندگی | ۱۲/ | نوحۂ زندگی | ۱۲/ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بنت الوقت | ۸ر | جوہر قدامت | عـہ۸ر | ماہ عجم | عـہ۸ر | منازل السائرہ | عہر |
| سراب مغرب | ۸ر | طوفان حیات | عہر | سنجوگ | ۱۰ر | گوہر مقصود | ۶ر |
| سات روحوں کے اعمالنامے | ۶ر | موؤدہ | ۸ر | سوکن کا جلاپا | ۶ر | دُرِشہوار | ۱۰ر |
| الزہرا یعنی بتول بنت رسولؐ کی لائف | ۱۲ر | شب زندگی حصہ دوم | عہر | جوہر عصمت | ۶ر | فسانہ سعید | ۱۰ر |
| عروس کربلا | عـہ۸ر | تائید غیبی | ۸ر | روئداد قفس | ۶ر | اُمت کی مائیں | عہر |
| انگوٹھی کا راز | ۸ر | لڑکیوں کی انشا | ۱۲ر | | | | |

# نامور مصنفینؒ کی مقبول تصنیفات

**سیرت النعمان** مصنفہ علامہ شبلی نعمانی مرحوم جیسی یہ کتاب علامہ مرحوم نے اعلیٰ درجہ کی تصنیف فرمائی ہے۔ اور کروڑوں حنفی مذہب مسلمانوں کو امام اعظمؒ اور ان کے نامور و ممتاز شاگردوں کے حالات اور مسائل سے آگاہ کیا۔ ویسے ہی یہ کتاب مختلف مطابع نے چھاپ کر ایسی ردی کر دی تھی کہ دیکھ کر دماغ پریشان ہوتا تھا۔ ہم نے اسکی نہایت عرقریزی سے صحت کی اور اس پر حاشیے بھی تحریر کئے۔ اور دو قسم کے کاغذ پر چھپوائی **قیمت** قسم اول دو روپے (عـہ) قسم دوم ۔ ۔ ۔ (عـہ۸ر)

**مستقبل اسلام** پروفیسر وامبری جو بہت عرصہ تک اسلامی دنیا میں رہا۔ اور سیاسی و مذہبی معلومات سے مستفید ہو کر ایک معرکۃ الآرا تصنیف مغربی تمدن اور مشرقی ممالک شائع کی۔ اس کا مسٹر ظفر عمر صاحب بی اے (علیگ) مؤلف نیلی چھتری و بہرام کی گرفتاری نے نہایت مقبول ترجمہ فرمایا۔ اور حاشیے بھی لکھے۔ یہ دوسرا ایڈیشن ہے۔ اسلام کی آئندہ حالت مغربی نقطۂ نظر سے دیکھنا ہو تو اس کو ملاحظہ فرمایئے۔ آجکل اس کا مطالعہ نہایت ضروری ہے۔ **قیمت** ۔ ۔ ۔ عـہ۵ر

**ذکر فتح اندلس** یہ کتاب نایاب تھی اور حالات قابل مطالعہ تھے۔ مسٹر محمد جمیل الرحمٰن صاحب پروفیسر حیدرآباد دکن نے ترجمہ کر دیا اور اصل متن عربی کو بھی منسلک کر دیا۔ واقعی قابل دید مختصر تاریخ ہے **قیمت** صرف بارہ آنے ۔ ۔ ۔ (۱۲ر)

**حسنیہ** عربی صرف و نحو میں اردو کتاب۔ عوامل کی تشریح اور توضیح جو کہ مصنف نے اس کتاب میں فرمائی۔ بڑی بڑی کتابوں میں بھی یکجا نہ پائی جاوے گی **قیمت** ۔ ۔ ۔ ۶ر

**رہنمائے قانون المعروف وکیل کا منشی** وکلا کے لئے بہت سی کتابیں شائع ہوتی رہتی ہیں لیکن منشی صاحبان جن کو کم دماغ سوزی نہیں کرنی پڑتی ان کیلئے ایک کتاب بھی نہ ہو کتنی افسوس کی بات ہے۔ یہ کتاب منشی صاحبان کیلئے خصوصاً اور عرائض نویسوں ثالثوں۔ ساہوکاروں وغیرہ وغیرہ کیلئے عموماً مفید ہے اس کتاب میں قانون مروجہ ہند کو نہایت آسان عام فہم زبان میں بیان کیا گیا ہے۔ ناظرین منگائیں اور قانونی الجھاؤں سے مخلصی پائیں **قیمت** ۱ روپیہ

**یوسف پاشا** مصنفہ میر ارشد دہلوی عشق و محبت رزم و بزم اور اسلامی جوش۔ مجاہدین اسلام اور مسیحیوں کی معرکہ آرائیاں۔ نہایت عجیب و غریب نظارے جن میں یہ بھی نظر آتا ہے کہ ترک ڈاکو نہیں تھے۔ بلکہ در اصل ڈاکو وہ تھے جو اسلامیوں کو ڈاکو بتاتے تھے اس کا ثبوت بھی تاریخی حوالہ سے دیا گیا ہے۔ طرز بیان ایسا دلچسپ کہ بغیر ختم کئے چھوڑنے کو دل نہ چاہے **قیمت** صرف ایک روپیہ آٹھ آنے (عـہ)

**سکھیا بھارت المعروف بہ دولتمند ہندوستان**

جو ملک ہندوستان کی گذشتہ عظمت اور سابقہ شان و شوکت کا زندہ فوٹو ہے اور ہندو مسلم اتفاق کا جیتا جاگتا نمونہ ہے مصنفہ خان شیر محمد خانصاحب بی اے (علیگ) وکیل۔ قیمت (عـہ) رعایتی بارہ آنے (۱۲ر)

**سیرۃ الشافعی** یعنی حضرت امام محمد بن ادریس شافعی علیہ الرحمۃ کی سوانح عمری۔ ان کے نام و نسب ولادت تعلیم تربیت سفر حجاز و عراق آپ کی مخالفت و عداوت آپکا شہید ہونا وغیرہ تمام حالات درج ہیں ۔ عـہ۸ر

ملنے کا پتہ۔ **منیجر گیلانی الیکٹرک پریس بکڈپو ہسپتال روڈ لاہور**

# تصنیفات احمد حسین خانصاحب ایڈیٹر رسالہ شباب اُردو لاہور

**سیرۃ احمدیؐ** یعنی حضور سرور عالم رحمۃ للعالمین کی سوانحعمری اس کتاب میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی سوانحعمری کے علاوہ ازواج اور اولاد کا تذکرہ بھی ہے۔ حضور کے طبعی عادات و حالات حضور کی تعلیم اور اس کی فلاسفی نبوت اور معجزات اور انکی فلاسفی تکثیر ازواج طلاق غلامی اسلام مذہب سیف نہ تھا نہ ہے، ان عنوانات پر تفصیلاً بحث کی ہے جو اس کتاب کی خصوصیت ہے۔ نہایت دیدہ زیب کتابت اور طباعت البتہ کاغذ دو طرح کا لگایا گیا ہے۔ قیمت درجہ اول ۲ روپے درجہ دوم عہ/ عاشقان حضور کے قابل مطالعہ ہے جلد طلب فرمایئے تا دوسرے ایڈیشن کا انتظار نہ کرنا پڑے۔

**نظیر بیگم** یہ اپنے رنگ کا بے نظیر ناول ہے جس میں ایک بیاہتا کی وفاداری اور رنڈی کی بیوفائی دکھائی گئی ہے۔ شوہر کی جدائی وجہ اتفاقی سے عورت مرجاتی ہے۔ آخر میں رنڈی کے مظالم سے شوہر تنگ آکر مجنون ہوجاتا ہے اور بیوی کی قبر کی تلاش میں قبرستان جاتا ہے۔ وہاں ایک نقاب پوش عورت کو پاتا ہے جو دراصل اس کی بیوی ہے مرجانے کے بعد اسے بیوی کیونکر زندہ مل گئی؟ یہ راز کتاب پڑھنے سے معلوم ہوگا۔ عہ/

**حسرت** یہ ایک اسم بامسمیٰ ناول ہے جس میں گردش زمانہ تنگی اور اقبال اور ادبار کے دلکش سین اور ایک جان نثار شوہر کی وفاداری اور مستقل مزاجی کو ایسے پیرایہ میں بیان کیا گیا ہے کہ حسرت کی زندہ تصویر آنکھوں کے روبرو پھر جاتی ہے۔ ایسے ناول بہت کم لکھے گئے ہیں۔ قیمت عہ/

**سوز** عورت کی کیا دی اور مکاری کی داستان۔ عورت کی بیوفائی۔ دوستوں کی عہد شکنی۔ خود غرضی اور خودکامی کے نتائج۔ رنج اور اندوہ کا افسانہ، درد و غم کی کہانی، زمانہ کی ناساعدت، دنیا کے نشیب و فراز، دوستوں پر بھروسہ کا انجام، بیوفائی اور بے مہری کی داستان، عورت کی کرتوت، اور اس کا کیفر کردار ضبط و تحمل کی کامیابی بہت ہی دلچسپ اور دلکش انداز میں دکھائی گئی ہے اس کو پڑھکر انسان مبہوت ہوجاتا ہے۔ قیمت ۔ ۔ ۔ عہ/

**گیتی آرا** بُری صحبت کا انجام۔ بدچلنی اور بدمعاشی کے نتائج شراب خانہ خراب کی کرتوت۔ ایک رئیس کی تباہی۔ یورپین تہذیب کے تباہ کن کرشمے۔ ایک مظلوم عورت کی کامیابی، بیوفا بدچلن شوہر کی بدکرداریوں کا انجام شروع سے اخیر تک سوز و گداز اور درد و اندوہ سے معمور ہے۔
قیمت صرف بارہ آنے ۔ ۔ (۱۲/)

**آہ** یہ فاضل مصنف کے بہترین ناولوں میں سے ایک اعلیٰ پایہ کا دردانگیز ہوشربا اور نتیجہ خیز افسانہ ہے۔ یہ ناول مستورات کو خاص شوق سے پڑھنا چاہیئے تاکہ معلوم ہو کہ وہ لڑکیاں جو خودسر ہوجاتی ہیں اور ناعاقبت اندیش ہیں۔ اور والدین کے حکم سے باہر جاتی ہیں اپنی زندگی برباد کرتی ہیں ۱۲۰ا/

**شمع سحر** ایک انگریزی ناول کا قابل قدر اُردو ترجمہ مترجم نے کوشش کرکے قصہ کو ایشیا کے مذاق کے مطابق بنا دیا ہے۔ اصل کتاب انگلستان کے ایک مشہور معروف ناولسٹ کی تصنیف ہے اس کتاب کی خوبی کی دلیل اس سے زیادہ اور کیا ہوسکتی ہے کہ پنجاب ٹیکسٹ بک کمیٹی کی فہرست میں شامل ہے جس پایہ کی یہ کتاب ہے اسی پایہ کا یہ ترجمہ ہے۔ پڑھنے سے ترجمہ نہیں معلوم ہوتا بلکہ اوریجنل تصنیف معلوم ہوتی ہے ۱۲۰ا/

**پری بانو** قابل دید عجیب و غریب ناول ہے۔ خصوصاً مگر اگر عورت کی محبت، ایثار، ایمانداری، امانت کا تذکرہ نہایت مؤثر پیرایہ میں بیان کیا گیا ہے۔ قیمت ۔ ۔ ۔ ۱۲/

**آپ بیتی** ایک لڑکے کا باپ فوت ہوجاتا ہے ماں دوسرا نکاح کرلیتی ہے۔ بچے کو اس موقعہ پر جو سختیاں اور تکلیفیں برداشت کرنی پڑتی ہیں انکو پڑھکر بدن کے رونگٹے کھڑے ہوتے ہیں آخر میں خداوند تعالیٰ کے فضل سے کامیاب لائق گریجویٹ بن جاتا ہے۔ نہایت مزیدار لکھا ہے۔
قیمت صرف بارہ آنہ ۔ ۔ (۱۲/)

**آئینہ روزگار** بچوں کو زیور پہنانا گویا بچہ کی جان ضائع کرنا ہے۔ چور چوری کس طرح سیکھتا ہے اور مال کو کس طرح اڑاتا ہے اس کا نتیجہ کیا ہوتا ہے۔ کہیں کہیں عیاشی کے بدنتائج بھی معلوم ہوتے جائیں گے۔ یہ مصنف کا پہلا ناول ہے جس میں نانا اور ناول کا مزا آتا ہے۔ واقعی آئینہ روزگار ہے۔ قیمت صرف ۔ ۔ عہ/

**نازنین مہ جبین** ایک عورت کا آگ میں غسل کرکے دوہزار سال تک زندہ رہنا اور پھر غسل آتشین سے ہی زندگی کا ختم ہونا نہایت رقت خیز اور حیران کرنے والا بیان ہے۔ پڑھیں اور متعجب ہوں۔ وحشیانہ زندگی اور وحشیوں کے رسم و رواج بھی اس سے معلوم ہوجائیں گے یہ نہایت ہی دلچسپ اور قابل دید کتاب ہے۔
قیمت صرف نو آنے ۔ ۔ (۹/)

**سادھو کی کرتوت** } فقیری کے لباس میں عیاشی، قزاقی، ظلم و ستم کا نظارہ قابل دید ناول **قیمت** ۔ ۸ر

**گلبدن** } ایک غریب کا اتفاقاً لاٹری میں دولت پاکر دولتمند ہو جانا پھر دولت کے نشہ میں آکر اعزا اقربا سے نفرت کرنا اپنی لڑکی کی نسبت اپنے بھتیجے سے کرکے اس سے پھر جانا۔ نتیجہ کے لئے ناول دیکھو۔ سراغرسانی کا بہت ہی دلچسپ ناول ہے **قیمت** ۱۲ر

**مکافات عمل** } ایک سنسنی خیز اور پُر درد فسانہ، محبت کی باتیں عشق کے چوچلے۔ وصال و فراق کی داستان راز و نیاز کی باتیں اور محبت کی کرشمہ سازیاں نیکی کی جزا بدی کی سزا قابل دید ناول ہے **قیمت** ایک روپیہ ... عہ ر

**پارۂ دل** } ایک دلگداز فسانہ۔ گردش تقدیر کے کرشمے۔ جدائی اور نامرادی کی داستان حسن و عشق کا معاملہ بہت ہی دلسوز اور جگر دوز فسانہ ہے **قیمت** ایک روپیہ ... عہ ر

**درد** } ایک لاجواب ڈی ٹیکٹو ناول جس کے متعلق لوگوں کا خیال ہے کہ پری بانو کے بعد یہ سب سے بہتر ناول ہے۔ اسکو پڑھکر انسان ہمہ تن درد و سوز بن جاتا ہے پڑھکر دیکھئے **قیمت** ایکروپیہ چار آنہ عہ ر

**وہ عورت جس نے کرکے دکھایا** } کیا کرکے دکھایا۔ قابل دید ایک عجیب غریب ناول ہے اس کو پڑھ کر دیکھئے **قیمت** .. ۱۲ر

**واہ** } سراغرسانی کے ناولوں میں سب سے بہتر ناول ہے۔ انسپکٹر محمود صاحب ہندوستان کے شرلاک ہومز کے کارنامے جو جناب مسٹر ٹامکنس صاحب بہادر ڈپٹی انسپکٹر جنرل پولیس کے ایماء سے لکھا گیا ہے۔ اور انہی کے نام نامی پر معنون ہے۔ **قیمت** ایکروپیہ چار آنہ ... عہر

**سرخ حرف** } بعض کا خیال ہے کہ یہ فلسفی ناول جو سراپا سوز و گداز ہے بہترین تصنیف ہے۔ اور یہ بالکل سچ ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ایک دیو انتقام شوہر نے عبرت خیز انتقام کس طرح لیا نتیجہ خیز اور قابل دید ناول ہے **قیمت** صرف بارہ آنہ ... ۱۲ر

**ابلیس و حمیلہ** } شیطان کے انسانوں سے ہتھکنڈے لائق دید اور قابل عبرت ناول **قیمت** صرف ۔ ۱۲ر

**اسرار امرتسر** } ٹائٹیل اور طباعت وغیرہ دیدہ زیب واقعات نہایت دلربا **قیمت** صرف ... ۹ر

**کوہ شملہ** } یہ ناول بھی دیکھنے کے لائق ہے اسے پڑھ کر دنیا کے نشیب و فراز انسان خوب سمجھ سکتا ہے **قیمت** ۸ر

**تصویر رسوائی** } یعنی سردار بیگم کی بیوفائی۔ نہایت دلچسپ ناول ہے **قیمت** آٹھ آنہ ... ۸ر

---

# تصنیفات عدیم المثال فسانہ نویس منشی پریم چند صاحب بی اے لکھنوی

منشی صاحب کے افسانے اور ناول ہمیشہ اصلاح خلق پر مبنی ہوتے ہیں اور ان کا مقصد شریفانہ جذبات کا برانگیختہ کرنا ہوتا ہے۔ ان کتابوں میں فطرت کا دلچسپ مطالعہ نازک ترین جذبات و احساسات کا بیان ہے۔ زندگی کے معموں کو نہایت خوبی سے سلجھایا ہے۔ یہ غیر ممکن ہے کہ منشی صاحب کی تصنیف آپ پڑھیں اور ان کی جادو بیانی اور سحر نگاری کے قائل نہ ہو جائیں۔ پڑھ کر دیکھئے۔

**پریم پچیسی حصہ اول و دوم** } ادیب فطرت نگار کی سب سے پہلی اور سب سے زیادہ مقبول تصنیف جو پہلا ایڈیشن تمام ہونے کے بعد کہیں سے دستیاب نہ ہوسکتی تھی اب چھپ گئی ہے کاغذ طباعت کتابت قابل دید حصہ اول عہ حصہ دوم عہر

**پریم بتیسی حصہ اول و دوم** } منشی صاحب کے بتیس بے نظیر افسانوں کا مجموعہ۔ یہ وہ قصے ہیں جنہیں پڑھ کر ہندوستانی زندگی کی کایا پلٹ ہو جاتی ہے۔ جیسے بے نظیر قصے ہیں ویسے ہی بے مثل اہتمام سے چھپے ہیں۔ **قیمت** حصہ اول عہ ۱۲ر حصہ دوم دو روپیہ ... عاؔر

**خاک پروانہ** } منشی صاحب کے تازہ افسانوں کا مجموعہ جن کی شہرت و قبول کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ جینی زبان میں بھی اس کے ترجمے ہوئے ہیں **قیمت** ۔۔ عہ ر

مطبوعہ [illegible] گیلانی الیکٹرک پریس۔ میکلوڈ ہسپتال روڈ۔ لاہور

**خواب و خیال** } مختلف افسانوں کا مجموعہ۔ ہر افسانہ پختگی خیالات اور شستگی تحریر کا نہایت اعلیٰ نمونہ ہے ضخامت ۲۰۴ صفحہ۔ ٹائٹل رنگین **قیمت** ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ عمر

**بازارِ حُسن** } منشی صاحب کا پہلا ضخیم ناول اردو میں ایک حسین اور نازو نعم میں پلی ہوئی لڑکی کی سرگذشت ہے۔ اس کے باپ کی گرفتاری کے بعد اس کے عزیزوں نے ایک ایسے غریب شخص سے بیاہ دیا جو کسی لحاظ سے اس کیلئے موزوں نہ تھا۔ اس شادی کا کیسا اندوہناک نتیجہ ہوا وہ اسے پڑھ کر دیکھئے۔ **قیمت** حصّہ اوّل عمر حصّہ دوم ۔ ۔ عمر

**چوگانِ ہستی** } ہندی میں منشی صاحب کا یہی ناول (رنگ بھومی) کے نام سے اس قدر مقبول ہوا کہ تمام پریس نے باتفاق رائے اسے طبعزاد ہندی ادب کا اور منشی پریم چند صاحب کا بہترین ناول قرار دیا ہے منشی پریم چند صاحب نے اس شاہکار کا خود اُردو میں ترجمہ کیا ہے۔ معاشرت کی صحیح مصوری اور کردار نگاری نکتہ رسی اور فلسفیانہ غور و خوض میں منشی صاحب کو ید طولیٰ حاصل ہے اور اس ناول میں انکی یہ تمام خصوصیات اپنے پورے شباب پر ہیں۔ ابھی چھپکر تیار ہوا ہے۔ مایوسی سے بچنے کیلئے فوراً طلب کیجئے۔ **قیمت** حصّہ اوّل عہ حصّہ دوم عہ

**رامِ چرچا** } ہمارے دوست پریم چند صاحب نے یوں تو اُردو زبان کو اپنی بے نظیر تصانیف سے مالا مال کر دیا ہے لیکن ان کی یہ کتاب خاص طور پر بچوں کے پڑھنے کے واسطے لکھی گئی ہے۔ اسکی زبان خاص طور پر سلیس و سادہ ہے۔ طرز بیان ایسا ہے کہ رامائن کے تمام واقعات ننھے ننھے بچے بھی اسے پڑھ کر ذہن نشین کر سکتے ہیں۔ "رام چرچا" میں مریادا پرشوتم سری رام چندر جی مہاراج کی لاثانی زندگی کے پورے حالات اور واقعات قلمبند کئے ہیں۔ پیدائش، شادی، بن باس، سیتاجی کا ہر جانا، لنکا پر حملہ، اجودھیا میں واپسی، بھرت ملاپ، سیتاجی کا بن باس وغیرہ۔ تمام واقعات نہایت تفصیل سے بیان کئے گئے ہیں۔ بچوں کے علاوہ کم استعداد اصحاب اور عورتوں کے لئے بھی اس کا مطالعہ دلچسپی کا باعث ہوگا۔ چھوٹی تقطیع حجم ۲۴۶ صفحات۔ سرورق رنگین و مصوّر۔ **قیمت** ۔ ۔ ۔ ۔ عمر (زمانہ کانپور)

**نرملا** } یہ ناول منشی صاحب کی تازہ تصنیف ہے جس میں ہندوستان کی معاشرتی زندگی پر نتیجہ خیز انداز میں روشنی ڈالی گئی ہے۔ ایک وکیل صاحب اور انکی بیوی اور لڑکوں کا نہایت دلچسپ قصّہ ہے۔ وکیل صاحب گھر سے نکلتے کچھ سوچکر ہیں اور نتیجہ کچھ اور نکل آتا ہے جسکا بیان خصوصیت سے دلچسپ اور عبرت خیز ہے۔ ٹائٹل رنگین **قیمت** عہ

**گوشۂ عافیت** } اس ناول میں نہ فارسی ترکیبیں ہیں اور نہ عربی کے پُر رعب الفاظ بلکہ تمام مسائل کو نہایت سیدھے سادے الفاظ اور روزمرہ کی بول چال میں ادا کیا گیا ہے۔ **قیمت** حصّہ اوّل عہ حصّہ دوم عہ

**سوزِ وطن** } حُبِّ وطن کے قصّے۔ اس کیساتھ **سیر درویش** ایک نہایت معنیٰ خیز قصّہ بھی منشی صاحب کا مصنفہ شامل کیا گیا ہے۔ **قیمت** ۔ ۱۲ر

**پریم چالیسی** ۔ اعلیٰ کہانیاں۔ ادبی دنیا میں قابل قدر اضافہ (زیر طبع)

## تصنیفات بابو تیرتھ رام صاحب فیروزپوری مشہور ناول نویس

**فسانۂ بنگال** } بنگلہ زبان کی چیدہ اور پسندیدہ کہانیوں کا ترجمہ شستہ و رفتہ اُردو میں کوئی کہانی ایسی نہیں کہ آپ اسے شروع کر کے نامکمل چھوڑ سکیں ۱۳۵ صفحے **قیمت** ۔ ۔ ۱۲ر

**نقلی نواب** } بڑا دلچسپ اور قابل دید جاسوسی ناول ہے۔ اور نہایت قدر کی نگاہ سے دیکھا گیا ہے **قیمت** عہ

**سنبلستان** } بنگالہ کی پندرہ نہایت دلکش اور مقبول کہانیوں کا مجموعہ جن میں سے ہر ایک پبلک سے تحسین خراج حاصل کر چکی ہے ۱۷۶ صفحے **قیمت** ۔ ۔ ۔ ۔ عہ

**مصنوعی انسان** } (اور دوسرے افسانے) نہایت دلچسپ اور مقبول اور سبق آموز کہانیوں کا مجموعہ **قیمت** ۔ ۱۲ر

## تصنیفات مہاشہ سُدرشن

فطرت نگار سدرشن صاحب دور حاضرہ کے بہترین قصہ نویسوں میں شمار ہوتے ہیں۔ ان کی شہرت محتاج تعریف نہیں رہی۔ انکی کتابیں پڑھ کر آپ خوش ہوں گے آپ کو فخر ہوگا کہ مادر ہند بھی ایسے مصنف پیدا کرنے لگی ہے۔ ان کی کتابیں عورت مرد بچے سب کے پڑھنے کے لائق ہیں۔

ملنے کا پتہ ۔ منیجر [illegible]

اکثر کا ترجمہ گجراتی، سندھی، اور مرہٹی زبانوں میں ہو کر مقبول عام ہو چکا ہے۔

**بنگال بتیسی پہلا حصہ** یہ ۳۰۴ صفحات کی کتاب نہایت عمدہ کاغذ پر نفیس لکھائی چھپائی کے ساتھ شائع ہوئی ہیں۔ اس حصہ میں بنگالی زبان کے بہترین کہانیاں لکھنے والے اصحاب کی ۳۱ کہانیوں کا ترجمہ ہے۔ یہ کہانیاں اس قدر پُر لطف پُر سبق اور دلچسپ ہیں کہ پڑھ کر پرندہ دل رقص کرنے لگتا ہے۔ اس کے مطالعہ سے اردو دان اصحاب کو معلوم ہوگا کہ فن قصہ نویسی کیا ہے اور بنگالیوں نے اس فن کو کس قدر عروج پر پہنچا دیا ہے۔ یہ کتاب ہر ایک عورت مرد کے دیکھنے کی چیز ہے اور اس میں کوئی فقرہ یا سطر ایسی نہیں جو چال چلن پر بُرا اثر ڈالنے والی ہو۔ جو اصحاب کہانیاں لکھنا سیکھنے کے خواہشمند ہوں ان کو اس کتاب کا ضرور بالضرور مطالعہ کرنا چاہیے تاکہ کہیں ایسا نہ ہو کہ وہ غلط راستے پر ہولیں۔ اور لکھنے کی عادت انہیں ایسی پڑ جائے کہ پھر بدلنا ناممکن ہو جائے۔ ذیل میں ان اصحاب کے اسمائے گرامی درج کرتے ہیں جن کی کہانیاں اس حصہ میں ترجمہ کر کے داخل کی گئی ہیں تاکہ ان کی اہمیت کا احساس لوگوں کو ہو سکے اور وہ کچھ اندازہ کتاب کی خوبیوں کا لگا سکیں۔

شاعر رابندر ناتھ ٹیگور، بابو پربھات کمار چیٹرجی ایم اے بیرسٹر، شریمتی ان پورنا دیوی بی اے۔ بابو شرت چندر چیٹرجی، بابو شرچند گھوشال ایم اے۔ بابو کیشو چندر گپتا، ایم اے بی ایل۔ بابو جلدھر سین، بابو اپیندر ناتھ گانگولی، بابو سریندر موہن مکرجی، شریمتی نروپما دیوی۔ بابو سیم ناتھ سرکار، بابو گرجا کمار گھوش۔ **قیمت** ۔ ۔ ۔ عہ

**بنگال بتیسی دوسرا حصہ** یہ اسی کتاب کا دوسرا حصہ ہے۔ اس کی لکھائی چھپائی نہایت اعلیٰ ہے اس کے ۲۷۶ صفحے ہیں اور اس میں ۹ کہانیاں ہیں ہم تو نہیں سمجھتے مگر لوگوں کا خیال ہے کہ اس حصہ کی کہانیاں پہلے حصہ کی کہانیوں سے بدرجہا افضل و برتر ہیں۔ ان میں فصاحت ہے۔ ان میں بے ساختہ پن ہے۔ ان میں حسن ہے اور ان سب سے بڑھ کر ان میں تاثیر ہے جو نہایت ضروری عنصر ہر ایک عمدہ اور مفید کتاب کا ہے۔ بہت عمدہ کتاب ہے۔ کہانیوں کی یہ کتاب کہانیوں کے ہر ایک شوقین کو پڑھنی چاہیے۔ **قیمت** ایک روپیہ بارہ آنہ ۔ ۔ ۔ عہ ۱۲/

**گناہ کی بیٹی** یہ پورے ایک سو صفحے کا ناول ہے جسے فطرت نگار سدرشن نے بنگالی زبان کے ایک نادر ناول سے ترجمہ کیا ہے۔ اس میں ایک آوارہ عورت کی بیٹی کے حالات درج کئے گئے ہیں۔ اور بتایا گیا ہے کہ نیک جذبات ایسے سینوں میں بھی کروٹیں بدلتے ہیں جہاں انسان کو گناہ کے سوائے کسی دوسری شے کی توقع نہیں ہوتی۔ اور روشنی وہاں بھی اپنے جلوے دکھاتی ہے جہاں بظاہر سراسر تاریکی کی حکومت سمجھی جاتی ہے اور کہ دنیا میں نیکی بھی تکلیف پاتی ہے۔ اگر وہ گناہ کے پیٹ سے پیدا ہو اس میں یہ بھی بتایا گیا ہے کہ نیکی کرنا کیسا مشکل اور بدی کرنا کس قدر آسان ہے اور پھر لطف یہ ہے کہ حسن و عشق کی داستان کے ساتھ معرفت کے ایسے ایسے عقدے مصنف نے حل کئے ہیں کہ انسان عش عش کر اٹھتا ہے اس کتاب کا آغاز عشق مجازی سے ہوتا ہے۔ مگر آخر میں وہی عشق عشق حقیقی میں تبدیل ہو جاتا ہے۔ **قیمت** ۔ ۔ ۔ ۔ ۸/

**وجے سنگھ** یہ بنگال کے مشہور ڈرامائسٹ بابو ڈی۔ ایل رائے کا ناٹک ہے جسے فطرت نگار نے اردو جامہ پہنایا ہے لکھائی چھپائی عمدہ اور کاغذ نفیس ہے اور حجم ۲۰۸ صفحے ہے۔ اس میں سوتیلی ماں کی خصلت بد کا، باپ کی محبت کا، عورت کی جانبازی کا اور شریف جذبات کا بیان ہے۔ پہلا ہی منظر اس قدر ہوشربا ہے کہ پڑھ کر طبیعت پر اثر ہو جاتا ہے اور اس کے بعد ہر ایک منظر ایسا دلچسپ ہے کہ جب تک کتاب ختم نہ ہو جائے چھوڑنے کو جی نہیں چاہتا۔ یہ ناٹک بازاری ناٹکوں کی طرح نہیں ہے۔ اس میں انسانی دل کی گہرائیوں اور روحانی بلندیوں کا بیان ہے۔

آپ نے اُردو ناٹک بہت دیکھے ہوں گے مگر بنگالی دماغ نے ناٹک کیا بنا دیا ہے یہ دیکھنا ہو تو وجے سنگھ دیکھئے۔ آپ دنگ رہ جائیں گے۔

**قیمت** اس کی ایک روپیہ ہے جو اس کی خوبیوں کے مقابلہ میں کچھ نہیں۔

**عورت کی محبت** ۳۰۴ صفحے کا ناٹک ہے کاغذ لکھائی چھپائی عمدہ ہے۔ اس کے مصنف بھی وہی بابو ڈی۔ ایل رائے ہیں۔ اور مترجم فطرت نگار سدرشن یہ کہنے کو تو ایک ناٹک ہے۔ مگر سچ پوچھا جائے تو وعظ و پند کا ایک دفتر ہے اور خوبی یہ کہ جی اکتاتا نہیں۔ طبیعت کہانی میں بکھنی رہتی ہے اور دل پر شرافت کا اثر ہو جاتا ہے۔ آپ نے اُردو میں آجتک جتنے ناٹک دیکھے ہیں ان میں سے ایک بھی ایسا نہیں جو اس ناٹک کا مقابلہ کر سکے۔ اس میں دکھایا گیا ہے کہ اصلی محبت کیا ہے۔ اور سفلی جذبات کیسے ہوتے ہیں۔ ایک نقاد کی رائے ہے کہ شیکسپیر نے کنگ لیر میں لیر کا کیرکٹر بنانے میں جو کمال دکھایا ہے اس سے زیادہ کمال ڈی۔ ایل رائے کا ہے جنہوں نے لالہ سکندر لال جیسا محبت کا فرشتہ دنیا کی

رجسٹرڈ نمبر ایل ۱۳۶۳

اُٹھو وگرنہ حشر نہیں ہوگا پھر کبھی
دوڑو زمانہ چال قیامت کی چل گیا

(ہمایوں)

بیادگارِ علامۂ فضیلت مآب آنریبل جسٹس میاں محمد شاہدین صاحب ہمایوں مرحوم

اُردو کا علمی و ادبی ماہوار رسالہ

# ہمایوں

ایڈیٹر: بشیر احمد، بی۔ اے (آکسن) بیرسٹر ایٹ لا
جائنٹ ایڈیٹر: منصور احمد

# فہرستِ مضامین

جلد ۱۸ — بابت ماہِ مارچ سنہ ۱۹۳۰ء

تصویر:- حرم —— ایک زرّیں قفس

# چند باتیں

پچھلے مہینے جو میں نے چند باتیں کہیں تو میرے عزیز دوست کا خط آیا کہ "اپنی باتوں کو قدرے بالاتر بناؤ۔ شخصی جو چیز ہو وہ تب تک ادب نہیں بنتی جب تک کہ وہ Universal (کُلّی) سے شانہ بشانہ نہ ہو۔" میں حیران ہؤا کہ ابھی دو ایک دن پہلے ہی پنجاب کے ایک نو آباد شہر سے مجھے انہیں باتوں کے متعلق شکریہ کا خط آیا تھا اور اس کے علاوہ میرے ایک نہایت قابل نوجوان دوست نے انہیں بہت پسند کیا تھا اور اب یہ عزیز دوست یوں لکھتے ہیں! مجھے کچھ مایوسی سی ہوئی کہ لیجئے میں نے تو اپنے دل کی اک کلی سی بزمِ ہمایوں میں پیش کرنی چاہی تھی لیکن بعض ارکان کو منظور نہ ہوئی۔ دوسرے دن پھر یاد آیا تو خیال کیا کہ محض اک عزیز دوست نہیں اک ہمدرد دل کا اشارہ اور اک قابل دماغ کی رائے ہے۔ اس پر کم از کم غور کیا چاہئے لیکن خود پسندی نے زیادہ پیش نہ چلنے دی۔ خط جوں کا توں پڑا رہا۔ نہ اس کا جواب دیا نہ اس پر عمل کیا۔

چند روز کے بعد دماغ نے سوچا کہ اک قابل دوست کی رائے نایاب شئے ہے۔ اگر مجھے اختلاف ہے، تو تبادلۂ خیالات کے بعد معاملہ صاف ہو سکتا ہے۔ ممکن ہے کچھ میں سمجھ لوں کچھ وہ مان لیں۔ ارادہ کیا کہ ان کو ضرور لکھوں گا کہ بھائی یہ بات ہے اور یوں ہے۔ اب آپ کیا کہتے ہیں؟

اسی ادھیڑ بن میں تھا کہ ایک صبح جو کاروباری نوٹ بک اٹھا کر دیکھی تو معلوم ہؤا کہ "رمضان کے عین بعد" مجھے "شبلی کی منفرد حیثیت" پر ایک لکچر دینا ہے۔ طوعاً و کرہاً وعدہ کر چکا ہوں۔ اتفاق سے معارف نظر سے گذرا تو اس میں بھی دوسرے لکچروں کے ساتھ اس کا اعلان پایا۔ دل جو کچھ کھسیانا ہو کر میرے جانے بوجھے بھی چرا رہا تھا ایک عام اشتہار دیکھ کر گویا کانپ گیا کہ اب تو خواہ کچھ ہو یہ کام کرنا ہی پڑے گا۔ پھر یہ بُری عادت اک عرصے سے سر پر بھوت کی طرح سوار ہے کہ جو کام کرنا ہو۔ جلد کرنا ہو یا دیر میں، اسے ابھی سے شروع کر دو شاید اس لئے کہ جو مصیبت ٹل جائے وہی اچھی۔ غرض نیچے اپنی لائبریری میں گیا اور شبلی کی جتنی کتابیں ملیں انہیں گھسیٹ کر الماریوں سے نکالا اور لادے لادے اوپر لے آیا۔ اب شبلی

تو آ گیا۔ باقی رہی مصنفانہ حیثیت ۔ اس کا کیا علاج کیا جائے + خیال آیا کہ بڑے بڑے لکچر دینے والے اور اُن سے شاید بڑے لکچر سننے والے ہونگے ۔ اپنی عزت پہلے اپنے ہاتھ ہوتی ہے پھر دوسرے کے ہاتھ بہتر ہے ابھی اس کا کچھ بندوبست کرلوں + سمجھ میں آ گیا کہ تصنیف و تنقید کے متعلق کچھ مطالعہ کرنا چاہئے آج کل کے پتلون کوٹ پہننے والوں کے لئے انگریزی کتابیں تو قریب ہی ہوتی ہیں اور اردو کتابیں یا بالکل ناپید یا دور۔ ایک حد تک یہی حال میرا ہے "مطالعۂ ادب" پر ایک انگریزی کتاب اُٹھائی اور پڑھنے لگا (اب شکر ہے کہ اس کے بعد چند ایسی اردو کتابوں اور رسالوں کی راہ بھی دیکھ لی ہے) + کتاب کے آخری باب میں ادب کے تنقید و تخمینہ پر نظر دوڑا رہا تھا کہ اس عنوان پر پہنچا کہ ادب میں اعلیٰ معیار کا ثبوت کیا ہے اور معلوم ہُوا کہ اعلیٰ ادب وہ ہے جس کا اثر عالمگیر اور پائدار ہو۔ بہترین تصنیفات وہ ہیں جو اخلاقی و دماغی زندگی کی ہمیشہ نشوونما پاتے رہنے والی کیفیتوں سے "شانہ بہ شانہ" رہ سکیں، جن کا پیغام اور مفہوم صرف اپنے زمانے کے لئے نہ ہو بلکہ سب آنے والے زمانوں کے لئے ہو۔ اور یہ اس لئے کہ ہر ایسی تصنیف اپنی ترکیب و ترتیب میں انسانی فطرت اور تجربے کی اولین بنیادی اور یکساں یعنی تمام اُن خصوصیتوں سے مطابقت رکھتی ہے جو مقام و وقت سے آزاد ہیں اور پائدار ہیں۔ ہر ایسی عظیم الشان تصنیف میں مقامی اور وقتی چیزوں کو اس انداز سے مس کیا جاتا ہے ایسی بصیرت اور گرفت اور قوت سے اُن کو ادب کے کام میں لگایا جاتا ہے کہ "کلّی اور پائدار" کے مفہوم کی جھلک اُن میں صاف طور پر نظر آنے لگتی ہے

میں کتاب کے سامنے ہی شرمانے لگا جس عزیز دوست کی تنقید سے میں بھاگا بھاگا پھر رہا تھا اُس نے مجھے کہاں کون سی کتاب کے صفحات میں کس طرح آن پکڑا کہ ہتھیار ڈالتے ہی بنی +

ابھی یہ مغلوبی پُوری طرح بروئے کار نہ آئی تھی کہ اک نقّاد دوست نے ملاقاتی پیغام بھیجا لیکن اب میں کچھ تجربہ حاصل کرچکا تھا۔ فوراً انہیں بلالیا اور بلاتے ہی کہا کہ جنوری نمبر میں میں نے جو کچھ لکھا ہے اُس پر بے رحمی سے تنقید کردو۔ اس کے لئے تو وہ بھی تیار نہ تھے۔ سر جھکا کر بولے کہ اچھّا ذرا پھر ایک غور کی نظر ڈال لوں تو سہی ۔ دو روز کے بعد آئے ذبیحہ نے خود ہی کہا گردن حاضر ہے۔ جو کچھ گذری اس کے بیان کے لئے کم از کم آج تو نہ وقت ہے نہ گنجائش + لیکن چلتے وقت کہا کہ فروری نمبر کی "چند باتیں" البتہ مجھے بہت پسند آئیں ۔ اب مجھے اک اور مصیبت پڑگئی ۔ میرے دماغ میں اک نئی جنگ ٹھن گئی ۔ اُدھر عزیز فلسفی

دوست کی کچھ ناپسندیدگی اِدھر تنقیدی دوست کی قطعی پسندیدگی۔ میں نے سمجھا اعتراف ہی خوب ہے۔ کہہ دیا کہ بھائی وہ دوسرے پیر بھائی تو یوں فرماتے ہیں اب سوچ سمجھ لو۔ بولے نہیں میرا یونہی خیال ہے مگر آخر انہوں نے لکھا کیا ہے میں نے بتایا اُس کر جیسے کچھ سوچ میں پڑ گئے۔ کل آخری سرمائی ملاقات کے لئے آئے تو کہہ گئے کہ میری رائے تو وہی ہے۔ شخصی و ذاتی کو بیچ سے نہ نکالو ورنہ باتیں باتیں نہ رہیں گی اور تصنّع آجائے گا۔ میں نے کہا اچھا آپ دونوں کے درمیان میں ہو کر غور کروں گا۔ اصرار کرنے لگے کہ نہیں لکھے جائیے اُسی طرح۔

اب جو سوچتا ہوں تو کبھی یہ شک ہونے لگتا ہے کہ شاید عزیز دوست کا خیال ہو کہ اس بھلے آدمی سے بہت سے شخصی و ذاتی تعلقات ہیں اگر اس نے اُن کو ہمایوں میں بیان کرنا شروع کر دیا تو مشکل ہی پڑ جائے گی اور کبھی یہ شبہ ہونے لگتا ہے کہ شاید نقّاد دوست کا خیال ہو کہ اس کم سم آدمی سے علمی و ادبی تعلقات ہیں اگر یہ کتابی و اکتسابی باتیں ہی ہمایوں میں لکھتا رہا تو ہماری باہمی ادبی زندگی میں کوئی نیا لطف پیدا نہ ہوگا! لیکن نہیں یہ شک شبہ محض اس لئے ہے کہ میں نے پچھلے چند سالوں میں فلسفے کی تقریباً سوا تین ابتدائی کتابیں پڑھ لی ہیں جن سے مجھے شک و شبہ کی بابت میں کچھ شُدبُد ہونے لگی ہے۔ اُدھر بے تکلف فلسفی دوست اِدھر متین تنقیدی دوست سچ یہ ہے کہ دونوں وہی کہتے ہیں جو اُن کے جی میں ہے۔ اب اس علم و فضل کے تیر و تفنگ میں میری نیم جہالت حیران کھڑی ہے کہ جب میری ہی زبان کو کہنا ہے وہ جو میرے ہی دل کے اندر ہے اُن چیزوں کے متعلق جو مجھ سے باہر ہیں تو جو چند باتیں میں نے آج کی ہیں اُن میں میں اور میرے عزیز دوست کا خط اور نو آباد شہر والے مدرس کا مکتوب اور قابل نوجوان دوست کی زبانی رائے اور شبلی اور اُس کی مصنفانہ حیثیت اور تصنیف و تنقید کی وہ کتاب اور اس میں وہ مقامی کُلّی کی بحث اور پھر میرے نقاد دوست سے وہ ملاقات اور گفتگو اور پھر میری یہ چند باتیں ان سب چیزوں کا مفہوم کہاں تک شخصی ہے اور کہاں تک کُلّی؟ اور کہاں تک یہ شخصیتیں کل کا جز ہیں اور کہاں تک میری ان باتوں میں جو عبارت ہیں انہیں کے بیان سے ادب ہے؟ میں حیران ہوں سوا اے دوست اُو اے دوست مدد!

ب ل

# جہاں نما

## ہندوستانی مدرسوں کے لئے نئے طریقِ تعلیم کی تجویز

پچھلے دنوں لاہور کے ایس پی ایس کے ہال میں پنڈت دنستہ پرشاد صاحب نے ایک تقریر کی جس میں انہوں نے ہندوستانی مدرسوں کے لئے ایک نئے طریقِ تعلیم کی تجویز پیش کی۔ موجودہ طریقِ تعلیم کے متعلق انہوں نے کہا کہ اس کو وضع ہوئے اتنا ہی زمانہ گزرا ہے جتنا آج غدر کو گزر چکا ہے۔ اُس وقت تعلیم کا سب سے بڑا مقصد یہ تھا کہ لوگوں کو انگریزی زبان سکھائی جائے کیونکہ عدالت کی زبان کی تبدیلی کے باعث انگریزی جاننے والے کلرکوں کی بڑی ضرورت تھی۔ اُس وقت سے آج تک بہت سی ماموریات کا تقرر عمل میں آیا کہ وہ تعلیم کا معیار بلند کرنے کی سفارش کریں لیکن حیرت کی بات ہے کہ مدرسوں کے اندرونی انتظامات اور اُن کے اُن درجوں میں جو ہنٹر کمیشن نے مقرر کئے تھے کوئی حقیقی تبدیلی واقع نہ ہوئی۔ یہاں تک کہ ملکِ معظم کے قابلِ توجہ الفاظ پر بھی کوئی التفات نہ کی گئی جو انہوں نے ۱۹۱۲ء کے دربار کی تقریر میں فرمائے تھے۔

سر مائیکل سیڈلر پانچ باتوں کو اس دور کی اہم خصوصیات بتاتے ہیں اور ان میں سے رسل و رسائل کے ذرائع پر سائنس کے اطلاق، دولت کے حصول کے طریقوں، آرام و آسائش اور جنگ، اور دوسرے مزدوروں کے اس مطالبہ پر کہ انہیں دولت میں زیادہ حصہ ملنا چاہیئے خاص طور پر زور دیتے ہیں۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ تعلیم صرف کتابوں کے پڑھنے تک محدود نہ ہو بلکہ وہ ایسے مواقع پیدا کرنے والی ہو جن سے علم عمل میں منتقل ہو سکے۔

اس کے بعد فاضل مقرر نے جرمنی کے طرزِ تعلیم پر ایک تبصرہ کیا۔ انہوں نے کہا کہ جرمن بچے چھ سال تک اپنے گھروں میں تعلیم پاتے ہیں۔ یتیم بچے اور غربا کے بچے کنڈرگارٹن سکولوں یا تربیت گاہوں میں بھیج دیئے جاتے ہیں جن کا انتظام بلدیہ کے ہاتھ میں ہوتا ہے۔ چھ سے دس سال تک ہر لڑکے کے لئے تعلیم لازمی ہے۔ ان مدرسوں میں مفت تعلیم دی جاتی ہے اور غریب لڑکوں کو کھانا کپڑا اور لکھنے پڑھنے کی ضروریات بغیر کسی معاوضے کے مہیا کی جاتی ہیں۔ دس سال کی عمر میں، لڑکوں کو تین مختلف قسم کے مدرسوں میں بھیج دیا جاتا ہے۔ ان میں سے دو تہائی چودہ برس کی عمر تک جو لازمی تعلیم کی عمر ہے تحتانی مدرسوں میں شامل رہتے ہیں

جس کے بعد مدرسے کے آخری امتحان میں کامیابی حاصل کرکے وہ جامعات میں داخل ہو سکتے ہیں، اور باقی وسطانی مدرسوں میں جاتے ہیں جہاں چھ سال کا نصاب ہے۔

چنانچہ چودہ سال کی عمر کے بعد ہر طالب علم آزاد ہوتا ہے کہ زندگی کے جس شعبے میں چاہے داخل ہو جائے، جس کام کو چاہے امیدوار کی حیثیت سے سیکھے اور ساتھ ہی ساتھ تین سال تک کسی صنعتی و حرفتی مدرسے میں تعلیم بھی حاصل کرے۔ اس کے بعد ایک ماہر فن اُس کا امتحان لیتا ہے، اور اگر ممتحن اُس کے کام سے مطمئن ہو جاتا ہے تو اسے فوراً روزگار مل جاتا ہے اور اس کا مشاہرہ مقرر ہو جاتا ہے۔ ہر دوکاندار لڑکا اور ہر کسان لڑکا چودہ سے سترہ سال کی عمر تک مجبور ہے کہ کوئی نہ کوئی ہنر سیکھے۔

انگلستان میں بھی ایک نیا طرز تعلیم طے پایا ہے۔ اس کے مطابق ہر بچے کو اپنی عمر کے دسویں یا گیارھویں سال تک ایک ابتدائی مدرسے میں حاضر ہونا پڑے گا اور پھر ان کو دو قسم کے مدرسوں میں بھیجا جائے گا مرکزی مدارس جو ان کثیر التعداد بچوں کو پندرہ یا سولہ سال کی عمر تک تعلیم دیں گے، اور اعلیٰ مدارس جن میں اٹھارہ یا انیس سال کی عمر تک تعلیم دی جائے گی۔ مرکزی مدارس میں صنعتی و حرفتی تعلیم بھی مہیا کی جائے گی۔

اس کے بعد پنڈت صاحب نے ڈاکٹر ضیا الدین احمد صاحب کی تجاویز بیان کیں جن کا ماحصل یہ ہے کہ دس سال کی عمر تک تعلیم لازمی ہو۔ دیہاتی مدرسوں میں زراعتی تعلیم کا بھی لحاظ رکھا جائے۔ مدرسے مرکزی مدرسوں کے اصول پر چلائے جائیں اور بچوں کو چار فریقوں میں تقسیم کیا جائے۔ نصاب تعلیم چار سال پر مشتمل ہو (۱) عام (۲) زراعتی (۳) تجارتی اور (۴) صنعتی و حرفتی۔ اس طور پر چودہ سال کی عمر میں ان میں سے اکثر کام میں لگ جانا چاہیں گے لیکن اُن کے لئے ایسے سامان بھی مہیا کر دینے چاہئیں کہ وہ زراعت تجارت اور صنعت کی اعلیٰ تعلیم حاصل کر سکیں۔ علاوہ بمبئی کے کوئی سکول بہترین قسم کے زراعتی سکول ہیں۔ تجارتی مدارس اُنہیں اصولوں پر قائم ہونے چاہئیں جن اصولوں پر اس وقت انگلستان اور فرانس کے تجارتی مدارس چل رہے ہیں۔

فوقانی مدارس میں جن کی نسبت ڈاکٹر ضیاء الدین احمد کا خیال ہے کہ یہ صرف امیروں کے لڑکوں کے لئے ہونگے۔ نصاب تعلیم چھ سال کا مقرر کیا جائے۔ انگریزی زبان کی تعلیم لازمی ہو لیکن اکثر مضامین میں ذریعۂ تعلیم دیسی زبان ہونی چاہئے۔ لڑکیوں کے لئے لڑکوں کے نصاب تعلیم سے مختلف نصاب مقرر کیا جائے۔

تقریر کو مختصر کرتے ہوئے پنڈت صاحب نے کہا کہ موجودہ طریق تعلیم کی ناموزونیت بیان کرنے کے علاوہ

# ابوالفضل

## (فرانسیسی زبان سے ترجمہ کیا گیا)

مغل شاہنشاہ اکبر کے عہد، یعنی ہندوستان میں سولھویں صدی عیسوی کے اخیر میں انتظام حکومت (Administration.) کا علم خوب ترقی پاچکا تھا۔ ابوالفضل نے جو اس بادشاہ کا دوست اور وزیر تھا، اس مبحث پر ایک عظیم الشان کتاب چھوڑی ہے، جس کا نام "آئینِ اکبری" یعنی احوالِ حکومتِ اکبر بادشاہ ہے۔ دربار کی ترتیب، مختلف فوجی اور سول عہدوں کے انتظامات، سرکاری محاصل متعیّن کرنے کے متعلق عمدہ رواجات، ہر قسم کی ترقیات کے متعلق فکر و غور، اعداد کا مسلسل استعمال، نظر کی وسعت جس کے ذریعہ سے ایک وسیع اور مختلف العناصر حکومت کا متحد رکھنا ممکن ہوا، اور رحم و آزادی کی روح جو تمام کتاب میں پائی جاتی ہے، یہ ایسی خصوصیات ہیں، جن کی وجہ سے یہ کتاب سیاسی علم کی ایک جمیل ترین یادگار بن گئی ہے اور دنیا بھر کے لٹریچر میں عزّ امتیاز رکھتی ہے۔ یہ صحیح ہے کہ بمقابلہ اُن تصانیف کے جن کا ہم اب تک تذکرہ کر چکے ہیں٭ اس کتاب کا زمانہ بعد کا ہے لیکن اس دوران میں جو ترقی ہوئی وہ بہت زیادہ ہے۔ اگر ہم اُن خیالات کا جو آئینِ اکبری میں پائے جاتے ہیں، مغرب کے مماثل خیالات سے مقابلہ کرنا چاہیں تو میرے خیال میں فرانس میں کولبرٹ (Colbert) کے انتظامات، اور جرمنی میں لائبنز (Leibniz) کے سیاسی خیالات کا اُن سے مقابلہ کیا جا سکتا ہے۔ یہ دونوں بڑے مصنف اکبر کے عہدِ سلطنت سے ایک صدی بعد کے زمانہ سے تعلق رکھتے ہیں +

شیخ ابوالفضل بمقام آگرہ ۹۵۸ھ (۱۵۵۱ء) میں بعہدِ سلطنتِ اسلام شاہ پیدا ہوا تھا۔ اُس کا باپ شیخ مبارک بھی ایک نہایت طبّاع اور مشہور علّامہ تھا۔ شیخ مبارک خود بھی سیاسیات و مذہب میں وسیع المشرب خیالات رکھتا تھا، جو اُس نے اپنے دونوں بیٹوں ابوالفضل اور فیضی کو بھی تعلیم کئے۔ اور جن کی وجہ سے بعض تنگ خیال مسلمان

---

٭ اس سے قبل کرادے وو (Carra de Vaux) نے جس کی کتاب "مفکرینِ اسلام" (Le Penseurs de l'Islam) سے یہ مضمون ترجمہ کیا گیا ہے، امام ماوردی صاحب کتابِ احکام السلطانیہ، و ابن خلدون اور الجاحظ و نظام الملک طوسی کا تذکرہ بحیثیت مفکرینِ سیاسی کیا ہے۔

اُن دونوں کو دہریہ یا ہندو، یا شمس پرست سمجھتے تھے۔ اُس وقت اسلام کے ہزار سال ختم ہو رہے تھے، مہدوی خیالات پھیلے ہوئے تھے، اور چند مہدی ہندوستان کے مسلمانوں میں دعوائے مہدویت کر چکے تھے۔ شیخ مبارک نے بھی اِس تحریک میں کچھ حصّہ لیا تھا۔ اس کے باعث اُسے اسلام کے بعض ذی اقتدار علما کی زیادتیاں سہنی پڑیں، اور اُن کے اثر سے اُس کے اور اُس کے بیٹوں کے دلوں میں رواداری کا جذبہ پیدا ہوگیا۔ ابوالفضل نے نہایت محنت کے ساتھ تحصیلِ علم کی۔ بہت سے مشرقی طالب علموں کی طرح وہ بھی کم سنی ہی سے تیز تھا۔ اولاً فیضی کو جو ابوالفضل سے بڑا تھا، اکبر نے طلب کیا۔ سنہ ۹۸۱ھ میں ابوالفضل بحیثیت فیضی کے بھائی کے پیش ہوا۔ اُس کی طبیعت جس وقت کہ وہ اکبر کی خدمت میں داخل ہوا، ایسی تھی جیسی کہ بعد خود اکبر نے اختیار کی۔ وہ لکھتا ہے:-

"میں اپنی راتیں تنہائی کی جگہوں میں اُن لوگوں کے ساتھ جو خلوصِ دل کے ساتھ صداقت کے جویا ہیں گذارتا ہوں، اور اُن لوگوں کی صحبت اختیار کرتا ہوں، جن کے ہاتھ کشادہ اور دل و دماغ مالامال ہیں۔ اس طرح میری آنکھیں کھلتی ہیں، اور میں اُن لوگوں کی جو اپنے آپ کو عالم بناتے ہیں، خودغرضی و طمّاعی کو پہچان لیتا ہوں۔ میرے دل کو کسی وقت قرار نہیں۔ وہ نیکدلانِ منگولیا، وفقرائے لبنان کی طرف کھنچتا ہے۔ میں جوش کے ساتھ تبت کے لاماؤں اور پرتگال کے پادریوں سے ملاقاتیں کرتا، او پارسیوں کے موبدوں اور زندواوستا کے مفسروں کے ساتھ بحثیں کرتا ہوں۔ میں اپنے ملک کے علماء سے تھک گیا ہوں"+

اکبر ابوالفضل سے اُس وقت ملا جب کہ اول الذکر بہار و بنگال کی فتح سے واپس آیا تھا۔ اُس کے بعد فتح پور سیکری میں جمعہ کی شب میں وہ مجلسیں منعقد ہونے لگیں، جن کا مورخ بدایونی نے ایسا زندہ مرقع کھینچا ہے۔ ابوالفضل اکبر کی جماعت کا امام بن گیا۔ اُس نے پادشاہ کو آمادہ کیا کہ وہ اپنے آپ کو نہ صرف دنیاوی تاجدار ہی تصور کرے، بلکہ دینی حیثیت سے بھی اپنے آپ کو خلیفہ سمجھے، یعنی پادشاہی کو مذہبی اختیارات پر فوقیت دی جائے۔ جب اکبر نے یہ خیال سنہ ۹۸۶ھ میں جمعہ کے خطبہ کے وقت پیش کیا، تو ایک طوفان بپا ہوگیا۔ لیکن بظاہر اس کی کچھ تائید پبلک میں موجود تھی، چنانچہ سنّیوں نے اُس کی تائید کی۔ انہوں نے ایک تحریر پر جسے شیخ مبارک نے تیار کیا تھا دستخط کردیئے۔ اس تحریر میں امامِ عادل کو مجتہدوں یعنی شارحانِ قوانین نیز علما پر فوقیت دی گئی تھی+

اس اعلان کے شائع ہوتے ہی کامل رواداری کے اصول سلطنت میں نافذ ہوگئے۔ سنہ ۹۸۷ھ میں ان مجالس کے بعد دونوں بھائیوں کو مختلف عہدوں پر مقرر کیا گیا۔ فیضی سنہ ۹۸۸ھ میں ملک الشعرا مقرر ہوچکا تھا۔ اکبر

شاعری کا بہت زیادہ دلدادہ نہ تھا، لیکن سرکاری طور پر اپنے دربار میں اُس کے لئے ایک محل ومرتبہ قائم رکھنا چاہتا تھا۔ فیضی کو مسلمانانِ ہند کے شعرا میں دوسرا درجہ اور امیر خسرو دہلوی کو اوّل درجہ حاصل ہے +

چند ادبی وعلمی تصانیف مذہبی تالیفات کے بعد شائع ہوئیں۔ ابوالفضل، فیضی، اور بدایونی نے بعض سنسکرت ہندی اور فارسی کتب کے تراجم کئے۔ فیضی نے جو بیک وقت شاعر ومہندس تھا، لیلاوتی کا، جو کہ علمِ ریاضیات میں ہے ترجمہ کیا۔ ابوالفضل نے کلیلہ ودمنہ کو فارسی میں لکھا۔ اُس نے مہابھارت کے ترجمہ اور تاریخِ الفی کی ترتیب میں مدد دی۔ تاریخ الفی ایک ہزار برس کی تاریخ ہے، اور ہزار سالہ میعاد کے خیال کو مہدوی تحریک سے تعلق تھا +

شیخ مبارک نے ۱۰۰۱ھ میں بعمر ۹۰ سال وفات پائی۔ دو برس بعد فیضی کا بھی انتقال ہوگیا۔ ابوالفضل نے جو اپنے بھائی سے بڑی محبت رکھتا تھا، اپنے بھائی کی وفات سے پیشتر اُس کی منتشر نظموں کو یکجا کرنے کا وعدہ کیا تھا جسے باوجود گوناگوں مصروفیتوں کے جلد ہی پورا کردیا +

فلسفی، متبحر عالم اور باتدبیر وزیر ہونے کے علاوہ ابوالفضل نے ایک فوجی خدمت بھی سرانجام دی۔ اُس نے دکن میں جاکر بحیثیت سپہ سالار جنگ میں حصہ لیا، اور کچھ کامیابی بھی حاصل کی۔ لیکن اکبر بغیر اس کے بمشکل رہ سکتا تھا۔ اکبر نے ابوالفضل کو دکن سے واپس بلایا۔ راستہ میں شاہزادہ سلیم نے، جو بعد میں جہانگیر کہلایا، اور ابوالفضل سے دلی بغض رکھتا تھا، اُسے قتل کرادیا۔ یہ ۱۰۱۱ھ (۱۶۰۲ء) کا واقعہ ہے +

شیخ ابوالفضل کی شاندار تصنیف اکبرنامہ (یعنی اکبر کی کتاب) مسلمانوں کی تاریخ ہند میں اہم ترین کتاب ہے۔ وہ تین حصوں میں بٹی ہوئی ہے۔ پہلی جلد میں تیمور کے خاندان کے، سلاطینِ ہند، بابر وہمایوں، اور سوری بادشاہوں کے حالات ہیں۔ دوسری جلد میں اکبر کے چھیالیس برس کی تاریخ درج ہے۔ تیسری جلد میں جو بجائے خود ایک بہت بڑی جلد ہے اور جس کا نام آئینِ اکبری ہے اکبر کے عہدِ سلطنت کے حالات ہیں جو تاریخی واقعات کے طریق پر نہیں لکھے گئے ہیں، بلکہ جن میں انتظاماتِ سلطنت اور انتظامی معلومات اور اعداد سے بحث کی گئی ہے +

یہ تیسری جلد پانچ حصوں میں منقسم ہے۔ سب سے پہلی جلد میں بادشاہ کی ذات سے بحث کی گئی ہے، جس سے اُس کی سیرت کا اندازہ ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں اُس کے محل ودربار کے حالات درج ہیں۔ دوسرے حصہ میں اُن عہدہ داران سلطنت کی تفصیل بیان کی گئی ہے، جو فوجی اور سول خدمات پر متعین تھے۔ نیز اُن اشخاص کا تذکرہ ہے، جن کی ادبی لیاقت یا موسیقی کی مہارت کو پادشاہ کی قدرافزائی نے چار چاند لگادیئے تھے، اور جن کی بدولت اُس کا عہدِ سلطنت درخشندگی پارہا تھا۔ آئینِ اکبری کے تیسرے حصہ میں دیوانی وانتظامی محکموں، ایک جدید اور زیادہ مفید سنہ کی ایجاد، اراضی کی پیمائش، اقسامِ اراضی کی تقسیم اور محاصلِ سلطنت کے اعداد وجداول کا تذکرہ ہے۔ چوتھے

حصہ میں ہندوؤں کے تمدنی حالات نیز اُن کے فلسفہ اور شاستر کا تذکرہ ہے۔ اسی حصہ کے چند ابواب میں ہندوستان کے حملہ آوروں، مشہور سیاحانِ ہند، نیز بعض مسلمان بزرگانِ دین اور اُن کے مختلف طرائق کا بیان ہے۔ اخیر کے پانچویں حصہ میں اکبر کے وہ اخلاقی جملے، امثال و خیالات و احکامات لکھے گئے ہیں۔ جو ابوالفضل ہر روز اس طرح جیسے ایک شاگرد اپنے استاد کے ملفوظات کو جمع کرتا ہے، قلمبند کرتا رہا تھا۔ اس بڑی کتاب سے حسبِ ذیل اقتباس پیش کئے جاتے ہیں:۔

شاہی خزانوں کا تذکرہ کرتے ہوئے مصنف لکھتا ہے:۔

"دنیا جانتی ہے کہ عبادتِ الٰہی کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ آفاتِ زمانہ کو دور کیا جائے اور خلق اللہ کی حالت اچھی بنانے کی کوشش کی جائے۔ یہ بات زراعت کی ترقی، شاہی محل کے انتظامات، سلطنت کے عہدیداروں کی ترتیب، اور فوج کی تربیت سے حاصل ہوتی ہے۔ یہ سب اس پر منحصر ہے کہ یہ پادشاہ ان تمام معاملات میں ذاتی دلچسپی لیتا، اپنی رعایا کے ساتھ محبت رکھتا اور محاصلِ سلطنت اور اخراجاتِ ملکی کو دانشمندی کے ساتھ کام میں لاتا ہے"۔

ابوالفضل اس کے بعد اراضی کے محاصل سے، جو اُن کے اقسام و حیثیت سے متعین ہوتے ہیں نیز سرکاری محاصل کے وصول کرنے والوں اور خزانچیوں سے بحث کرتا ہے۔ سکوں کا تذکرہ کرتے ہوئے وہ نہایت فصیح عبارت میں سونے کی تعریف کرتا ہے۔ وہ اس کی خاصیتیں بیان کرتا ہے اور لکھتا ہے کہ یہ دھات "اصلِ اعظم اور محافظِ عدل" کہلاتی ہے۔ چاندی اور تانبا اس کے معاون ہیں۔ ہمارا مصنف سونے کے صاف کرنے چاندی کو خالص بنانے، چاندی کو سونے سے جدا کرنے کا تذکرہ ایسے الفاظ میں کرتا ہے، جن الفاظ میں ایک اچھا ماہر کیمیا کریگا وہ رائج الوقت سکوں کی کیفیت اور قدیم سکوں کی قیمتیں بتاتا ہے۔ وہ ماہرانِ کیمیا کی طرح کچھ ذکر کانوں میں "دھاتوں کی اصل" کے متعلق کرتا ہے، لیکن جدید علمائے کیمیا کی طرح وہ قیمتی دھاتوں اور جواہرات کے مخصوص اوزان کی جدولیں بھی پیش کرتا ہے۔

بعد ازاں وہ شاہی محلات اور اُن کے اخراجات کی طرف متوجہ ہوتا ہے پھر وہ سفر اور کیمپ کے حالات لکھتا ہے یہ ایک ایسا مسئلہ ہے جس کے بارے میں اُس کے آقا نے خود بہت کچھ کیا ہے، وہ لکھتا ہے: "بادشاہ نے "گلبار" کا خیال ایجاد کیا، جو ایک قسم کی بارگاہ ہے، جو چاروں طرف سے گھری ہوئی ہے، اور جس میں مضبوط دروازے لگے ہوئے ہیں، اور... اگر مربع زمین اس سے گھر جاتی ہے۔ اُس نے اُس میں حصے کر دیئے ہیں۔ اخیر میں

شامیانہ لگتا ہے، جہاں بادشاہ اور دربار کے عہدہ دار بیٹھتے ہیں"۔ ابوالفضل فوجی کیمپوں اور روشنی کے قواعد و آئین بھی بیان کرتا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی چیز اُس کی نظر سے نہیں بچتی۔ اُس کے بعد ہی وہ شاہی مطبخ اور کھانوں کا ذکر لکھتا ہے۔ مختلف اشیا کے نرخ نامے دیتا ہے۔ وہ لکھتا ہے "یہ قیمتیں گھٹتی بڑھتی رہتی ہیں، مثلاً دیہات میں یا بارش یا دوسرے اسباب سے"۔ وہ ایک جدول پھلوں کی قیمتوں اُن کے اجناس اور خوبیوں کے لحاظ سے دیتا ہے۔ کچھ جدولیں ہیں جن میں شیریں و ترش و خشک ہونے کے لحاظ سے پھل تقسیم کئے گئے ہیں۔ وہ لکھتا ہے کہ بادشاہ پھلوں کو خدائے تعالیٰ کی بہترین نعمت قرار دیتا، اور اُن کی پیداوار میں نہایت دلچسپی لیتا ہے بعض پودے ایران و توران کے اس ملک میں اگائے جاتے ہیں، اور درخت بکثرت لگائے جاتے ہیں۔ خربوزے اور انگور عمدہ بافراط ہوتے ہیں۔ تربوز، سیب، بادام، پستہ، کیلا بخوبی دستیاب ہو جاتے ہیں۔ کابل، قندھار و کشمیر کے فتح ہونے کے بعد سے پھلوں کے ڈھیر کے ڈھیر ہندوستان میں لائے جاتے ہیں ہر سال تاجروں کے گودام اور بازار ان چیزوں سے پٹے رہتے ہیں +

پھلوں کے بعد عطریات اور خوشبودار پھولوں کا ذکر ہے اُن کی قیمتوں کی جدولیں دی ہیں۔ وہ ہر عطر کی تیاری کا حال لکھتا ہے۔ یہ بجائے خود علمِ کیمیا کی تاریخ کے لئے ایک دلچسپ تحریر ہے۔ وہ اُن پھولوں کے حالات بھی بیان کرتا ہے جن سے یہ عطر تیار ہوتا ہے۔

بعد ازاں کپڑوں اور شالوں کا تذکرہ ہے۔ ہندوستان کے متعلق یہ باب بھی کچھ کم اہم نہیں ہے۔ ابوالفضل لکھتا ہے:۔ بادشاہ نے اس شعبہ میں چار طرح ترقی بخشی ہے۔ اول ہر قسم کی شالوں میں ترقی دکھائی دیتی ہے۔ شال ایک جانور کا نام ہے اسی کے پشم سے شال تیار ہوتے ہیں۔ پشم کا قدرتی رنگ سیاہ سفید و سرخ اور بیشتر خالص سیاہ اور کبھی کبھی بالکل سفید ہوتا ہے۔ اس قسم کے شال نہایت سبک و خوش رنگ و دل پسند ہوتے ہیں لوگ بالعموم اصلی رنگ تبدیل نہیں کرتے۔ بادشاہ نے انہیں رنگوانا شروع کیا ہے۔ بادشاہ نے اور دوسرے کپڑے اس طرح بنوائے ہیں کہ ایک تھان میں پورا لباس بن جاتا ہے"۔ فی الواقع اس قسم کی عملی تفصیل کا ایک ایسے شخص کی کتاب میں پایا جانا، جو ہمیشہ الٰہیات و دینیات کے اعلیٰ خیالات میں منہمک رہتا ہو، نہایت حیرت انگیز و قابلِ ستائش ہے۔ معلومات و ضوابط کی بہم رسانی اور انہیں ترقی دینے میں ابوالفضل ہمارے (فرانسیسی مدبر) کولبرٹ (Colbert) کو یاد دلاتا ہے۔ پارچہ جات کا باب مختلف قسم کے کپڑوں کی فہرستوں اور نرخوں پر ختم ہوتا ہے +

یہ عجیب و غریب جامع علوم و فنون کتاب ابھی ختم ہونے سے بہت دور ہے۔ آگے چلئے تو کتابت و مصوری کے متعلق معلومات ہیں۔ پھر پادشاہ کے کتب خانہ و دفتر تراجم کا تذکرہ ہے۔ مصنف ہمیں بتاتا ہے کہ کون کون سی کتابیں ترجمہ ہوئیں۔ یہ تفصیل خاص طور پر دلچسپ ہے۔ وہ اُن کتابوں کے نام بھی بتاتا ہے، جو بادشاہ کو پسند تھیں۔

فنونِ صلح کے بعد فنونِ جنگ کا تذکرہ ہے۔ بہت سے اصطلاحی مسائل اور فوجی انتظامات و اسلحہ بجائے خود اس پادشاہ اور اُس کے وزیر کے نزدیک کم توجہ کے مستحق نہیں۔ بلکہ اُس کے برخلاف یہ معلوم ہوتا ہے کہ اُن کی توجہ اور انتظامی لیاقت نے اُن کی اہمیت کو دوبالا کر دیا ہے اور ترقی کی تلاش اور اس کا جذبہ جو اس مسئلہ سے تعلق رکھتے ہیں اور جن کا اظہار اس موقع پر کیا گیا ہے ایسے قوی ہیں جیسے کہ ہمارے زمانہ میں پائے جاتے ہیں۔ اسلحہ خانہ کے متعلق لکھتا ہے :-

"اسلحہ خانوں کے کاروبار کو بادشاہ نے کمال توجہ سے ملاحظہ فرمایا ہے۔ اُس نے ہر قسم کے نئے طریقوں پر غور کیا اور اُن کے عملی امکانات کو مطالعہ کیا ہے۔ مثلاً ایک زرہ جس پر تختیاں دھات کی جڑی ہوئی تھیں پادشاہ کے سامنے پیش ہوتی ہے۔ اُسے نشانہ کے طور پر رکھ کر امتحان کیا جاتا ہے لیکن اس پر کوئی اثر نہیں ہوتا۔ تمام فوج کے لئے اس قسم کی زرہیں کثیر تعداد میں تیار کرائی جاتی ہیں" اس کے بعد ان اسلحہ کو شمار کرایا گیا ہے جو کہ اُس زمانہ میں مستعمل تھے، اُن کی تعداد ۷۷ ہے، جو ایک بڑی تعداد ہے۔ ان میں سے ہر ایک کی تفصیلی کیفیت بیان کی ہے اسی کتاب میں توپوں کی تعریف اس طرح عمدہ الفاظ میں کی گئی ہے :-

"توپیں سلطنت کی عظیم الشان عمارت کی حفاظت کے لئے بمنزلہ قفل، اور فتوحات کے دروازے کھولنے کے لئے عمدہ کنجیاں ہیں" ابو الفضل لکھتا ہے کہ بجز ترکی کے کوئی ملک نہیں ہے جہاں ہندوستان کے مقابلہ میں حفاظتِ ملکی کے لئے اتنی توپیں مہیا کی گئی ہوں۔ اس باب میں بھی پادشاہ کے تصوّرات شامل تھے "بعض توپیں ایسی ہیں جن سے بارہ من کے گولے پھینکے جاسکتے ہیں۔ پادشاہ نے بعض ایسی ایجادیں کی ہیں جو دنیا کو حیرت میں ڈالتی ہیں۔ ایک ایسی توپ بنوائی ہے، جو حسب ضرورت راستے میں بآسانی اتاری چڑھائی جاسکتی ہے۔ ایک اور ایجاد یہ ہے کہ سترہ توپوں کو اس طرح یکجا کر دیا ہے کہ سب کی سب ایک ہی فتیلہ سے چلائی جاسکتی ہیں۔ بعض ایسی توپیں بنوائی ہیں، جو ایک ہاتھی سے کھنچ سکتی ہیں۔ محاصروں اور بحری جنگوں کے لئے خاص قسم کی توپیں ہیں"

الغرض یہ غیر معمولی تصنیف زندگی، خیالات اور علم سے مالامال ہے۔ اس میں زندگی کے تمام شعبوں پر نظر

ڈالی گئی ہے، معلومات کو خوب مرتب کیا گیا ہے اور ہر گھڑی بھڑکتے رہنے والی ترقی کا خیال اُس میں پایا جاتا ہے یہ ایک ایسی تصنیف ہے جس پر مشرقی تمدّن بجا طور پر فخر کرسکتا ہے۔ جن لوگوں کے دماغوں کو یہ کتاب ہمارے روبرو پیش کرتی ہے وہ حکومت کے عملی فن و نیز فلسفۂ مذہبی میں اپنے زمانہ سے بہت آگے تھے۔ یہ شعرا اور یہ اہلِ خیال مادی مسائل میں بھی دسترس رکھتے تھے۔ اگر اُن کے ذہن میں کوئی خیال آتا تھا، تو اُسے واقعات کی کسوٹی پر پرکھ کر دیکھتے تھے۔ وہ فصاحت کے ساتھ اپنے خیالات کو ظاہر کرتے تھے، لیکن اُن کی تائید اعداد و معلومات سے کی جاتی تھی۔ مغرب میں ہم لائبنز (Leibniz) کی تعریف کرتے ہیں کہ اُس نے اعداد اور اُن کے فوائد واستعمال سے لوگوں کو رُوشناس کیا۔ ہم اس علم کو قطعاً جدید سمجھتے ہیں، حالانکہ اکبر کی گورنمنٹ میں اب سے تین سو برس پہلے یہ موجود تھا، اور انتظامِ سلطنت میں اس سے پُورے طور پر کام لیا جاتا، اور اس کے پہلو بہ پہلو رواداری انصاف اور ہمدردیٔ بنی نوعِ انسان کے اصول پر عملدرآمد ہوتا تھا۔

سیّد حسن برنی

---

ہندوئیت: ربّانی صورت،

بدھیّت: ربّانی سیرت،

زرتشتیّت: ربّانی ثنویّت،

عیسائیت: ربّانی اخلاقیت،

اسلام: ربانی تقویت،

اور دہریت: ربّانی بغاوت ہے۔

---

دعوے صرف فضول نہیں مضر ہیں اور جھگڑے بھی اور چرچے بھی یہ صرف لاحاصل نہیں تباہ کن ہیں۔ انسانیت میں جہاں ربانیت نہیں وہاں شیطنت ہے۔

---

خدا کو کیا میں خوبصورت نہ کہوں جو شب و روز کی نعمتوں میں مجھے یوں اپنا آپ دکھاتا رہتا ہے۔

ب

# غزل

کیوں روتے ہو، بے حال ہو، گھبرائے ہوئے ہو

کیا تم مری کیفیتِ دل پائے ہوئے ہو

غنچے ہیں تو دلگیر ہیں، گل ہیں تو دل افگار

کیا خوش ہو کوئی تم ہی جو کملائے ہوئے ہو

دیدار سے محروم ہیں آنکھیں، تو گلہ کیا؟

اِس راہ سے تم دل میں اُتر آئے ہوئے ہو

ہے پھول کے چہرے پہ عرق، اوس کہاں ہے؟

پردے میں ہو تم اس پہ بھی شرمائے ہوئے ہو

قدموں میں جگہ دیتے ہو جس سر کو، قسم ہے

اُس سر کو پرے عرش سے پہنچائے ہوئے ہو

حامد علی خاں

# روحِ جذبات

انہیں نصیب کہاں شان بے نیازی کی
ہے سچ تو یہ کہ بتوں نے زمانہ سازی کی

کمالِ عشق میں نیرنگِ حسن ہوتا ہے
ہوا ہے یوں بھی کہ محمود نے ایازی کی

مری خموشی کو وحشت سے بے نیاز نہ کہہ
کہ ایک یہ بھی ادا ہے جنوں نوازی کی

مہِ دو ہفتہ کی کرنوں میں کانپ اُٹھے نغمے
یہ کس نے شب کی خموشی میں نے نوازی کی

بڑھا کے ریش تو مسجد کو کیا چلا افسر
یہ شکل اب کہیں ہوتی نہیں نمازی کی

حامد اللہ افسر

# ترے لئے

دل ہے ہجوم زارِ تمنا ترے لئے
آباد کر رہا ہوں یہ دنیا ترے لئے

افتادگی ہے راہِ طلب میں نمازِ شوق!
اُٹھ اُٹھ کے لاکھ بار گروں گا ترے لئے

سنتا ہوں کفرِ عشق ہے افشائے رازِ عشق
یہ کفر بھی مجھے ہے گوارا ترے لئے!

مانا طلسمِ وعدۂ فردا فریب ہے
کھاؤں گا بار بار یہ دھوکا ترے لئے

میں تارکِ رہِ حرم و دیر ہو چکا
اے بے نیازِ صورت و معنیٰ ترے لئے

بے سود اب نمائشِ تمکینِ ناز ہے
میں ہو چکا خرابِ تمنا ترے لئے!

جو آج تک کسی سے گوارا نہ ہو سکا
اے دوست! وہ کروں گا گوارا ترے لئے

روش صدیقی

# کیڈور کا مصوّر

لڑکے کی آنکھیں اُن پھولوں کے قلوب کی طرح سیاہ تھیں جن کا ایک انبار وہ اٹھائے ہوئے تھا، اور وہ مشتاقانہ اُس سوار پر جمی ہوئی تھیں جو اپنے گھوڑے کو شاہراہ پر اڑائے لئے جا رہا تھا۔

اُس نے کہا "کیٹرینا ذرا دیکھنا! یہ شخص شہر کو جا رہا ہے، حیرت انگیز شہر کو!"

کیٹرینا نے اپنے بھائی کی طرف اس طرح دیکھا جیسے وہ اُس کی بات نہیں سمجھی۔ اُس سڑک پر جو اُن کے گاؤں سے جنوب کی طرف جاتی تھی بہت سے قصبے آباد تھے جنہیں یہ پہاڑی لڑکی کافی بڑا سمجھتی تھی لیکن اُس نے اپنے بھائی کی طرح انہیں حیرت انگیز کبھی خیال نہ کیا تھا۔

لڑکی نے کہا "حیرت انگیز شہر؟ ٹیزیانو، حیرت انگیز شہر کہاں ہے؟"

اُس نے متعجب ہو کر کہا "کیوں، تمہیں معلوم نہیں؟ اور کیا سینٹ مارک کے عظیم الشان شہر وینس کے علاوہ بھی کسی شہر کو حیرت انگیز کہا جا سکتا ہے؟"

مگر وینس کے نام نے سیاہ چشم کیٹرینا پر کچھ زیادہ اثر نہ کیا۔ وہ عمر میں اپنے بھائی سے بڑی تھی اور اُس کی طرح موہوم باتوں کے خواب نہ دیکھا کرتی تھی۔ اُس نے سنا تھا کہ شہر میں اکثر خوفناک واقعات رونما ہو جایا کرتے ہیں اور بعض اوقات لوگوں کو وہاں فاقے بھی کرنے پڑتے ہیں۔ اس کے برعکس اس پہاڑی علاقے میں کھانے پینے کا سامان کافی سے زیادہ تھا، اور اگرچہ کوئی بھی یہاں اتنا امیر نہ تھا جس کے قبضے میں خوبصورت محلات اور پُرتکلف سازوسامان ہو لیکن بہت غریب بھی کوئی نہ تھا۔ اُس نے اپنے کندھوں کو ذرا سکوڑ کر جواب دیا "وینس! میں نہیں جانتی تم کیوں اسے حیرت انگیز کہتے ہو۔ گریزیانو چلا ہا بہت دفعہ وہاں گیا ہے مگر وہ کہتا ہے کہ اس میں ہمارے کیڈور سے آدھا حسن بھی نہیں ہے۔ نہ وہاں پہاڑ ہیں اور نہ مرغزار جہاں پھول کھلتے ہوں۔ ٹیزیانو کیا تم یہاں سے تنگ آ گئے ہو؟"

"آہ، نہیں! یہ نہیں! لیکن شہر میں مصوّر رہتے ہیں اور اگر میں وہاں جا سکوں تو میں اُن کے فن کا مطالعہ کروں اور بعض ایسی تصویریں بناؤں جن کی آرزو میرے دل میں ہے۔"

کیٹرینا ایک عملی دیہاتی لڑکی تھی جس کا خیال تھا کہ اگر کسی کے پاس کھانے اور پہننے کے لئے کافی ہو تو اُسے

مطمئن ہو جانا چاہیئے۔ اسی لئے جب وہ بولی تو اُس کا لہجہ ملامت آمیز تھا اور ذرا تیز بھی۔

"یہ جو تم ہر وقت مصوّری کی باتیں کرتے رہتے ہو اور اُن چیزوں کو دیکھنے کے لئے بیتاب رہتے ہو جنہیں اَور کوئی بھی نہیں دیکھتا، تو لوگ کہتے ہیں کہ جب تک تم یہ دن دہاڑے خواب دیکھنے نہ چھوڑو گے تم کوئی کام نہیں کر سکو گے اسی لئے والد تمہیں لوئگی موچی کے پاس شاگرد کرانے کا دھیان کر رہے ہیں۔ کم از کم وہ تمہیں اپنے فن کا ماہر تو بنا سکتا ہے اور یہ تمہارے لئے ہر وقت وینس کے متعلق سوچتے رہنے سے بدرجہا بہتر ہوگا۔"

ٹیزیانو نے اپنے سر کو جنبش دی لیکن زبان سے کچھ نہ کہا۔ اُسے اپنے مقصد کے سامنے کسی دوسری بات کی ذرا بھی پروا نہ تھی۔ اکثر راتوں کو جب گھر کے سب لوگ سو جاتے وہ اپنے بستر میں جاگ جاگ کر سوچا کرتا کہ کس طرح وہ اپنے باپ کو اس بات پر آمادہ کرے کہ وہ اُسے مصوری کی تعلیم حاصل کرنے کے لئے شہر جانے کی اجازت دے دے۔

گاؤں میں سب جانتے تھے کہ وہ تختوں، پتھروں اور ہر اُس چیز پر جو اُس کے سامنے آجاتی تصویریں بنانے میں گھنٹوں صرف کر دیا کرتا ہے، اور انہیں یہ بھی معلوم تھا کہ گاؤں کا نیک دل پادری اُس کے کام کی تعریف کیا کرتا ہے۔ لیکن اِس کی اُن کے نزدیک کچھ زیادہ اہمیت نہ تھی۔ کیڈور کے دوسرے لڑکے بھی اسی طرح تصویریں بناتے تھے اور انہیں کوئی نہ پوچھتا تھا۔ آخر اسے کیوں شہر بھیجا جائے؟ صرف اِس لئے کہ وہ ایک پہاڑ کا نقشہ کامیابی کے ساتھ اتار سکتا ہے یا جنگل کی تصویر کسی حد تک بنا لیتا ہے؟ اُن کی اس بے توجہی کی وجہ یہ تھی کہ وہ کسی طرح بھی انہیں یہ سمجھانے میں کامیاب نہ ہوتا تھا کہ رنگ ہی وہ چیز ہے جس نے اُس کی روح میں ایک آگ لگا رکھی ہے، اور سرمے کے قلم سے اُس کا اظہار ناممکن ہے۔

نیچے سڑک پر ایک سیٹی کی آواز سنائی دی اور کیٹرینا نے دیکھا کہ اُس کا بھائی فرانسسکو انہیں جلد اپنے پاس بلا رہا ہے۔

کیٹرینا نے کہا "وہ شاید ہار گوندھنے کے لئے تیار ہو چکے ہیں"

اس کے بعد وہ دونوں گاؤں کی سرائے کی طرف دوڑ پڑے۔

کوہستانِ اطالیہ میں یہ جون کا روشن اور عطر بار مہینہ تھا جب ڈولومی کی زرخیز وادی کے ٹیلے اور میدان رنگا رنگ پھولوں کا ایک گلدستہ بن جاتے ہیں۔ کل پھولوں کا میلہ آرہا تھا، اسی لئے آج انہوں نے پھول چننے میں کئی گھنٹے گزار دیئے تھے اور اب، کہ غروب ہوتا ہوا آفتاب چوٹیوں کو ارغوانی رنگ دے رہا تھا وہ اپنی تاخت و تاراج کو لے کر واپس جا رہے تھے تاکہ اس سے اپنے عیش و مسرت کی تیاری میں مدد لیں۔

ذراسی دیر میں وہ اپنے نوخیز ساتھیوں سے جا ملے۔ سب نے ہار بنانے شروع کر دیئے اور کل کے کھیلوں کے متعلق تجویزیں سوچنے لگے۔ کیڈور کا گاؤں اُن دنوں ذرائع آمدورفت کی کمی کے باعث دنیا سے بہت دور تھا اور جب کبھی کوئی تیوہار آتا تھا تو وہاں کے باشندے اپنے سیدھے سادے کھیلوں میں اتنے ہی خوش ہوتے تھے جتنے کہ وینس کے رہنے والے اپنے نئے نئے تماشوں کو دیکھ کر لطف اندوز ہوں۔ ہر طرف سے گیتوں اور قہقہوں کی آوازیں آتی تھیں اور مشتاق سامعین کے لئے جھوٹی سچی دلچسپ باتیں کہی جاتی تھیں۔

ایک لڑکی نے جس کی زبان اُس کی چالاک اُنگلیوں سے بھی تیز چلتی تھی کہا "کچھ تم نے سنا، چکّی والے کا لڑکا سالویٹر سنگ تراشی کا فن سیکھنے کے لئے وینس جا رہا ہے! جب سے اُس کا باپ امیر ہو گیا ہے اُس نے اُس سے اپنا کاروبار کرانے کا خیال چھوڑ دیا ہے۔ پہلے تو سالویٹر نے اس طرف دھیان ہی نہ کیا لیکن جب اُسے بتایا گیا کہ ایک سنگ تراش کسی بہت بڑے نواب کا مقرب بھی ہو سکتا ہے تو وہ بہت خوش ہوا۔ اگر وہ ایک بڑا آدمی بن گیا اور ایک نفیس مکان میں رہنے لگا تو یہ کیسی شان دار بات ہو گی! پھر ہم کہا کریں گے 'ہاں، ہاں وہ ہمارے ہی گاؤں کا آدمی ہے!'"

سیبسٹیانو جس کا چچا برگیمو میں کسی وکیل کا منشی تھا اور جو شہر کی باتوں سے دوسرے بچّوں کی بہ نسبت زیادہ واقف تھا بولا "میں تو نہیں سمجھتا کہ اسے سنگتراشی کا کچھ شوق ہو۔ میرے خیال میں صنّاع بننے کے لئے امیر باپ کے علاوہ کسی اَور چیز کی بھی ضرورت ہے۔"

بانونی لڑکی نے اپنے سر کو ہلایا۔ پھر بولی "یہ سچ ہے۔ اگر روپیہ بھی نہ ہو اور استاد بھی نہ ملے تو بتاؤ کوئی کیسے کچھ کر سکتا ہے؟"

کیٹرینیلا نے کہا "سو اب اگر ٹیزیانو نے مصوّری سیکھنے کے لئے شہر جانے کا نام لیا تو میں اُس سے کہہ دوں گی کہ والد اتنے امیر نہیں ہیں کہ تمہارا خرچ برداشت کر سکیں، اس لئے بہتر یہی ہو گا کہ تم لوئگی سے موچی کا کام سیکھنے کا خیال کرو۔"

اس پر سب کھلکھلا کر ہنس پڑے، اور کسی نے کہا "ٹیزیانو! اُس نے تو کبھی کسی سے ایک دفعہ بھی اصلاح نہیں لی۔ وہ تو بنیاد اُٹھائے بغیر قلعے کے برج بنانے شروع کر دیتا ہے۔"

ٹیزیانو کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ یہ سچ تھا کہ اُسے کبھی استاد میسر نہ آیا لیکن اُسے یقین تھا کہ اگر اُسے موقع دیا جائے تو وہ اپنے آپ کو اس قابل ثابت کرے گا کہ اُس کے لئے ایک اُستاد کی خدمات حاصل کی جائیں۔

اُس نے دل میں سوچا "کاش مجھے کچھ رنگ مل جائیں! ممکن ہے پھر یہ لوگ مجھے وہمی نہ سمجھیں کیونکہ مجھے یقین ہے

کہ میں اِن سے ایک اعلیٰ درجہ کی تصویر بنا سکوں گا، اور پھر شاید میں اپنے مقصد کے حصول کے لئے وینس جا سکوں"۔
لیکن رنگ کم یاب اور بیش قیمت تھے، اور گو اُس کا باپ ایک آسودہ حال شخص تھا تاہم وہ ایک ایسے لڑکے کے لئے رنگ خرید کر اپنا روپیہ ضائع نہیں کرنا چاہتا تھا جسے کبھی ان کا استعمال نہ سکھایا گیا ہو۔

دوسرے دن نوخیز مصوّر کو راستے کے پتھروں پر کچھ داغ نظر آئے، جو پھولوں کے روندے جانے سے وہاں پڑ گئے تھے۔ یہ داغ ایسے صاف اور روشن تھے جیسے کسی مصوّر نے انہیں بڑی احتیاط سے بنایا ہو۔ ان کو دیکھ کر اسے ایک خیال سوجھا۔ اُس نے یہ خیال کسی پر ظاہر نہ کیا۔ وہ اس میں اتنا محو تھا کہ سبزہ زار پر رنگ برنگ کے لباس پہن کر رقص کرنے والے دیہاتی بھی اُسے اپنی طرف متوجہ نہ کر سکے۔ اور جیسے ہی اسے موقع ملا وہ چپکے سے اُن میں سے نکل کر پھولوں کے کھیتوں کی طرف چل دیا۔

کیٹرینا نے اُسے جاتے ہوئے دیکھ لیا۔ وہ حیران تھی کہ اُس مسرت و انبساط کے مجمع میں سے کون سی چیز اُسے لے جا رہی ہے۔ جب اُس کی حیرت تفریح کی خواہش سے بڑھ گئی تو وہ بھی اُس کے پیچھے روانہ ہو گئی۔ جب وہ اس کے پاس پہنچی تو وہ ایک ایسی پہاڑی پر کھڑا تھا جسے پھولوں نے روشن کر رکھا تھا۔

وہ بولی "ٹیزیانو، تم یہاں کیا کر رہے ہو؟"
لڑکے نے نظر اٹھا کر دیکھا۔ اُس کی آنکھوں میں شک جھلک رہا تھا۔ لیکن وہ جانتا تھا کہ گو میری بہن کو میری بلند پروازیوں پر اعتراض ہے پھر بھی وہ مجھ سے محبت کرتی ہے اور وہ میرے راز کو فاش نہیں کرے گی۔
اُس نے جواب دیا "میں ایک رنگین تصویر بنا رہا ہوں"۔
ایک لمحہ کے لئے وہ کھڑی اُسے دیکھا کی۔ پھر یہ سوچ کر کہ وہ اسے بہکا رہا ہے وہ کہنے لگی "ہاں، کیوں نہیں! رنگوں کے بغیر!"

لیکن اُس کا متین چہرہ بتا رہا تھا کہ وہ مذاق نہیں کر رہا ہے۔
اُس کی آنکھیں ایک عجیب روشنی سے چمک رہی تھیں جب اُس نے کہا "میں رنگوں کی جگہ پھولوں کو استعمال کروں گا۔ دیکھو، اِن میں سب رنگ موجود ہیں، اور مجھے معلوم ہو گیا ہے کہ یہ کام میں لائے جا سکتے ہیں۔ میں نے ان کے نشان راستے کے پتھروں پر دیکھے ہیں"۔
کیٹرینا اپنے بھائی کی طرح موہوم خیالات میں کھو نہیں جایا کرتی تھی، اور کہیں رنگ کے ایک دھبّے کو دیکھ کر اُسے تصویریں نظر نہیں آیا کرتی تھیں، لیکن اُس نے سمجھا کہ جو کچھ وہ کہہ رہا ہے ناممکن نہیں ہے، کیونکہ اُس نے خود

بھی پتھروں پر رنگ کے نشانات دیکھے تھے۔ اب اُسے یہ بھی خیال آیا کہ اُس کا بھائی ضرور ایک ہشیار اور زیرک لڑکا ہے کیونکہ عام لڑکوں کو یہ بات ذرا بھی نہیں سوجھی، اور اُس نے سوچا کہ شاید اُس کی وینس جانے کی خواہش کوئی بے سروپا خیال نہیں ہے۔ اگر چکّی والے کے بیٹے سالوبیٹر کے لئے سنگ تراش بن جانا ایک شاندار بات ہوسکتی ہے تو کیا ٹیز یانو کا ایک مصوّر بن جانا شان دار نہیں، اور کیا کیڈور اس پر فخر نہیں کرسکتا؟ پادری کو اُس نے اکثر کہتے سنا تھا کہ کوئی کام ایسا نہیں جس کی دھن انسان کو لگی ہوئی ہو اور پھر اُسے صبر، حوصلے اور استقلال سے کیا جائے اور ناکامی ہو، اور یہ کہ مدد ہمیشہ اُن کو ملتی ہے جو آپ اپنی مدد کرتے ہیں۔ چنانچہ اُس نے ٹیز یانو کو مدد دینے کا فیصلہ کرلیا، خواہ وہ اسی قدر کیوں نہ ہو کہ اُس کے راز کی حفاظت کی جائے اور اُس کے کام کے لئے ضروریات مہیّا کی جائیں۔

سو مہکتے ہوئے خطوں میں سے وہ رنگ رنگ کے پھول اکٹھے کرتے پھرے ـــــ سرخ، گلابی، نیلے، ارغوانی جیسے کوہستان کی شفق کا رنگ ہوتا ہے، اور پیلے اور سنہری جیسے وہ اکثر اپنے تصوّر میں دیکھا کرتا تھا۔ پھر وہ اس پرانے پتھر کے بنے ہوئے مکان کی طرف اُٹھ بھاگے جو اُن کے باپ کی ملکیت تھا یہ بالکل خالی رہتا تھا۔ اُن کے اپنے گھر کے لوگ بھی یہاں شاذونادر ہی آیا کرتے تھے اور گاؤں کے رہنے والے تو اس میں کبھی داخل نہ ہوتے تھے۔ اور یہیں ہر دست اندازی سے محفوظ ہوکر اُسے وہ تصویر بنانی تھی جس کے متعلق دونوں بہن بھائیوں کو امید تھی کہ اُسے وینس لے جانے کا ایک ذریعہ ثابت ہوگی۔

کیٹرینا پاس رہ کر تصویر کو بنتے ہوئے دیکھنا چاہتی تھی لیکن ٹیز یانو کو اس پر اعتراض تھا۔ اُس نے کہا "جب تک یہ ختم نہ ہولے میں نہیں چاہتا کہ تم بھی اسے دیکھو، کیونکہ اول اول اس کی شکل تصویر جیسی نہیں ہوگی"

چنانچہ وہ اسے کوئلے کے ایک ٹکڑے سے خاکہ بناتے ہوئے چھوڑ کر چلی گئی۔

کئی دن تک لوگوں سے چھپ چھپا کر وہ اس مکان میں جاتا رہا اور پھولوں کے رنگوں سے تصویر بناتا رہا۔ کیٹرینا پرندوں کی طرح اڑتی ہوئی گلزاروں میں جاتی اور پھر اِدھر اُدھر نگاہ ڈال کر کہ کوئی دیکھ تو نہیں رہا اُس کھڑکی میں سے پھول اپنے بھائی کے حوالے کردیتی جس کے قریب بیٹھ کر وہ کام کررہا تھا۔ اور اگرچہ پھول کی ہر پتّی تصویر پر صرف ایک ننھا سا دھبّا بنا کر خشک ہوجاتی، اور اگرچہ ٹیز یانو ایک ملہمِ غیبی کی سی تیزی کے ساتھ تصویر پر رنگوں کو پھیلاتا جاتا لیکن اُسے ایک مرتبہ بھی پھولوں کے انتظار میں ہاتھ روکنا نہ پڑا۔

تصویر اُس کے سحر آسا قلم کے نیچے بتدریج نمایاں ہوتی گئی اور اُس نے اور کیٹرینا نے اپنے راز کی خوب پاسداری کی۔ صرف ڈھوروں کے گلے مہکتی ہوئی چراگاہوں میں چرتے ہوتے کبھی کبھی اس سنسان مکان تک جا پہنچتے

چنانچہ کسی کو بھی علم نہ ہوسکا کہ یہاں وہ لڑکا مصروفِ کار ہے جو اٹلی کے نام کو چار چاند لگائے گا۔ گاؤں کے لوگوں کو خواب وخیال بھی نہ تھا کہ یہ پھول جو کیٹرینا چن رہی ہے ایک غیر فانی کام میں استعمال ہو رہے ہیں۔

ایک شام جب سورج پہاڑ کی چوٹیوں کے پیچھے غائب ہو رہا تھا اور گھروں کو واپس جاتے ہوئے گڈریوں کی خوشی سے لبریز آوازیں بلندیوں سے نیچے گونج رہی تھیں ٹیزیانو نے اس مکان کے دروازے سے باہر قدم رکھا، اور بہن کو اپنے پاس بلا کر کہا

"کیٹرینا تصویر ختم ہوگئی! اور یہ میری بہترین تصویر ہے"

وہ خوشی سے اچھلتی ہوئی اندر گئی، لیکن جب وہ تصویر کے سامنے جاکر کھڑی ہوئی تو مسرت اُس کے چہرے سے رخصت ہوگئی اور وہ احترام آمیز لہجے میں بولی "او ٹیزیانو، یہ تو مقدس مریم کی تصویر ہے!"

اُس نے کہا "ہاں، مریم اور بچے کی، اور ایک میری طرح کا لڑکا تحفہ پیش کر رہا ہے۔ کیٹرینا یہی تصویر میرے دل میں تھی"

چند لمحوں کے لئے وہ تصویر کے حسن میں ایسی محو ہوئی کہ اُسے اور کوئی بات یاد نہ رہی۔ پھر یہ خیال کرکے کہ گاؤں والوں کے لئے اس حیرت انگیز کارنامے کا علم اُس کے بھائی کے حق میں کیسے کیسے شاندار نتائج پیدا کرے گا وہ خبر کو پھیلانے کی خاطر باہر نکل آئی۔

اور جب وہ لوگی کے گھر کے پاس سے جلد جلد گزر رہی تھی اُس نے کہا "آؤ، دیکھو! ٹیزیانو نے ہمارے پرانے مکان کی دیوار پر مقدس مریم کی تصویر رنگوں سے بنائی ہے"

کوئی خبر جب دیہاتیوں کی زبانوں پر چڑھ جاتی ہے تو بہت جلد مشہور ہو جاتی ہے۔ چنانچہ تھوڑی دیر میں لوگوں کا ایک مجمع اس مکان کے دروازے پر پہنچ گیا جہاں ٹیزیانو اُن کا انتظار کر رہا تھا۔ اُس کا باپ جو تمام دن پہاڑوں میں شکار کرتا پھرا تھا اب گھر واپس آرہا تھا۔ جب اُس نے لوگوں کو اس جگہ جمع ہوتے دیکھا تو حیران ہوکر وہ بھی اسی طرف چل کھڑا ہوا۔ مگر اُس کے پہنچنے تک ہجوم اس قدر بڑھ چکا تھا کہ تصویر اُس کو نظر نہ آئی۔

ہر طرف سے یہی آوازیں آرہی تھیں "اُس نے یہ تصویر کیسے بنائی"! "اُس نے یہ رنگ کہاں سے لئے"!

اور ہر شخص میں اتنا جوش بھرا ہوا تھا کہ اُس کے باپ کو یہ بھی معلوم نہ ہوسکتا تھا کہ وہ کیوں یہاں جمع ہو رہے ہیں۔ پھر اُس نے ٹیزیانو کی آواز سنی "میں نے اس تصویر کو پھولوں کے رس سے بنایا ہے۔ کیٹرینا انکو جمع کرتی رہی اور میں کام کرتا رہا۔

ہر طرف سے تعریف کا اظہار ہونے لگا، اور گاؤں کے پیشوا نیک دل پادری نے پُر احترام انداز سے کہا "پھولوں کے رس سے! مقدس ٹیزیانو کو دیکھو!"

انٹونیو ویسیلی سکتے کے عالم میں کھڑا دیکھ رہا تھا، کیونکہ جو کچھ وہ سن رہا تھا اُس پر اُسے یقین نہ آتا تھا۔ ایک دیہاتی سے جو پاس ہی کھڑا تھا اُس نے پُوچھا "کیا میں پاگل ہو گیا ہوں یا پادری نے سچ مچ میرے بیٹے کو "مقدس" کہا ہے؟"

اُس نے جواب دیا "نہیں تم پاگل نہیں ہو"۔

اور جب انہوں نے سارا ماجرا اُس سے کہہ سنایا اور ہجوم نے اُسے راستہ دیا تاکہ وہ بھی تصویر کو دیکھ سکے تو وہ حیران رہ گیا۔

چکی والے کا لڑکا سالویٹر سنگ تراشی سیکھنے گیا یا نہیں، یہ کوئی بھی نہیں جانتا۔ لیکن ٹیزیانو گیا، اور کیڈور کا یہ لڑکا بعد میں وینس کا اعجوبہ بنا۔ وہاں بیلینی کی استادانہ اصلاح نے اُس کی رہنمائی کی، اور اُن موقلموں کو جو اس سے قبل تقریباً استی سال تک مصروفِ کار رہے تھے اُس نے خوب چلایا اور ان سے وہ وہ تصویریں بنائیں جن کے شگفتہ رنگوں کی نظیر پھر کبھی نہ مل سکی۔ اُس نے اپنے وطن کے لوگوں پر ثابت کر دیا کہ خیال پرستی کچھ بری چیز نہیں کیونکہ خیال پرستی کے ساتھ جب محنت مل جاتی ہے تو اُس سے حیرت انگیز باتیں ظہور پذیر ہوتی ہیں۔

یہ اُن دنوں کی بات ہے جب کولمبس ابھی مغرب کے سفر کو روانہ نہ ہوا تھا۔ لیکن اُس کا باپ جو گاؤں کے پادری سے "مقدس ٹیزیانو" کے الفاظ سن کر اپنے آپ کو پاگل سمجھنے لگا تھا اگر آج پھر کوہستانِ اطالیہ کی گلزار وادی میں آئے تو اُسے یہاں کی فضا میں وہی الفاظ گونجتے ہوئے سنائی دیں جو اُس نے اُس شام پادری کی زبان سے سنے تھے۔

جب گاؤں کے لوگ اس عالی پایہ مجسمہ کے پاس آ کر کھڑے ہوتے ہیں جس کا رخ پھولوں کے اُن کھیتوں کی طرف ہے جن میں سے کیٹرینا اپنے بھائی کے لئے رنگ رنگ کے پھول توڑ کر لاتی تھی تو وہ اُس کی طرف اشارہ کر کے کہتے ہیں "دیکھو، مقدس ٹیزیانو کو دیکھو!"

(ترجمہ) منصور احمد

# ایک عزیزہ کی دائمی جدائی پر

ہزاروں آرزوؤں کا شجر مُرجھا کے گئی
دلوں کو خون کے آنسو بہت رُلا کے گئی

تمام ولولے سوئے ہوئے تھے جاگ اُٹھے
وہ سارے جاگے ہوئے ولولے سُلا کے گئی

خیال اُس کا نہاں تھا دماغ اور دل میں
وہ خود کو قیدِ خیالات سے چھُڑا کے گئی

ہم اُس کی یاد میں رہتے تھے مضطر اور بیکل
وہ دامن اپنا اِس آزار سے بچا کے گئی

وہ زیست ہی میں تھی اک پیکرِ وفا پرور
گئی جو زیست سے، راہِ وفا دکھا کے گئی

ہم اپنے بخت کی خوش کامیوں پہ نازاں تھے
وہ بدنصیبیٔ پنہاں پہ مسکرا کے گئی

پھر اُس سے ملنے کا تھا انتظار برسوں سے
وہ انتظار کی دنیا ہی سب مٹا کے گئی

"کلی" بہشت کی معصوم و نوشگفتہ "کلی"
کھِلی، پہ دل کی نہ میرے کلی کھِلا کے گئی

وہ خالی آئی نہ خالی مگر گئی محشر
کہ اپنے دل میں محبت ہی بسا کے گئی

محشر عابدی

# مسمریزم کا عمل

حقیقتاً یہ کوئی تعجب کی بات نہ تھی کہ اکرام کے غیر معمولی واقعہ نے بحث وتمحیص کا ایک طوفان کھڑا کردیا۔ بلکہ حالات وواقعات کو مدِنظر رکھتے ہوئے اگر ایسا نہ ہوتا تو واقعی تعجب تھا۔ جو لوگ اس معاملہ میں شریک تھے، اُن کا خیال تھا کہ کم ازکم موجودہ صورت میں، یا جس وقت تک کہ ہمیں تحقیق وتجربہ کے آئندہ مواقع حاصل نہ ہوں، اس واقعہ کو منظرِ عام پر نہ لانا چاہئے، اور ہم نے اسی کی کوشش بھی کی لیکن اس کا یہ اثر ہُوا کہ عام طور پر تحریف شدہ یا مبالغہ آمیز اطلاعات پھیل گئیں، جو کئی مختلف النوّع ناخوشگوار غلط بیانیوں کا، اور اس لئے بہ کثرت بے اعتقادیوں کا مصدر ثابت ہوئیں۔

لہٰذا اب یہ ضروری ہوگیا کہ ان واقعات کو ۔۔۔۔۔ جہاں تک میں خود سمجھ سکا ہوں ۔۔۔۔۔ بیان کروں۔ یہ واقعات مختصر طور پر حسبِ ذیل ہیں۔

گذشتہ تین سال سے میری توجہ مسمریزم کے مضمون کی طرف متواتر منعطف کی جارہی تھی، اور تقریباً نو مہینے ہوئے کہ بالکل اچانک طور پر میرے دماغ میں یہ خیال پیدا ہُوا کہ اب تک جس قدر تجربات کئے جاچکے ہیں، ان میں ایک نہایت اہم اور ناقابلِ تشریح فروگذاشت ہوگئی ہے ۔۔۔۔۔ یعنی یہ کہ آج تک کسی شخص پر حالتِ نزع میں اس کا عمل نہیں کیا گیا۔ اس میں کئی مسائل دریافت طلب تھے۔ سب سے پہلے یہ کہ آیا مریض ایسی حالت میں اِس مقناطیسی قوت سے اثر پذیر ہونے کی قابلیت رکھتا ہے یا نہیں؟ دوسرے یہ کہ اگر رکھتا ہے تو اُس کی حالت اِس قابلیّت کو گھٹا یا بڑھا سکتی ہے؟ تیسرے یہ کہ مسمریزم کا عمل کس حدتک یا کتنی حدتک موت کے آنے کو روک سکتا ہے؟ ان کے علاوہ اور کئی مسائل قابلِ غور تھے، لیکن میرے دماغ میں ان تین کی اہمیت سب سے زیادہ تھی ۔۔۔۔۔ خصوصاً موخرالذکر کی، کیونکہ اس سے انتہائی اہم نتائج برآمد ہونے کی امید تھی۔

میں نے معمول کا انتخاب کرنے کے لئے اپنے گرد وپیش نظر ڈالی، تاکہ اُس کے ذریعہ سے میں ان مسائل کو حل کرسکوں۔ میرا ذہن صرف اکرام کی طرف منتقل ہُوا، جو "اخبار المشاہیر" کا مشہور ومعروف مرتب ہے، اور جس نے ابوالمکارم کے فرضی نام سے "حیاتِ انور پاشا" اور "رامائن" کا فارسی ترجمہ کیا ہے۔ اکرام، جو دراصل چاندنی چوک،

دہلی کا رہنے والا تھا، اپنے جسم کی انتہائی لاغری کی بنا پر مشہور تھا، اور اس وجہ سے بھی لوگ اُس کے چہرہ کو حیرت کی نگاہ سے دیکھتے تھے کہ اس کی سفید ڈاڑھی مونچھیں اس کے بالکل سیاہ سر کی ضد معلوم ہوتی تھیں، اور عام طور پر موخرالذکر کو مصنوعی بالوں کا خیال کیا جاتا تھا۔ اس کی طبیعت انتہائی کمزور واقع ہوئی تھی، اس وجہ سے وہ مسمریزم کے تجربات میں بہترین معمول کا کام دے سکتا تھا۔ دو یا تین موقعوں پر میں نے اس کو نہایت آسانی کے ساتھ سُلا دیا تھا، لیکن اس کے لاغر جسم کی وجہ سے میں قدرتی طور پر جن دیگر نتائج کی توقع کئے ہوئے تھا، اُن میں مجھے مایوسی کا سامنا کرنا پڑا تھا۔ اس کی قوتِ ارادی جزئی یا کلّی طور پر کبھی میرے تابع عمل نہ ہوسکی، اور غیبی معاملات میں تو اس کے ذریعہ سے میں کوئی قابلِ اعتماد بات نہ معلوم کرسکا۔ میں نے اپنی اس ناکامی کا الزام ہمیشہ اُس کی صحت کی ابتر حالت پر رکھا۔ میری شناسائی سے چند ماہ قبل اس کے معالج مرض کو لازمی طور پر دق تجویز کرچکے تھے، اور یہ اُس کی عادت ہوگئی تھی کہ وہ اپنی موت کے متعلق اس انداز میں گفتگو کرتا تھا، گویا کہ یہ معاملہ ناگزیر اور ناقابلِ افسوس تھا۔

جس وقت یہ خیالات، جن کا میں اوپر تذکرہ کرچکا ہوں، میرے دماغ میں پیدا ہوئے تو قدرتی طور پر مجھے اکرام کا خیال آیا۔ میں اس کے غیر متزلزل فلسفیانہ دماغ سے خوب واقف تھا، لہٰذا اس کی طرف سے کسی چون وچرا کا اندیشہ نہ تھا۔ اس کے علاوہ ہندوستان میں اس کا کوئی عزیز بھی قریب نہ تھا جو مداخلت کرسکتا۔ میں نے اس سے بے تکلف اس خیال کا تذکرہ کیا، اور میری حیرت کی انتہا نہ رہی، جب میں نے دیکھا کہ خود اُس کو بے حد دلچسپی پیدا ہوگئی۔ میری حیرت کی انتہا نہ رہی، میں اس لئے کہتا ہوں کہ گو اس سے پیشتر بھی وہ میرے تجربات کے لئے اپنے جسم کو پیش کرچکا تھا لیکن اُس نے کبھی اس عمل سے دلچسپی کا اظہار نہ کیا تھا۔ اس کی بیماری اس قسم کی تھی کہ اس کی موت کے وقت کی بابت صحیح اندازہ کیا جاسکتا تھا، اور ہم نے آپس میں یہ طے کرلیا کہ اطبا موت کا جو وقت معین کریں، اس سے تقریباً چوبیس گھنٹے قبل وہ مجھے اطلاع دے دے۔

آج شاید سات مہینے سے زیادہ گزر چکے ہیں کہ مجھے خود اکرام کے ہاتھ کا لکھا ہوا یہ رقعہ ملا:۔

"مکرمی عزیز صاحب۔ بہتر ہے کہ آپ اس وقت تشریف لے آئیے۔ ڈاکٹر داور اور ڈاکٹر فرید کی بھی رائے ہے کہ میں کل نصف شب کے بعد زندہ نہیں رہ سکتا، اور میرا خیال ہے کہ انہوں نے وقت کا بہت صحیح اندازہ کیا ہے۔

"اکرام"

یہ رقعہ تحریر سے آدھ گھنٹہ بعد مجھے مل گیا، اور اس کے پندرہ منٹ بعد میں اکرام کے کمرہ میں تھا۔ میں نے تقریباً دس روز سے اُسے نہیں دیکھا تھا، اور اس مختصر عرصہ نے اس میں جو خوفناک تبدیلی پیدا کردی تھی، اسے دیکھ کر میں

بھونچکا سارہ گیا۔ اس کے چہرہ پر سیسے کا سا رنگ غالب تھا، آنکھوں سے چمک قطعی مفقود ہو چکی تھی، دبلا پن اس حد تک بڑھ گیا تھا کہ رخساروں کی ہڈیاں کھال سے باہر نکل آئی تھیں، اور نبض بہت خفیف محسوس ہوتی تھی۔ تاہم سخت حیرت ہے کہ اس کی دماغی قوت اور کسی حد تک جسمانی قوت، دونوں برقرار تھیں۔ اس کی زبان صاف تھی، وہ بغیر کسی کی مدد کے سکون بخش دوائیں استعمال کر رہا تھا، اور جس وقت میں کمرے میں داخل ہوا ہوں، ایک نوٹ بک پر پنسل سے کچھ یادداشت لکھنے میں مصروف تھا۔ وہ بستر پر چاروں طرف تکیوں میں دبا ہوا تھا۔ ڈاکٹر داور اور ڈاکٹر فرید دیکھ بھال کر رہے تھے۔ اکرام سے مصافحہ کر کے میں ان دونوں حضرات کو علیحدہ لے گیا، اور ان سے مریض کی حالت کا مفصل حال معلوم کیا۔ اس کا بایاں پھیپھڑا اٹھارہ مہینہ سے تقریباً ہڈی کی طرح سخت ہو چکا تھا، اور کسی کام کا نہ رہا تھا۔ داہنے کا بالائی حصہ بھی اگر بالکل نہیں تو تھوڑا بہت سخت ہو گیا تھا، درآنحالیکہ نچلا حصہ صرف گلٹیوں کا ایک مجموعہ رہ گیا تھا۔ جو ایک دوسرے میں دھنسی ہوئی تھیں۔ ان میں کئی بڑے بڑے سوراخ پڑ چکے تھے، اور ایک موقع پر پسلیوں کے ساتھ مستقل پیوستگی پیدا ہو گئی تھی۔ داہنے شُشش کی یہ خرابیاں حال ہی میں ظاہر ہوئی تھیں، اور پھیپھڑوں کی سختی نے غیر معمولی سرعت کے ساتھ ترقی کی تھی، کیونکہ ایک مہینہ پیشتر اس کی کوئی علامت موجود نہ تھی، یہاں تک کہ پیوستگی کا حال صرف تین روز قبل ہی معلوم ہو سکا تھا۔ دق کے علاوہ مریض کو اور مرض بھی لاحق تھے، لیکن پھیپھڑوں کی سختی نے کسی صحیح تشخیص کو تقریباً ناممکن بنا دیا تھا۔ دونوں ڈاکٹروں کی یہی رائے تھی کہ اکرام اگلے دن (اتوار کو) آدھی رات کے قریب ختم ہو جائے گا۔ یہ واقعہ ہفتہ کے دن شام کے سات بجے کا ہے۔

داور اور فرید مجھ سے بات چیت کرنے کے لئے مریض کے بستر سے اٹھتے وقت اُسے ہمیشہ کے لئے الوداع کہہ چکے تھے۔ ان کا ارادہ پھر آنے کا نہ تھا، لیکن میری درخواست پر انہوں نے اگلے روز رات کو دس بجے پھر مریض کو دیکھنا منظور کر لیا۔

ان کے چلے جانے کے بعد میں آزادانہ طور پر اکرام سے اس کی موت کے متعلق، اور بالخصوص اپنے تجربہ کے متعلق گفتگو کرتا رہا۔ وہ اب تک نہ صرف قطعی رضامند تھا، بلکہ اس عمل کے کئے جانے کا خواہاں تھا، اور فوراً شروع کر دینے پر مجھ سے اصرار بھی کر رہا تھا۔ اس وقت ایک مرد اور ایک عورت تیمارداری کے لئے موجود تھے۔ لیکن میں نے اسے نامناسب سمجھا کہ اس قسم کا کام ایسے وقت شروع کر دوں، جب کہ کسی اچانک حادثہ کی صورت میں ان لوگوں کے علاوہ کوئی قابلِ اعتماد گواہ بھی موجود نہ ہو۔ اس لئے میں نے اپنے عمل کو آئندہ رات کے آٹھ بجے تک کے لئے ملتوی کر دیا۔ وقتِ معینہ پر طب کے ایک طالب علم حسن جمال، کی آمد نے جس سے میں بھی واقف تھا، میری پریشانیوں کا خاتمہ

کردیا۔ دراصل میرا ارادہ تھا کہ دونوں ڈاکٹروں کا انتظار کروں، لیکن ایک تو اکرام کی پُرزور التجاؤں نے، اور دوسرے میرے اس یقین نے کہ مجھے ایک لمحہ بھی ضائع نہ کرنا چاہئے، کیونکہ وہ نہایت سرعت کے ساتھ ختم ہو رہا تھا، مجھے اپنا عمل فوراً شروع کردینے پر مجبور کردیا۔

جمال نے نہایت مہربانی کے ساتھ میری اس خواہش کو منظور کرلیا، کہ جو کچھ وقوع پذیر ہو اس کو تحریر کرتا جائے، اور جو واقعات مجھے اب بیان کرنا ہیں، وہ زیادہ تر اسی کی یادداشت سے لے کر کہیں مختصر کرکے اور کہیں بلاتصرف نقل کردیئے گئے ہیں۔

آٹھ بجنے میں پانچ منٹ باقی تھے کہ میں نے مریض کا ہاتھ پکڑ کر اس سے درخواست کی کہ وہ حسن جمال سے وضاحت کے ساتھ یہ بیان کرے کہ آیا وہ (اکرام) اس بات پر قطعی آمادہ ہے کہ میں ایسی حالت میں اُس پر مسمریزم کا عمل کروں۔

اُس نے نحیف لیکن قابلِ سماعت آواز میں جواب دیا "ہاں میری خواہش ہے کہ مجھ پر مسمریزم کا عمل کیا جائے" پھر فوراً ہی اِن الفاظ کا اضافہ کیا "مجھے خوف ہے کہ آپ نے بہت دیر کردی"

اس گفتگو کے بعد میں نے اپنے وہ عمل شروع کئے جن کو اس سے پہلے اکرام کے مطیع کرنے میں زیادہ موثر پاچکا تھا۔ میرے ہاتھ کے پہلے ہی یک طرفہ وار نے، جو اس کی پیشانی کی طرف کیا گیا تھا، اس پر بیّن اثر کیا، لیکن اس کے بعد میرے تمام قوت صرف کرنے کے باوجود بھی اس پر کوئی اثر ظاہر نہ ہوسکا، یہاں تک کہ دس بج کر کچھ منٹ پر داور اور فریدی بھی حسبِ وعدہ آپہنچے۔ میں نے چند الفاظ میں اُن سے اپنا طریقِ عمل بیان کیا، جو میں اختیار کرنے والا تھا، اور چونکہ انہوں نے کوئی اعتراض نہ کیا اور مریض کو موت کی تکالیف میں مبتلا بتایا، لہذا میں نے بلاپس وپیش اپنا عمل جاری رکھا البتہ کبھی کبھی یک طرفہ عمل کو تختی عمل سے بدل دیتا تھا، اور اپنی نگاہ کو پورے طور سے مریض کی صرف داہنی آنکھ پر جمارکھا تھا۔

اب اس کی نبض غیر محسوس ہوچکی تھی، سانس خراٹوں میں تبدیل ہوچکا تھا، اور آدھے منٹ کے وقفہ سے آرہا تھا۔

پندرہ منٹ تک اُس کی اِس حالت میں تقریباً کوئی تبدیلی نہ ہوئی، البتہ اس عرصہ کے بعد ایک قدرتی لیکن بہت گہرا سانس مرنے والے کے سینہ سے نکلا، اور خراٹے کا سانس بند ہوگیا ―――― یا یُوں کہنا چاہئے کہ اس کی آواز سنائی نہ دیتی تھی۔ وقفوں میں البتہ کوئی کمی نہ ہوئی۔ مریض کے ہاتھ پاؤں اس وقت برف کی طرح سرد ہورہے تھے۔

گیارہ بجنے میں پانچ منٹ پر میں نے مسمریزم کے اثرات کی علامات دیکھیں۔ آنکھوں کی شفافیت اُس تکلیف دہ اندرونی امتحان کی علامتوں سے تبدیل ہوگئی، جو سوائے مسمریزم کے عمل کے اَور کہیں نہیں دیکھی جاتیں، اور جن میں غلطی کا مطلق احتمال نہیں۔ میرے چند فوری یک طرفہ واروں سے اُس کی آنکھوں کے پردے ہلنے لگے، جیسے کہ نیند کے ابتدائی لمحات میں ہلا کرتے ہیں، پھر چند اور رواروں کے بعد میں نے انہیں بالکل بند کردیا۔ بہرحال مجھے اس سے اطمینان نہیں ہؤا، اور میں برابر اپنی قوتِ ارادی کا پورا زور لگا کر عمل کرتا رہا، یہاں تک کہ معمول کے اعضا کو ظاہرا آرام دہ حالت میں رکھ کر میں نے اُن کو بالکل سخت کردیا۔ ٹانگیں پھیلی ہوئی تھیں، یہی کیفیت ہاتھوں کی تھی، جو بستر پر کمر سے ذرا فاصلے پر پڑے تھے۔ صرف سر ذرا سا اُٹھا ہؤا تھا۔

جس وقت میں نے اس عمل کو ختم کیا ہے، پوری آدھی رات گذر چکی تھی، اور میں نے حاضرین سے اکرام کی حالت کا اندازہ کرنے کی درخواست کی۔ چند تجربات کے بعد انہوں نے اقرار کیا کہ وہ غیر معمولی سکون کی حالت میں قطعی مسمریزم کے زیرِ اثر ہے۔ دونوں ڈاکٹر بے حد دلچسپی لینے لگے، یہاں تک کہ ڈاکٹر داور نے تو اسی وقت تمام رات مریض کے پاس رہنے کا تہیّہ کرلیا، اور ڈاکٹر فرید علی الصباح آنے کا وعدہ کرکے رخصت ہوگیا۔ حسن جمال اور تیماردار وہیں رہے۔

ہم نے صبح کے تین بجے تک اکرام کو بالکل پریشان نہ کیا۔ اُس وقت میں اس کے پاس آیا اور بالکل ویسا ہی پایا، جیسا فرید کے جانے کے وقت تھا، یعنی وہ اُسی صورت میں لیٹا ہؤا تھا۔ نبض غیر محسوس تھی، سانس بہت ہلکا چل رہا تھا اور ہونٹوں پر آئینہ لگائے بغیر معلوم نہ ہوسکتا تھا، آنکھیں قدرتی طور پر بند تھیں، اور اعضا سنگِ مرمر کی طرح سخت اور سرد تھے۔ تاہم اس کی عام ظاہری حالت سے موت کا اندازہ ہوسکتا تھا۔

اکرام کے پاس پہنچ کر میں نے یہ کوشش کی کہ اُس کے داہنے ہاتھ پر اثر ڈال کر اس کو اپنے ہاتھ کے ساتھ ساتھ ہلاؤں، چنانچہ میں نے اپنا ہاتھ اُس کے جسم کے اُوپر اِدھر اُدھر آہستہ آہستہ ہلانا شروع کیا۔ ان تجربات میں اکرام کے ساتھ مجھے پہلے کبھی پُوری کامیابی حاصل نہ ہوئی تھی، لہٰذا اس وقت بھی مجھے اپنی کامیابی کا بہت کم خیال تھا۔ لیکن مجھے سخت تعجب ہؤا کہ اکرام کا ہاتھ فوراً، مگر ذرا ضعف کے ساتھ، اسی طرف کو حرکت کرنے لگا، جس طرف میں اپنے ہاتھ سے اشارہ کرتا تھا۔ میں نے چند سوالات دریافت کرنے کا تہیّہ کرلیا۔

"اکرام!" میں نے کہا "کیا سو رہے ہو؟"

اُس نے کوئی جواب نہ دیا، لیکن اس کے ہونٹوں پر مجھے کچھ تھرتھراہٹ سی معلوم ہوئی، لہٰذا میں نے اس سوال کو بار بار دہرانے کا ارادہ کیا۔ تیسری مرتبہ دہرانے پر اس کے تمام جسم میں ایک ہلکی ارتعاشی کیفیت پیدا ہوئی،

آنکھوں کے پردے خودبخود اس قدر کھل گئے کہ ان میں سے ایک سفید لکیر نظر آنے لگی، ہونٹ آہستہ آہستہ ہلے، اور نہایت نحیف آواز میں یہ الفاظ نکلے:-

"ہاں! اب سو رہا ہوں۔جگاؤ مت! ——— اسی طرح مرنے دو!"

اُس وقت میں نے اُس کے اعضا کو چھوا، اور پہلے ہی کی طرح سخت پایا۔داہنا بازو حسبِ معمول میرے ہاتھ کے اشاروں کی متابعت کر رہا تھا۔میں نے معمول سے پھر سوال کیا۔

"اکرام! کیا سینہ میں تمہیں اب بھی درد محسوس ہوتا ہے؟"

اس مرتبہ جواب جلد ملا، لیکن پہلے سے بھی زیادہ کمزور آواز میں۔

"کوئی درد نہیں ——— میں مر رہا ہوں"

میں نے اسے زیادہ پریشان کرنا مناسب نہ سمجھا، اور ڈاکٹر فرید کے آنے تک خاموشی طاری رہی۔فرید طلوعِ آفتاب سے کچھ دیر پہلے پہنچا، اور مریض کو اس وقت تک زندہ دیکھ کر انتہائی تعجب کا اظہار کیا۔اس نے نبض دیکھی، ہونٹوں پر آئینہ رکھا، پھر مجھ سے کہنے لگا کہ تم معمول سے گفتگو کرو۔میں نے ایسا ہی کیا، اور پوچھا۔

"اکرام! کیا ابھی سو رہے ہو؟"

پہلے کی طرح چند لمحات گذرنے کے بعد جواب ملا، اور اس عرصہ میں معلوم ہوتا تھا کہ مرنے والا بولنے کے لئے اپنی تمام قوتوں کو مجتمع کر رہا ہے۔سوال کو چوتھی مرتبہ دہرانے پر اُس نے نہایت کمزور تقریباً ناقابلِ سماعت آواز میں جواب دیا۔

"ہاں ابھی سو رہا ہوں ——— مر رہا ہوں"

اس وقت ڈاکٹروں کی رائے، بلکہ خواہش یہ تھی کہ اکرام کو اس کی موجودہ بظاہر پُرسکون حالت میں چھوڑ دیا جائے، اور جب تک موت مداخلت نہ کرے پریشان نہ کیا جائے ——— اور ہم سب کا یہ خیال تھا کہ موت کے آنے میں صرف چند لمحات باقی ہیں۔تاہم میں نے سوچا کہ اس سے ایک مرتبہ اور گفتگو کروں، اور اس غرض کے لئے پہلے سوال ہی کو دہرا دیا۔

میرے سوال پر معمول کے چہرہ پر ایک نمایاں تغیر نمودار ہوا۔آنکھیں گھوم کر آہستہ آہستہ کھل گئیں، پتلیاں بالکل اوپر چڑھ گئیں۔جلد پر عموماً مردنی سی چھا گئی، چہرے کا رنگ کاغذ کی طرح سفید ہو گیا، اور دق کی وجہ سے جو گول دھبے اُس کے ہر رخسار کے بیچ میں بالکل صاف نظر آتے تھے، ایک دم بجھ گئے۔میں اِس فقرہ (ایک دم بجھ گئے) کو اس وجہ سے استعمال کرتا ہوں کہ اِن دھبوں کا اڑنا اتنی سرعت کے ساتھ ظہور پذیر ہوا، کہ گویا ایک شمع کو پھونک مار کر گل کر دیا گیا۔اوپر کا ہونٹ

ساتھ ہی ساتھ اینٹھ کر دانتوں سے علیحدہ ہوگیا، جن کو وہ اس سے پیشتر مکمل طور پر ڈھکے ہوئے تھا۔ نیچے کا جبڑا جھٹکے کی آواز کے ساتھ نیچے آپڑا، اور منہ اپنی پوری وسعت سے کھلا رہ گیا، جس کے اندر سوجی ہوئی سیاہ زبان صاف نظر آرہی تھی۔ میرا خیال ہے کہ ہم میں کا کوئی شخص بستر مرگ کی خوفناکیوں سے واقف نہ تھا، لیکن اس وقت اکرام کی صورت اس قدر ناقابلِ قیاس طور پر ہیبت ناک ہوگئی تھی کہ ہم سب خوفزدہ ہو کر بستر کے پاس سے پیچھے ہٹ گئے۔

اب اکرام میں زندگی کی کمزور سے کمزور علامت بھی نظر نہ آتی تھی، اور اسے مردہ سمجھ کر ہم تیمارداروں کے سپرد کرنے والے تھے کہ اُس کی زبان میں ایک زبردست اہتزازی حرکت پیدا ہوئی۔ یہ حرکت شاید ایک منٹ تک جاری رہی، جس کے بعد اس کے پھیلے ہوئے بے حس و حرکت جبڑوں سے ایک آواز نکلی —— ایسی کہ اُس کے بیان کرنے کی کوشش کرنا میرے لئے جنون کے مترادف ہوگا۔ دو تین صفتیں ایسی ضرور ہیں، جو اس پر صرف جزئی طور پر صادق آسکتی ہیں —— مثلاً میں کہہ سکتا ہوں کہ وہ صدا سخت تھی، بے ہنگم تھی کھوکھلی سی تھی —— لیکن اس کُل ہیبت ناک صدا کو بیان نہیں کیا جا سکتا، کیونکہ آج تک کسی ایسی صدا نے انسانی کان میں خراش نہ پیدا کی ہوگی۔ بایں ہمہ دو باتیں ضرور تھیں، جن کی بابت میں نے خیال کیا، اور اب بھی خیال کرتا ہوں، کہ آواز کی خصوصیات میں شمار کی جا سکتی ہیں، اور انہیں سے اس کی غیر خلقی عجوبہ طرازی کا بھی کچھ کچھ اندازہ ہو سکتا ہے۔ سب سے پہلے یہ کہ ایسا معلوم ہؤا کہ وہ آواز ہمارے کانوں میں —— کم از کم میرے کانوں میں —— بہت دور و دراز فاصلہ سے، یا زمین کے نیچے کسی عمیق غار سے آئی ہے۔ دوسرے یہ کہ اُس نے مجھ پر ایسا اثر کیا (مجھے خوف ہے کہ شاید میں اپنے بیان کی توضیح نہ کرسکوں گا) جیسے کوئی چپکتا ہؤا لیس دار مادہ حسِ لامسہ پر اثر کرتا ہے۔

میں نے "صدا" اور "آواز" دونوں لفظ استعمال کئے ہیں۔ میرا مطلب یہ ہے کہ اس صدا کا ایک ایک حرف صاف صاف —— حیرت انگیز طور پر مرتعش کن طور پر صاف صاف —— سنائی دیا۔ اکرام بولا، اور اُس سوال کے جواب میں بولا، جو چند لمحہ پیشتر میں نے اُس سے کیا تھا۔ میں نے دریافت کیا تھا کہ کیا وہ ابھی سو رہا ہے۔ اُس نے اب جواب دیا۔

"ہاں —— نہیں —— میں سو رہا تھا —— اور اب —— اب —— میں مرچکا ہوں۔"

ان چند الفاظ نے، جو اس حالت میں ادا کئے گئے تھے، ہم پر جو ناقابلِ بیان لرزا دینے والی دہشت طاری کر دی، اس سے نہ کوئی انکار کرسکا، نہ اسے دبا سکا۔ جمال (طالب علم) کو غش آگیا۔ تیماردار فوراً کمرہ چھوڑ کر بھاگ گئے، اور واپس لوٹنے پر کسی طرح رضامند نہ ہوئے۔ میں اپنے احساسات ناظرین کے سامنے بیان نہیں کرسکتا۔ تقریباً ایک گھنٹے تک ہم نہایت خاموشی کے ساتھ —— ایک لفظ بھی زبان سے نکالے بغیر —— جمال کو ہوش میں لانے کی کوشش میں مصروف رہے۔

وہ ہوش میں آگیا، تو ہم نے پھر اکرام کی حالت کی تحقیق کرنی چاہی۔

اس کی حالت ہر صورت سے وہی تھی، جو میں پہلے بیان کر چکا ہوں، سوائے اس کے کہ اب آئینہ سے سانس کی آمدورفت کا ثبوت نہ ملتا تھا۔ اس کے بازو سے خون نکالنے کی کوشش کی گئی، لیکن ناکام رہی۔ مجھے اس امر کا بھی اظہار کر دینا چاہیئے کہ اب اس کا ہاتھ میری قوت ارادی کے ماتحت نہ رہا تھا، اور میں نے کافی زور لگایا کہ وہ میرے ہاتھ کے اشاروں کی متابعت کرے مگر بے سود۔ اب مسمریزم کے اثرات کا اظہار صرف اس کی زبان کی اہتزازی حرکت سے ہوتا تھا، وہ بھی اس وقت جب میں اس سے کوئی سوال پوچھتا۔ معلوم ہوتا تھا کہ وہ جواب دینے کی کوشش کر رہا ہے، لیکن کافی طاقت نہیں رکھتا۔ میرے علاوہ اگر کوئی اَور شخص اس سے سوال کرتا، تو وہ بالکل بے خبر معلوم ہوتا تھا، حالانکہ میں نے اس کے ساتھ تمام حاضرین کو بھی مسمریزم کے حلقہ میں لے لیا تھا۔ مجھے یقین ہے کہ جو کچھ میں بیان کر چکا ہوں، اس سے معمول کی ایسے وقت کی حالت سمجھ میں آسکتی ہے۔ اس کے بعد دوسرے تیمارداروں کا انتظام کیا گیا، اور دس بجے میں، دونوں ڈاکٹر اور جمال وہاں سے رخصت ہو گئے۔

شام کے وقت ہم سب مریض کو دیکھنے کے لئے پھر جمع ہوئے۔ اس کی حالت بالکل ویسی ہی تھی، لہٰذا ہم نے اس امر پر بحث کی کہ آیا اس کو بیدار کرنا مناسب ہوگا، اور عمل پذیر ہو سکے گا یا نہیں۔ لیکن ہم نے یہی فیصلہ کیا کہ ایسا کرنے سے کوئی فائدہ متصور نہیں ہو سکتا۔ یہ بات ظاہر ہو چکی تھی کہ اس وقت تک موت کو (یا جس کو عموماً موت کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے) مسمریزم کے عمل سے روک دیا گیا ہے۔ لہٰذا یہ بھی صاف سمجھ میں آسکتا تھا کہ اکرام کو جگانے کے یہ معنی ہونگے کہ اس کے یک لخت یا کم از کم فوری خاتمہ کا یقین کر لیا جائے۔

اُس وقت سے لے کر گذشتہ ہفتہ کے آخر تک ——— تقریباً سات مہینہ کے عرصہ میں ——— ہم اپنے متفرق دوست احباب کے ساتھ روزانہ اکرام کے مکان پر جاتے رہے۔ اس تمام مدت میں معمول قطعی اسی طرح رہا، جیسا کہ میں آخر میں بیان کر چکا ہوں۔ تیماردار برابر توجہ سے کام کرتے رہے۔

لیکن گذشتہ جمعہ کو بالآخر ہم نے یہ ارادہ کر لیا کہ اس کو جگانے کا، یا جگانے کی کوشش کرنے کا تجربہ کرنا چاہیئے اور یہ اسی آخری تجربہ کے نتائج بد کا اثر ہے، جس نے مختلف طبقوں میں بحث و تمحیص کا ایک طوفان بپا کر رکھا ہے ——— ایسی بحث و تمحیص، جس کو میں نامناسب بازاری جذبات کے نام سے پکارے بغیر نہیں رہ سکتا۔

اکرام کو مسمریزم کے اثرات سے نکالنے کے لئے میں نے اپنے معمولی عمل استعمال کئے۔ ان میں کچھ عرصہ تک ناکامی، [illegible] سے ہوا کہ آنکھوں کی سیاہی کچھ کچھ نیچے اتر آئی۔ اس میں ایک خاص

بات یہ بھی دیکھی گئی کہ پتلی کے اترنے کے ساتھ ہی پلکوں کے نیچے سے زرد زرد مادہ بہت زیادہ مقدار میں بہنے لگا۔

اس وقت یہ تجویز ہوئی کہ میں پہلے کی طرح مریض کے بازو پر اثر ڈالنے کی کوشش کروں۔ میں نے کوشش کی اور ناکامیاب رہا۔ اس کے بعد ڈاکٹر فرید نے یہ خواہش کی کہ کوئی سوال کروں۔ میں نے سوال کیا۔

"اکرام! کیا تم ہمیں بتا سکتے ہو کہ تمہارے جذبات اور احساسات اب کیا ہیں؟"

اس کے رخساروں پر مرض کے وہی دھبے یکایک پھر نمودار ہو گئے، زبان تھرتھرانے لگی، بلکہ منہ کے اندر نہایت تیزی کے ساتھ ناچنے لگی، حالانکہ جبڑے اور ہونٹ پہلے کی طرح سخت اور بے حس وحرکت رہے، اور آخر کار وہی دہشت انگیز آواز جس کو میں پہلے بیان کر چکا ہوں، سنائی دی:۔

"خدا کے واسطے! ——— جلدی! ——— جلدی! ——— مجھے سلا دو! ——— یا جلدی! مجھے بیدار کر دو! ——— جلدی! ——— میں تم سے کہتا ہوں کہ میں مر چکا ہوں!"

میرا دماغ بالکل پریشان ہو گیا، اور تھوڑی دیر تک میں قطعاً نہ سمجھ سکا کہ کیا کرنا چاہئے۔ پہلے میں نے مریض کو دوبارہ سکون میں لانے کی کوشش کی، لیکن قوتِ ارادی کے بالکل قابو میں نہ ہونے کی وجہ سے ناکامیاب رہا پھر میں نے وہی راہ اختیار کی، اور پوری قوت کے ساتھ اس کو بیدار کرنے کی جد وجہد کرنے لگا۔ اب مجھے بہت جلد معلوم ہو گیا کہ اس کوشش میں شاید میں کامیاب ہو جاؤں ——— یا کم از کم مجھے یہ نظر آنے لگا کہ میری کامیابی مکمل ہو گی ——— اور مجھے یقین ہے کہ کمرہ میں سب لوگ مریض کو بیدار دیکھنے پر آمادہ تھے۔

تاہم جو کچھ وقوع پذیر ہؤا، اسے دیکھنے کے لئے قطعی ناممکن ہے کہ کوئی انسان آمادہ ہوتا۔

میں جلد جلد اثر اتارنے کے عمل کر رہا تھا، درآنحالیکہ مریض کے ہونٹوں سے نہیں، بلکہ زبان سے "مرچکا! مرچکا!" کی خوفناک صدائیں متواتر نکل رہی تھیں، کہ یکایک ——— صرف ایک لمحہ یا اس سے بھی کم عرصہ کے اندر ——— میرے ہاتھوں کے نیچے اس کا تمام جسم سکڑ گیا ——— ریزہ ریزہ ہو گیا ——— بالکل گل کے رہ گیا۔ اور بستر پر، ہم سب کی نظروں کے سامنے مکروہ، نفرت انگیز سڑاند کا ایک تقریباً رقیق ڈھیر پڑا ہؤا تھا۔

(ماخوذ از ایڈگر ایلن پو) انیس الدین احمد

# دل

عہدِ الفت کی داستاں ہے دل
داغِ حسرت کا اک نشاں ہے دل

پوچھتے کیا ہو تم کہاں ہے دل
ہم کو معلوم ہے جہاں ہے دل

غمِ الفت کا رازداں ہے دل
صرفِ بےتابیٔ نہاں ہے دل

یا گلہ ہے کوئی ندامت خیز
یا خموشی اثر فغاں ہے دل

اب وہ سودائے عرضِ حال کہاں
یعنی پہلے سا اب کہاں ہے دل

اب وہ الفت پرستیاں ہی نہیں
نہ وہ حسرت کشِ بتاں ہے دل

نہ وہ ہنگامہ ہائے شوق رہے
نہ وہ لذّت کشِ فغاں ہے دل

تجھ سے کیونکر کہے غمِ الفت
دلِ مضطر کہ بے زباں ہے دل

رام رتن مضطر

# شہرت

میز کے اوپر، میز کے نیچے، فرش کے کونوں پر، ہر طرف دھندلی، بے رنگ تصویریں کس مپرسی کے عالم میں پڑی سڑ رہی تھیں۔ دیوار پر پرانے چوکھٹوں میں جو نئی تصویریں جڑوا کر ٹانگی گئی تھیں ان پر بھی گرد و غبار کی موٹی موٹی تہیں جمی ہوئی تھیں۔ ایسا معلوم ہوتا تھا ہفتوں سے انہیں کسی نے ہاتھ نہیں لگایا۔ ایک پرانی بوسیدہ میز پر تصویر کشی کا سامان اِدھر اُدھر پھیلا پڑا تھا۔ تین چار چھوٹی چھوٹی پیالیاں، کوئی نصف درجن چھوٹے بڑے برش، کاغذات، رنگوں کا بکس، کریچ کے ٹکڑے الم غلم..........

اسی میز پر دونوں کہنیاں ٹیکے، سر کو ہاتھوں میں تھامے پرکاش چندر ہونٹ لٹکائے بیٹھا ہوا تھا، جیسے ابھی ابھی کسی سے خوب لڑ کر آیا ہو۔ وہ اس وقت دل میں اُس منحوس ساعت کو کوس رہا تھا جب اُس نے مصوری کی احمقانہ دُھن میں بیٹھے بٹھائے اپنی اچھی خاصی سرکاری ملازمت سے استعفاء دے دیا۔ اس گرانی کے زمانہ میں پچاسی روپیہ ماہانہ کوئی بڑی رقم نہیں۔ پھر بھی کفایت شعاری اور سلیقہ کی بدولت وہ اپنی اور اپنی بیوی کی تمام متوسط ضروریات کو پورا کر لیتا تھا۔ مقررہ رقم، مقررہ نرخ، مقررہ پروگرام۔ نہ بے جا کد و کاوش نہ ہر روز "کل کیا ہوگا" کی جان لیوا فکر۔ اس کی زندگی کی گاڑی ایک ایسے ہموار راستے پر دھیرے دھیرے چل رہی تھی جس میں مسافر کو ہچکولے کم لگتے ہیں اور نیند زیادہ آتی ہے۔ ایسے مستقل اطمینان، ایسے بے غل وغش راستے کو چھوڑ کر یکایک وہ زندگی کے اس نئے پُرخطر اور نامانوس سمندر میں کیوں کود پڑا؟ آخر وہ عسرت و تنگ دستی کی پھٹکار سے کب تک دست و گریباں رہے گا؟ ملازمت چھوڑے آج اسے پورا ڈیڑھ سال گذر چکا ہے۔ اس عرصہ میں اُس نے کتنی تصویریں بنائیں اور کتنی بیچیں؟ —— بنائیں درجنوں، لیکن بیچیں مشکل سے تین چار۔ یا زیادہ سے زیادہ آٹھ دس۔ وہ بھی اپنے ایک پرانے ہم جماعت کی عنایتوں کی بدولت جس نے اُس کے افلاس پر ترس کھا کر اس کی امداد کا یہ بہانہ ڈھونڈ نکالا تھا۔ وہ اپنی ہر تصویر پر پچھلی تصویر سے زیادہ موٹے حرفوں میں نیچے کے کونے پر "پرکاش چندر" لکھتا، اس موہوم امید پر کہ وہ لوگ جو اس کی ملازمت کے زمانہ میں اُس کی تصویروں کو دیکھ کر تعریف کے پل باندھ دیا کرتے تھے اسے معاوضہ دیئے بغیر تصویروں کی موقع بے موقع فرمائشوں سے اس کا ناک میں دم کر دیتے تھے اپنے پرانے ہیرو کی ان تازہ تصویروں پر اس کا نام دیکھ کر انہیں شوق و محبت سے بے تاب ہو کر خرید لیں گے۔ لیکن دن گذرتے گئے اور کسی آرٹ کے شیدائی نے اُس کی تصویروں کی طرف

رخ بھی نہ کیا۔ بجز تعریف کے چند رسمی فقروں کے، جن کی تہ میں حقیقی پسندیدگی کے بجائے اخلاقی دلدہی زیادہ ہوتی تھی اُسے اپنے ان پرانے مدّاحوں سے اَور کچھ نہ ملا۔

ملازمت چھوڑنے سے پہلے اُس کے لئے مصوّری کا پیشہ کیسے کیسے خوش آیند اور دل کش خوابوں سے معمور تھا! اُسے اپنے تخیل، اپنی رنگ آمیزی، اپنے انتخابِ موضوع پر کیسا کامل اعتماد تھا! اُسے ہمیشہ سے کامل یقین تھا کہ قدرت نے اُس کے وجود کو محض مصوّری کے لئے وضع کیا ہے۔ اگر وہ عمر بھر سرکاری عدالت کے محکمہ میں پڑا سڑتا رہا تو دنیا ایک پیدائشی آرٹسٹ کے عظیم الشان کارناموں سے محروم رہ جائے گی! ——— لیکن ملازمت چھوڑتے ہی زندگی کی تلخ، بے رحم حقیقتوں نے اُس کے اس خوبصورت خیالی شیش محل کو پاش پاش کر ڈالا اور اگر مایوسی کی اس ہیبت ناک تاریکی میں اُس کی ذہین بیوی لاجونتی کی شعاعِ حسن کا اجالا نہ ہوتا تو یہ ناکام مصوّر کب کا وہ ڈراؤنا کام انجام دے چکا ہوتا جسے عرفِ عام میں خودکشی کہتے ہیں اور جس کی مشفقانہ آغوش اُن تمام نامراد ناول نویسوں، فسانہ نگاروں ایکٹروں اور اُن مایوس عاشقوں کے لئے ہر وقت کھلی رہتی ہے جنہیں کامرانی کا دیوتا اپنے پاس سے دھکے دے کر نکال دیتا ہے۔

لاجونتی ایک لطافت پسند، وہم پرست، تخیلی لڑکی تھی جس نے پرکاش کے کمالِ مصوّری پر ریجھ کر، بلا سوچے سمجھے اُسے دل دے دیا تھا۔ اچھی تعلیم، بیسویں صدی کے دل و دماغ روشن کر دینے والی تربیت، سب سے بڑھ کر مرحوم باپ کی شہرۂ آفاق نقاشی، ان سب عناصر نے مل جل کر لاجونتی کے مذاق کو ایک خاص سانچے میں ڈھال دیا تھا۔ اگر وہ خود تصویر نہیں بنا سکتی تھی تو اس کے لئے یہ فخر بھی کچھ کم نہ تھا کہ اس فن میں اس کی گہری، بے خطا نظر پر اچھے اچھے مصوّروں کو رشک آتا تھا۔ لاجونتی ایسی حسین، خوبصورت ہیرے کی طرح ترشی ترشائی دلربا کے اچھوتے دل پر فتح حاصل کر لینا کوئی معمولی کارنامہ نہیں تھا اور ایمان کی بات تو یہ ہے کہ اس کامیابی کے نشہ نے پرکاش کو اس آخری فیصلہ پر لا ڈالا کہ اس کی انگلیاں دفتر کے قلم کے لئے نہیں بلکہ مصوّر کے برش کے لئے بنی ہیں۔ لیکن زمانہ کی چال کیسی ٹیڑھی خطرناک چال ہوتی ہے! وہی کمال جس نے ڈیڑھ سال پہلے لاجونتی ایسی طرحدار لڑکی کو اس کے قدموں پر جھکا دیا تھا آج اُس کے گلے میں رسّی کا پھندا بنا ہوا لٹکا تھا۔ ایسا پھندا جسے کھول کر نکال دینے کی کوشش کرو تو اَور زیادہ کستا چلا جائے۔

اتنے دنوں کی پیہم ناکامیوں نے پرکاش کی خود اعتمادی کو بالکل کچل ڈالا تھا۔ اب وہ اکثر سنجیدگی کے ساتھ سوچا کرتا کیا واقعی مجھ میں ایک اعلیٰ درجے کا مصوّر بننے کی قابلیت تھی؟ یا شروع سے میں اپنے متعلق محض مغالطہ ہی مغالطہ

میں مبتلا رہا۔ ٹھیک جس وقت وہ اس طرح شک ویقین کے درمیان غوطے کھاتا ہوتا اُسے یکایک لاجونتی کے وہ دل بڑھانے والے فقرے یاد آجاتے جنہیں وہ صبح سے شام تک بیسیوں مرتبہ الٹ پھیر کر دہراتی رہتی:۔

"تم میں ایک حقیقی مصوّر کی روح بھری ہوئی ہے۔ دیکھ لینا کسی دن تمہارا نام سورج کی طرح چمک کر رہے گا"۔

"ہمت نہ ہارو۔ پہلے پہل یوں ہی دکھ اٹھانا پڑتے ہیں ـــ تم جیسا آدمی زیادہ دنوں تک گمنام نہیں رہ سکتا"

یہ اور اسی قسم کے سینکڑوں جملے پرکاش کی ٹوٹی ہوئی آس کو از سرِ نو جوڑ دیتے۔ یہی ہمت افزائی لے دے کر اب اس کی مایوس زندگی کا سہارا رہ گئی تھی۔ لیکن ان تمام ہمت افزائیوں محبت بھری تعریفوں، دلداریوں کے باوجود وہ اکثر تعجب کرنے لگتا کیا واقعی لاجونتی صحیح کہتی ہے کہ مجھ میں ایک حقیقی مصوّر کی روح بھری ہوئی ہے۔ یا اچھے اچھے خوشنگاروں کے ہوتے ایک گمنام بے مایہ مصوّر کو قبول کر لینے کی غلطی کو حق بجانب ثابت کرنے اور اپنے نفس کو تسکین پہنچانے کے لئے وہ ایسا کرتی ہے؛ پھر وہ نظر اٹھا کر لاجونتی کے بھولے چہرے کو، اس کی خلوص بھری آنکھوں کی دلفریب سیاہی کو، اُس کی پریم بھری مسکراہٹ کو دیکھتا تو اُسے لاجونتی کی صداقت کا یقین آجاتا۔ اُس کی نگاہوں میں محبت کا سرور چمک اُٹھتا اور اُس کے چہرے کے خطوط سے ٹپکنے لگتا:۔

"لاجونتی۔ تُو بالکل دیوی ہے دیوی! مجھ سا نکما آدمی کب اس قابل تھا کہ تو اس کی بیوی بنتی!"

اور بے خبر لاجونتی ایک میلی کچیلی، موٹے کپڑے کی ساری پہنے خوش خوش گھر کا تمام کام اپنے ہاتھ سے کرتی پھرتی۔ وہ میلے چکٹ کپڑوں میں کیسی معصوم کتنی خوبصورت معلوم ہوتی! اس کے الجھے ہوئے بال اس کی بلند پیشانی پر بکھرے رہتے اور اُس کے سرخ کنول ایسے نرم ونازک پاؤں صبح سے شام تک چھوٹے سے صحن کے ہزاروں چکر کر ڈالتے۔

ــــــــــــــ

سرکاری ملازمت کا بچا کھچا روپیہ کب کا ختم ہو چکا تھا۔ اب گھر کا تمام خرچ اس قلیل رقم میں چلتا تھا جو ایک خوش حال بیرسٹر کے دو لڑکوں کو ڈرائنگ سکھانے کے صلہ میں مہینے کے مہینے پرکاش کو ملتی تھی۔ لاجونتی اچھی طرح جانتی تھی اب پانی سر سے اونچا ہوتا جاتا ہے۔ اب تک افلاس کے مہیب دیو کا صرف میاں بیوی مقابلہ کر رہے تھے۔ وہ دونوں نوجوان اور پُرجوش تھے۔ نوجوانی کے الھڑ قہقہوں اور کمسنی کی طفلانہ بے پروائیوں میں دنیا کی ہر چھوٹی بڑی مصیبت کو غرق کر سکتے تھے۔ لیکن یہ حقیر رقم اُس ننھے مہمان کی مہماں داری کا خرچ کیونکر پورا کرے گی جس کا نرم و نازک وجود عنقریب لاجونتی کی ممتا بھری گود کو آباد کرنے والا تھا؟ ......... یہ فکر لاجونتی کو دن رات کھائے جاتی تھی۔ اُٹھتے بیٹھتے سوتے جاگتے یہ خیال ہر وقت اس کی گردن پر سوار رہتا۔ یہاں تک کہ آج جی

کڑا کر کے اُس نے پرکاش سے دو باتیں کرنے کی ٹھان ہی لی۔

اُس نے آہستہ سے پرکاش کے میلے کچیلے نگار خانہ کا دروازہ کھول کر اندر جھانکا۔ پھر دھیرے دھیرے پرکاش کے پاس آ کر اس کی پیٹھ پر ہاتھ رکھ دیا۔

"پران ناتھ! کس فکر میں غرق ہیں؟"

پرکاش نے کہنیوں کے اندر سے اپنا سر اٹھایا۔ بہت دیر تک ایک ہی جگہ رکھے رکھے داہنا ہاتھ سُن ہو گیا تھا۔ اُسے زور سے دو تین بار جھٹکا۔ پھر مسکرانے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے بات بنائی۔

"کچھ نہیں۔ یوں ہی کچھ سر میں ہلکا ہلکا درد سا ہو رہا ہے...... تھوڑی دیر میں ٹھیک ہو جائے گا"

لاجونتی جانتی تھی، پرکاش غلط کہہ رہا ہے۔ وہ دردِ سر میں نہیں بلکہ غمِ روزگار کے شکنجے میں مبتلا ہے مگر وہ یہ نہ چاہتی تھی اس کا چہرہ بے اعتباری کی چغلی کھائے۔ یقین بھرے لہجے میں بولی

"گرمی کی وجہ سے ہوتا ہوگا۔ لائیے سر میں تھوڑا چنبیلی کا تیل ڈال دوں.......... دماغ میں تازگی آ جائے گی"

یہ کہتے ہوئے لپک کر برابر کے کمرے سے تیل کی شیشی اٹھا لائی۔ پرکاش کے پیچھے کھڑے ہو کر اُس کا سر اپنے سینے سے لگا لیا اور آہستہ آہستہ سر میں تیل تھپکنے لگی۔

"ایک بات آپ سے کہنا چاہتی ہوں۔ آج تک آپ نے کبھی میرا کہنا نہیں ٹالا۔ وعدہ کیجئے کہ مان جایئے گا"

پرکاش جیسے لاجونتی کے مخملی ہاتھوں کے لمس سے اتنی راحت مل رہی تھی کہ اس نے اپنی آنکھیں بند کر لی تھیں اس طرح چونک پڑا جیسے کوئی اونگھتے اونگھتے چونک پڑتا ہے۔

"ضرور مانوں گا پہلے سے وعدہ لینے کی کیا ضرورت ہے؟ کیا میں تم سے کبھی انکار کر سکتا ہوں؟"

"پہلے سے وعدہ لینے کی ضرورت نہ ہوتی تو آپ سے پوچھتی کیوں؟......... مگر دیکھئے۔ آپنے میرا کہا نہ مانا تو مجھے بڑا رنج ہوگا"

پرکاش سمجھ گیا کوئی سنجیدہ معاملہ ہے "کہو تو۔ ماننے کی بات ہوگی تو کبھی انکار نہ کروں گا"

لاجونتی نے اپنی آنکھیں سامنے والی تصویر پر گاڑ دیں جس میں دریا کے کنارے برسات کے ڈوبتے ہوئے سورج کا منظر دکھایا گیا تھا۔ پھر رک رک کر کہنے لگی

"بنارس میں تصویروں کا کاروبار نہایت مدھم پڑ گیا ہے۔ جانے دن بدن یہاں کا بازار اتنا بے رونق

کیوں ہوتا جاتا ہے؟ دہلی میں بڑے بڑے راجہ مہاراجہ آتے رہتے ہیں۔ وہاں کے لوگ ویسے بھی اس فن کے قدر دان ہیں۔۔۔۔
۔۔۔۔۔۔۔ اِس بے قدرے شہر کو چھوڑئیے ۔۔۔۔۔۔ میرے ساتھ دلّی چل کر رہئے۔ اپنا ذاتی مکان موجود ہے۔
وہاں جان پہچان کی بھی کوئی کمی نہیں۔ قسمت نے ساتھ دیا تو تھوڑے ہی دنوں میں کاروبار چمک اُٹھے گا۔۔۔۔۔۔"

پرکاش چندر کی بھویں سکڑ گئیں۔ چڑ چڑا کر بولا "تو کیا تمہارا مطلب یہ ہے کہ میں اپنی سسرال کی روٹیوں پر جا پڑوں۔ نہیں فاقوں مرجاؤں بلا سے۔ یہ ذلت گوارا نہ ہوگی"۔

پھر اپنے سخت جواب کے اکھڑپن کا احساس کرکے کسی قدر نرم آواز میں "برا نہ ماننا میں تمہارا دل دکھانا نہیں چاہتا۔ بات یہ ہے کہ میری غیرت کسی طرح گوارا نہیں کرسکتی کہ میں تمہاری ماتاجی پر اپنا بوجھ ڈال دوں۔ کاروبار چلتے چلتے بھی مہینوں درکار ہیں۔ اتنے دنوں تک میں دوسروں کا محتاج نہیں رہ سکتا۔ یہاں رہ کر کچھ نہیں تو بیس پچیس روپے کا سہارا تو لگا ہوا ہے"۔

لاجونتی پہلے ہی سے ڈر رہی تھی، پرکاش اس کی تجویز کو نامنظور کرے گا۔ پھر بھی اُس نے ایک مرتبہ اَور کوشش کی۔
"مہینوں کیوں درکار ہونے لگے۔ بنارس اور دلّی میں بڑا فرق ہے۔ وہاں معمولی معمولی مصوّر سینکڑوں روپیہ پیدا کرلیتے ہیں اور مہینے میں اُن کی درجنوں تصویریں ہاتھوں ہاتھ بک جاتی ہیں۔ پھر آپ کی تصویروں اور اُن کی تصویروں کا کوئی مقابلہ نہیں۔ جھوٹ نہیں کہتی آپ کا کام اُن سے دس گنا اچھا ہوتا ہے ۔۔۔۔۔۔ پھر سمجھ میں نہیں آتا اُن کی کامیابی کا بھید کیا ہے؟"

"کامیابی کا بھید! مجھ سے پوچھو۔ میں بتاتا ہوں۔ بھید وید کچھ بھی نہیں۔ سارا کھیل شہرت کا ہے۔ شہرت کامیابی کا سب سے بڑا راز ہے۔ بس ایک مرتبہ آرٹسٹ کا کسی طرح نام نکل جائے۔ چاہے وہ لاٹری کا روپیہ جیتنے کی وجہ سے مشہور ہو گیا ہو، چاہے چچا کے مرنے پر یکایک بہت سا روپیہ مل جانے کی وجہ سے ـــــــ یا پھر اخباروں اور رسالوں کے اڈیٹر بڑے بڑے تعریفی مضامین لکھ لکھ کر تمام ملک میں اُس کا نام اچھال دیں۔ بہرحال کسی نہ کسی طرح اسے مشہور ہو جانا چاہئے پھر دیکھو اس پر کیسی روپیہ کی بارش ہونے لگتی ہے!"

لاجونتی نے آپ ہی آپ زیرِلب پرکاش کے جملے کو دہرایا "شہرت کامیابی کا سب سے بڑا راز ہے۔۔۔۔۔۔
بس ایک مرتبہ کسی نہ کسی طرح آرٹسٹ کا نام نکل جائے۔۔۔۔۔۔" اور پھر وہ کسی گہرے سوچ میں پڑ گئی۔ بہت دیر تک خاموش کھوئی کھوئی سی رہی۔ یہ چپ اسے کئی دن تک لگی رہی۔ جیسے اندر ہی اندر اپنے کو کسی عظیم الشان مہم کے لئے تیار کر رہی ہو۔ مگر منہ سے کچھ نہ کہتی تھی۔

ایک دن کوئی تین چار روز کی مسلسل خاموشی کے بعد وہ پھر پرکاش کے نگار خانہ میں گئی۔ پرکاش بیٹھا ایک اپنی تصویر کے رنگوں پر برش پھیر رہا تھا۔ اُس نے اِس انداز میں جیسے پرکاش سے ابھی ابھی اس مسئلہ پر گفتگو ہو رہی تھی دھیمی آواز میں کہا "آپ ٹھیک کہتے ہیں۔ بالکل ٹھیک کہتے ہیں.......... واقعی شہرت کامیابی کا سب سے بڑا راز ہے....... اچھا میں آپ کو ایک تدبیر بتاتی ہوں بالکل اچھوتی۔ بالکل نئی۔ دو ہی دن میں سارے بنارس میں آپ کا نام نہ نکل جائے تو میرا ذمہ۔"

پرکاش چندر سنبھل کر بیٹھ گیا۔ لاجونتی پھر بولی "آپ بہت عمدہ پیراک ہیں۔ طالب علمی کے زمانہ میں پیراکی کے بہت سے انعام جیت چکے ہیں...... کیوں ٹھیک ہے نا؟

اتنا کہہ کر وہ رک گئی۔ پرکاش حیرت میں تھا کہ لاجونتی کے اس فقرے کا ان کی موجودہ حالت سے کیا تعلق ہے۔ وہ جھنجھلا رہا تھا کہ لاجونتی ایک ہی سانس میں سب کچھ کیوں نہیں کہہ ڈالتی پہیلیاں کیوں بجھا رہی ہے۔ بالآخر کوئی آدھ منٹ پرکاش کو شدید انتظار میں رکھنے کے بعد لاجونتی نے زوردار لہجے میں کہا

"اچھا تو آپ کو گنگا میں ڈوبنا پڑے گا۔"

پرکاش اچھل پڑا "ڈوبنا پڑے گا!" اُس نے متحیر ہو کر پوچھا۔

"ہاں ڈوبنا پڑے گا...... یا دوسرے لفظوں میں آپ کو ڈوبتے ہوئے بچایا جائے گا۔ سمجھے آپ؟"

"ہنہ! کیسی مہمل باتیں کرتی ہو۔ اچھا تو پھر اس سے فائدہ؟"

"فائدہ! فائدہ یہ ہوگا کہ دوسرے ہی دن تمام اخباروں میں یہ خبر تیزی کے ساتھ شائع ہو جائے گی۔ ایک اخبار سے دوسرے اخبار میں نقل ہوگی سینکڑوں لوگ حادثہ کے صحیح حالات معلوم کرنے آپ کے پاس دوڑے آئیں گے ہر طرف آپ کا چرچا ہوگا۔ اس طرح سارے شہر میں بلکہ دور دور تک آپ کا نام مشہور ہو جائے گا۔"

"یہ مجھ سے نہیں ہو سکتا" پرکاش نے فیصلہ کن انداز میں ناگواری کا منہ بنا کر کہا۔

"پران ناتھ! میری خاطر آپ کو یہ بات کرنا پڑے گی........ کتنی اچھوتی تدبیر ہے۔ ذرا سوچئے تو یہ تیر کبھی خطا نہیں کر سکتا........ آپ سب لوگوں کی نظریں بچا کر اک دم دریا میں کود پڑیئے گا۔ پھر میں شور مچانے لگوں گی۔ ہر طرف سے لوگ دوڑ پڑیں گے۔ کوئی نہ کوئی تو آپ کو نکالنے کے لئے پانی میں پھاند ہی پڑے گا۔......"

"اور فرض کرو کسی نے مجھے بچانے کی ہمت نہ کی تو؟"

"واہ! یہ کیسے ہو سکتا ہے؟ دریا پر سینکڑوں آدمی نہانے آتے ہیں۔ اس کے علاوہ آپ بہت اچھا تیرتے ہیں۔

اس لئے کسی بات کا ڈر نہیں۔ پھر جب آپ کو کنارے لگایا جائے گا تو اخباروں کے نامہ نگار چاروں طرف سے جھپٹ پڑیں گے۔ رپورٹ لینے میں ہر رپورٹر دوسرے سے بازی لے جانے کی کوشش کرے گا۔۔۔۔۔۔۔۔ ان سے میں سمجھ لوں گی۔ دیکھئے کیسا کام نکالتی ہوں۔۔۔۔۔۔۔۔ دوسرے ہی روز تمام اخباروں میں سنسنی پیدا کر دینے والی موٹی موٹی سرخیاں شائع ہونگی۔

"دریائے گنگا سے ایک ڈوبتے ہوئے مصوّر کی جان بچائی گئی"

"مصوّر کی نوعمر بیوی کا بیان"

بڑا لطف آئے گا۔ یہ آخری جُوا بھی کھیل دیکھئے۔ آگے میری اور آپ کی قسمت"

پرکاش فکر میں پڑ گیا۔ اُس نے خیال کیا اخلاقی حیثیت سے یہ چال ایک چھچھوری سی بات معلوم ہوتی ہے۔ شہرت کے کارن اتنا بڑا فریب! مجھ سے تو دریا میں نہ کودا جائے گا۔ روپیہ پیسہ ہاتھ کا میل ہے۔ زندگی ہے تو کبھی نہ کبھی پرمیشر کی مہربانی ہو ہی جائے گی۔

لاجونتی پہلے تو تھوڑی دیر تک غور سے پرکاش کا چہرہ دیکھتی رہی۔ شاید قیافہ سے دل کا حال معلوم کرنا چاہتی ہو۔ پھر بیتاب ہوکر بولی "تو پھر کیا کہتے ہیں۔ میری خاطر آپ کو یہ ترکیب منظور ہے نا"

پرکاش اک دم اپنے انکار سے لاجونتی کو مایوس نہیں کرنا چاہتا تھا۔ اس کے علاوہ ایمان کی بات تو یہ ہے کہ اب تک وہ خود تذبذب کے الجھاؤ میں الجھا ہوا تھا۔ اُس نے چبا چبا کر جواب دیا۔

"ابھی کچھ نہیں کہہ سکتا۔۔۔۔۔۔۔۔ تم نے مجھے سخت الجھن میں ڈال دیا ہے۔۔۔۔۔۔۔۔ کل اچھی طرح سوچ سمجھ کر جواب دوں گا"

وہ تمام دن لاجونتی کی تجویز پر غور کرتا رہا۔ رات کو سونے لیٹا تو بستر پر دیر تک کروٹیں بدلا کیا۔ عجب پس و پیش کی حالت میں مبتلا تھا۔ کبھی اُٹھ کر ٹہلنے لگتا۔ پھر ٹھنڈا پانی پیتا۔ پھر ٹہلنے لگتا۔ اسی ادھیڑ بن میں بارہ بج گئے لاجونتی کا یہ معمول تھا کہ گھر کے کام کاج سے تھک کر پڑتی تو صبح کی خبر لاتی۔ اس غریب کو کیا خبر کہ اُس کا مجازی خدا اس وقت غور و فکر کے کیسے شدید کرب میں مبتلا ہے ــــــــــــ

آخر سوچتے سوچتے پرکاش اس فیصلہ پر پہنچا کہ وہ لاجونتی کی بات نہیں ٹالے گا۔ اس فیصلہ پر پہنچنے کے لئے اُس نے جو تاویلیں قائم کیں اُن میں سب سے پہلا مسئلہ جذبات کا تھا۔ وہ لاجونتی سے بے حد محبت کرتا تھا۔ اسے بری طرح چاہتا تھا۔ اس لئے اُس کا کہنا ٹال کر اُس کا دل نہیں توڑنا چاہتا تھا۔ اس کے علاوہ اُس نے خیال

کیا اخلاقی نقطۂ نظر سے تو یہ بات اُس وقت معیوب ہوتی جب حکمت عملی کے اس داؤں سے کسی دوسرے شخص کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہوتا۔ میں کوئی چوری نہیں کروں گا۔ ڈاکا نہیں ڈالوں گا۔ کسی کی جائداد پر ناجائز قبضہ نہیں کر بیٹھوں گا۔ دھوکے فریب سے کسی کا مال نہیں مارلوں گا۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ بس یہی ناکہ ایک ذرا دیر کے لئے پانی میں گر کر اس طرح ہاتھ پیر چلانے لگوں گا جیسے کوئی ڈوب رہا ہو۔ شہرت حاصل کرنے کے لئے لوگ کیسی کیسی گھناونی چالیں چلتے ہیں۔ کیسی کیسی قابلِ نفرت دغابازیاں کرتے ہیں! پھر ان مکاریوں کے مقابلہ میں تو یہ سیدھی سادی تدبیر کچھ بھی نہیں ایک بے ضرر جرأت ہے جس کے بھلے بُرے نتائج سے سوا میرے کوئی دوسرا متاثر نہیں ہو سکتا ۔۔۔۔۔۔ یہ سوچتے سوچتے پرکاش کو دریا میں کودنے اور بچائے جانے کی پُرخطر لذت کا تصور بندھ گیا اور وہ دل ہی دل میں اس خوفناک، جرأت آزما مہم کے خیالی مزے لینے لگا جو اُسے عنقریب شہرت کے سنہرے پروں پر بٹھا کر لے اُڑے گی۔ وہ ایک جری نوجوان تھا۔ ہمیشہ سے ایسے کھیلوں کا شیدائی جن میں جان جوکھم کا ڈر ہو۔ اس وقت اس کی جوانمردی کی آزمائش تھی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وہ لاجونتی کو دکھا دے گا کہ وہ تنہا ایک ہونہار مصور ہی نہیں بلکہ ایک جانباز بہادر بھی ہے۔

---

لاجونتی ہلکے رنگ کی ایک نیلی ساری پہنے ہوئے تھی۔ پرکاش نے اس موقعے کے لئے بادامی رنگ کا بند کالر کا کوٹ اور نسنگ مہری کا پاجامہ منتخب کیا تھا تاکہ پانی کے اندر اُسے آزادی سے اِدھر اُدھر ٹانگیں چلانے کا موقع ملے۔ آنے والی مہم کے خیال سے لاجونتی کا رنگ کسی قدر زرد پڑ گیا تھا۔ پرکاش کے چہرے پر بھی کچھ کچھ بدحواسی کے آثار نمایاں تھے۔ پل کے اوپر سے کاروباری مصروف لوگ اِدھر سے اُدھر آجا رہے تھے۔ کسی نے اُس نوعمر جوڑے کی طرف توجہ بھی نہیں کی جو پل کے کنارے سمٹا سمٹایا بچوں کی طرح سہما ہوا کھڑا تھا۔ پرکاش نے پل کی بلندیوں پر سے نیچے پانی کو جھانکتے ہوئے کہا "بڑی لمبی جست ہے۔ ہوگی کوئی چالیس فٹ کے قریب۔"

پھر اس خیال سے کہ کہیں اس کی بیوی یہ نہ سمجھے کہ کودنے سے ہچکچا رہا ہے اس نے ذرا اکڑ کر کہا "مگر میں تو اس سے کہیں زیادہ اونچے اونچے مقاموں سے کود چکا ہوں۔ بھلا اس کی میرے سامنے کیا حقیقت!"

پل کے نیچے گھاٹ پر بیسیوں لوگ تھوڑی دور کے فاصلہ پر نہا رہے تھے۔ کوئی غوطہ لگا رہا تھا۔ کوئی دھوتی چھانٹ رہا تھا۔ بعض جٹا دھاری سادھو جن کے جسم پر بھبھوت ملا ہوا تھا دریا کے کنارے ریت پر آسن جمائے، آنکھیں بند کئے سورج دیوتا کی پوجا میں مشغول تھے۔

یکایک پانی میں کسی نہایت وزنی چیز کے جھم سے گرنے کی آواز آئی۔ اس کے ساتھ ہی پل پر سے ایک چیخ

کے ساتھ "دوڑو لوگو دوڑو! ارے میرے سوامی ......... ہائے ہائے! .........." کی دلدوز صدائیں بلند ہونے لگیں۔

لاجونتی کی چیخ بالکل اصلی معلوم ہوتی تھی۔ اس کی مدد جو اسی میں بناوٹ کا ذرہ برابر پتہ نہ چلتا تھا۔ وہ پل کی برجی سے ایک دیوانی عورت کے مانند اس طرح چمٹی ہوئی تھی جیسے وہ عنقریب غش کھا کر پانی میں گر جائے گی۔ وہ مدد کے لئے چیخوں پر چیخیں مار رہی تھی۔ گو اب ان چیخوں کی بظاہر کوئی خاص ضرورت نہ تھی اس لئے کہ پرکاش کے گرنے کی آواز سنتے ہی چاروں طرف سے لوگ جھپٹ پڑے تھے اور لاجونتی کو ایک خاصے مجمع نے گھیر رکھا تھا۔ پل کے اوپر یہ مجمع لمحہ بہ لمحہ بڑھتا جاتا تھا اور نیچے پانی میں پرکاش نہایت کامیابی کے ساتھ ایک ڈوبتے ہوئے انسان کی پوری پوری نقل اتار رہا تھا۔

لاجونتی نے کنکھیوں سے اس مجمع پر نظر ڈالی۔ یہ محسوس کر کے اس کا دل بیٹھنے لگا کہ اس عظیم الشان بھیڑ میں بہت کم ایسے لوگ تھے جو پرکاش کے ڈوبنے کو کوئی غیر معمولی واقعہ تصوّر کرتے ہوں۔ لوگوں کی زیادہ تر توجہ خود لاجونتی کی طرف تھی جو اس وقت مصنوعی سراسیمگی و پریشانی کے عالم میں بالکل کوہ قاف کی پری معلوم ہوتی تھی۔ ایک موٹی تازی ادھیڑ عمر کی مسلمان عورت لاجونتی کے پیچھے اس سے بالکل بھڑی ہوئی کھڑی تھی اور انتہائی سنجیدگی کے ساتھ سر ہلا ہلا کر کہہ رہی تھی

"ہا! بے چارے کے دن پورے ہو گئے تھے ......... اللہ کی مرضی میں کون دخل دے سکتا ہے!"

جو اکّا دکّا لوگ پرکاش کی طرف متوجہ بھی تھے ان کی دلچسپی کی ساری تگ و دو اس کوشش پر ختم ہو جاتی تھی کہ مجمع کے دوسرے لوگوں کو کہنیاں مار مار کر اپنے لئے ایسی جگہ حاصل کر لیں جہاں سے پرکاش کے ڈوبنے کا تماشا زیادہ اچھی طرح نظر آسکے۔ لیکن کوئی اللہ کا بندہ اُسے بچانے کے خیال سے اپنی جگہ سے ٹس سے مس نہ ہوتا تھا۔

لاجونتی کا دل دھڑکنے لگا "اگر پرکاش تیرنا نہ جانتا ہوتا تو غضب ہی ہو گیا تھا" اس نے خیال کیا اور پھر اک دم بپھر کر مجمع کی طرف پلٹ پڑی

"کیا اس بھرے مجمع میں کوئی مرد نہیں ہے؟ کیا کسی میں اتنی ہمّت نہیں ہے کہ ایک ڈوبتے ہوئے بھائی کو بچا لے؟"

ادھیڑ عمر کی موٹی تازی عورت پھر بول اٹھی "ان لوگوں سے کہنا بے کار ہے ......... آج کل کے مرد عورتوں سے بھی بدتر ہوتے ہیں ——— خدا کی مار ایسی مردانگی پر! اگر میں مرد ہوتی تو ........."

اُس کی احمقانہ بڑبڑاہٹ پر مجمع میں سے کسی بے فکرے نے ایک زور کا قہقہہ لگایا اور عورت کا فقرہ قہقہہ کی آوازمیں گم ہوکر نا تمام رہ گیا۔ اس پر دوسرے بے فکرے بھی کھلکھلا کر ہنس پڑے۔ تمام مجمع میں ہنسی دل لگی کی ایسی لہر دوڑ گئی جیسے ڈوبنے کے واقعہ کو سب نے یکلخت بھلا دیا ہو۔ لاجونتی کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ یہ تصنع اور بناوٹ کے آنسو نہ تھے۔ اپنی اسکیم کو ناکام ہوتے دیکھ کر اس وقت سچ مچ اس کی آنکھیں نم ہوگئیں۔

یکایک مجمع میں کسی طرف سے ایک بلند، تحکمانہ آواز سنائی دی اور پلک جھپکاتے ایک لمبا تڑنگا نوجوان بھیڑ کو چیرتا پھاڑتا آگے بڑھ آیا۔ ٹھیک جس وقت پرکاش پانی کے اندر سے بظاہر نیم غشی کی حالت میں اوپر ابھر رہا تھا اُس نے پھرتی سے اپنی ٹوپی اور کوٹ اتار کر ایک طرف دے مارا اور لوگوں کے دیکھتے دیکھتے برج پر سے جست لگا کر دریا میں کود پڑا۔

یہ تمام واقعہ اس سرعت سے ختم ہوگیا کہ لاجونتی کو اجنبی کا چہرہ بھی اچھی طرح دیکھنے کا موقع نہ ملا لیکن ایک اچٹتی ہوئی سرسری نگاہ سے اُس نے یہ اندازہ لگالیا کہ اس کے چہرے پر رئیسانہ جلال و شکوہ کی چمک ہے اور بحیثیت مجموعی وہ ایک خوبصورت نوجوان ہے۔

دخل در معقولات کرنے والی موٹی تازی بڑھیا نے پھر کچھ کہنا شروع ہی کیا تھا کہ ایک مرتبہ اور اس کی آواز مجمع کے ستائشی شور وغل میں کھوگئی۔ اجنبی نے پرکاش کے ڈوبتے ہوئے جسم کو دونوں ہاتھوں کے سہارے پانی کی سطح پر کرلیا تھا اور کنارے کی طرف آہستہ آہستہ تیرتا ہوا آرہا تھا۔

اجنبی اور پرکاش کے کنارے تک پہنچتے پہنچتے سارا مجمع پل پر سے چھٹ کر رفتہ رفتہ گھاٹ کی سیڑھیوں پر پہنچ گیا لاجونتی بھی اسی مجمع کے اندر تھی۔

پرکاش کے تمام کپڑے بھیگ کر اُس کے جسم سے چمٹ گئے تھے وہ اس طرح آنکھیں بند کئے نڈھال ہورہا تھا گویا غرقابی کے حادثہ نے اُس کے ہوش و حواس کو زائل کردیا ہے۔ یا تو سب لوگ تھوڑی دیر پہلے، ہاتھ پر ہاتھ دھرے پرکاش کے ڈوبنے کا تماشا دیکھ رہے تھے یا اُس کے کنارے آتے ہی ہمدرد و مددگاروں نے ہر طرف سے اس پر یورش بول دی۔ کسی نے اُس کے پیروں سے موزے اور جوتے علیحدہ کئے۔ کسی نے کوٹ اتار کر الگ پھینک دیا۔ ایک شخص نے جو صورت سے کسی میڈیکل کالج کا طالب علم معلوم ہوتا تھا جھک کر اُس کی کلائی ہاتھ میں لے لی اور نبض دیکھنے لگا۔ جو لوگ کچھ نہیں کر رہے تھے وہ ایک دوسرے کو دھکے دے دے کر اس مقام پر پلے پڑتے تھے جہاں لاکر پرکاش کو ریت پر لٹا دیا گیا تھا۔

لاجونتی کو آگے بڑھنے کی کوشش کرتے دیکھ کر اجنبی نے اپنی ایک مردانہ ڈانٹ سے لوگوں کو پیچھے ہٹا دیا۔ لاجونتی بھاری قدموں سے آگے بڑھی۔ چہرے پر ہوائیاں اُڑ رہی تھیں۔ دل دھک دھک کر رہا تھا لیکن پرکاش کے چہرے پر نظر ڈالتے ہی اُسے اطمینان ہوگیا۔ سب معاملہ کیل کانٹے سے درست تھا۔ اُس کی انوکھی سکیم اپنی تمام تفصیلی جزویات کے ساتھ کامیابی سے نزدیک ہوتی جاتی تھی۔

اب لاجونتی کو ایک دوسری فکر لاحق ہوگئی۔ اس نے مجمع پر جستجو کی نظریں ڈالنا شروع کیں۔ اُس کی آنکھیں اخبار کے نامہ نگاروں کو ڈھونڈ رہی تھیں۔ انسانی بھیڑوں کے اس عظیم الشان گلّے میں جو سر سے سر ملائے، ایک ہی مرکز پر نگاہیں گاڑے تھا ایک متنفس بھی اپنی شکل و صورت وضع وقطع کے لحاظ سے اخبار کا رپورٹر نہیں معلوم ہوتا تھا ایک مرتبہ پھر لاجونتی کا دل بیٹھنے لگا۔ اُس کی تمام کی کرائی محنت بالکل برباد ہوئی جارہی تھی۔ وہ بھی اُس وقت جب بظاہر منزلِ مقصود دور نہ تھی۔

اتنے میں مجمع کے کنارے سے دو شخص آگے بڑھتے ہوئے نظر آئے۔ جسم پر سفید بے داغ سوٹ۔ سروں پر دھوپ سے بچانے والی انگریزی ٹوپیاں۔ ہاتھوں میں لکھنے پڑھنے کا سامان رکھنے والے چھوٹے چھوٹے چمڑے کے بکس۔ دونوں ایک ہی قسم کا لباس پہنے ہوئے تھے اور بالکل بھائی بھائی معلوم ہوتے تھے۔ فرق صرف اتنا تھا کہ ایک کی عمر زیادہ تھی دوسرے کی کم۔

لاجونتی نے دیکھا ان لوگوں کی انگلیوں میں پنسل اور نوٹ بک بھی دبی ہوئی ہے۔ اکدم اُس کے چہرے پر اطمینان و مسرت کی لہر دوڑ گئی۔ لیکن یہ خوشی زیادہ دیر تک قائم نہ رہ سکی۔ ان میں سے ایک رپورٹر نے جو دوسرے کے مقابلہ میں زیادہ معمر اور تجربہ کار تھا نوٹ بک اور پنسل جیب میں ڈالتے ہوئے اپنے ساتھی سے منہ بنا کر کہا

"اُنہہ۔ چلو کہیں اَور چلیں۔ بے کار وقت ضائع کرنے سے کیا فائدہ؟ ......... ایسے ایسے واقعات تو روز ہوتے رہتے ہیں"

ناتجربہ کار اور نوعمر رپورٹر کا چہرہ سراپا استفسار بن گیا۔ بولا "معاملہ کیا ہے؟ آئیے! آئیے پوچھ تو لیں"

"معاملہ وا ملہ کچھ بھی نہیں۔ وہی پرانی داستان ہوگی ......... مایوسی ......... زندگی سے بیزاری ......... پھر خودکشی کی ناکام کوشش۔ اس طرح کے حادثے تو شہر میں سینکڑوں ہوتے رہتے ہیں۔ کوئی کہاں تک ذرا ذرا سی باتوں کی رپورٹ لیتا پھرے۔"

اتنا کہہ کر دونوں پلٹنے ہی والے تھے کہ ان کی نگاہیں اکدم پرکاش کی جان بچانے والے نوجوان اجنبی کے

چہرے سے دوچار ہوئیں جو پرکاش پر جھکا ہوا اُس کے دُبلے تپلے ہاتھوں کو اپنے ہاتھوں میں دبائے انہیں گرم کر رہا تھا۔

"آہا! مسٹر اندرپال۔ آپ یہاں کہاں ہیں؟ ...... آداب عرض ہے" معمر رپورٹر نے انتہائی مسرت کے عالم میں بے اختیار ہو کر کہا۔ پھر اُس کا ہاتھ جلدی جلدی کوٹ کی جیب میں نوٹ بک اور پنسل تلاش کرنے لگا۔

"اخاہ۔ مسٹر چیٹرجی" مسٹر اندرپال بولے ..... "خوب اتفاقیہ ملاقات ہوئی۔ واقعی آپ لوگ بھی کمال کرتے ہیں! خبروں کی تلاش میں دنیا کا کوئی کونا آپ سے چھوٹ تھوڑی سکتا ہے"۔

دونوں رپورٹروں نے مسٹر اندرپال کے بھیگے ہوئے کپڑوں اور اُلجھے ہوئے بالوں کو دیکھتے ہی ایک ہی نظر میں سب کچھ بھانپ لیا تھا اور اب یہی لوگ جن کے نزدیک ایک منٹ پیشتر اسی واقعہ میں کوئی قابلِ ذکر اہم بات نہ تھی۔ مشین کی تیزی کے ساتھ اپنی اپنی کاپیوں کو رپورٹ کی عبارت سے سیاہ بنانے میں مصروف تھے کبھی کبھی مسٹر اندرپال سے کوئی مختصر سوال بھی پوچھ لیتے۔ مگر پرکاش کی طرف کسی نے توجہ نہ کی۔ دونوں میں سے کسی نے اس کا نام تک نہ پوچھا۔

لاجونتی کا غصّہ کے مارے عجب حال تھا۔ جی چاہتا تھا ان ظاہر پرست، دنیا ساز کمینے رپورٹروں کی بوٹیاں نوچ ڈالے "مانا کہ مسٹر اندرپال کوئی بڑے آدمی ہیں۔ بے شک انہوں نے ایک ڈوبتے ہوئے آدمی کی جان بچائی ہے لیکن یہ کیا اندھیر ہے کہ اتنے مجمع میں کوئی مسخرہ اس آفت کے مارے بدنصیب کا نام بھی نہیں پوچھتا جس کی بدولت مسٹر اندرپال کو جوانمردی کی نمائش کا موقع ملا ......... اب یہ زر کے بندے خوشامدی رپورٹر اس واقعہ پر حاشیہ چڑھا چڑھا کر ملک بھر میں مسٹر اندرپال کی بہادری کے ڈھول پیٹیں گے۔ حالانکہ وہ تو خود پہلے سے مشہور ہیں۔ کوئی ان احمقوں سے پوچھے اُس شخص کے اوپر شہرت پر شہرت کیوں لادتے چلے جا رہے ہو جسے اس چیز کی ضرورت نہیں۔ ........ مگر ان لوگوں کی کیا خطا؟ شہرت تو خود ایک جفا پرست بے رحم دیوی ہے۔ جو شخص ہاتھ پھیلا کر، گھٹنے ٹیک کر اس کی پُوجا کے لئے آگے بڑھتا ہے اس کا سر ٹھکرا دیتی ہے۔ جو منہ بنا کر خود اس کی طرف سے گردن موڑ لیتا ہے اس کا دامن پکڑے پیچھے پیچھے بھاگتی چلی جاتی ہے ........... اندھی دنیا اور اس سے زیادہ اندھا قانونِ قدرت!" لاجونتی دل ہی دل میں یہ باتیں کر رہی تھی اور جھنجھلاہٹ کی وجہ سے اس کا سر چکرایا جاتا تھا۔ اردگرد کا تمام مجمع اُسے دھندلا نظر آ رہا تھا اور آدمیوں کا شور و غل اس کے کانوں میں اس طرح پہنچ رہا تھا جیسے شہد کی مکھیاں کہیں دور بھنبھنا رہی ہوں۔ اس کے بعد پرکاش کو جو مصنوعی غشی کے دورے سے صحت یاب ہو چکا تھا تانگے پر بٹھا کر گھر تک لانے کا واقعہ لاجونتی کو بالکل خواب کی طرح معلوم ہوا ......... قسمت کے جوئے خانے میں اس کا یہ آخری داؤں بھی خالی گیا۔

اس واقعہ کے دوسرے روز ٹھیک جس وقت پرکاش اپنے میلے کچیلے تنگ و تاریک مکان میں اپنی بیوی کے ساتھ دہلی جانے کے لئے اسباب درست کر رہا تھا اسی شہر کے ایک دوسرے کونے میں کسی شاندار ہوٹل کے آراستہ پیراستہ کمرے کے اندر مسٹر اندرپال اپنی چہیتی بیوی کے نام اپنے خط کے آخری فقروں کو پورا کر رہے تھے۔

"......... جہاں چاہتا تھا چلا جاتا تھا جس قسم کے لباس کو دل چاہتا تھا پہنتا تھا۔ اسکول کے بچوں کی سی آزادی حاصل تھی ......... نہ ملاقاتیوں کا ہجوم نہ کانفرنس کی صدارتیں۔ نہ ڈنر پارٹیاں۔ بنارس میں ایک متنفس کو بھی میرے موجود ہونے کی خبر نہ تھی۔ سب سے بڑا امن یہ تھا کہ اخبار کے رپورٹروں کی داروگیر سے بالکل محفوظ تھا ......... کل اس واقعہ نے سارا لطف کرکرا کر دیا۔ خیال تھا ایک آدھ ہفتے چین سے آزادوں کی طرح گھومتا پھروں گا۔ مگر اب وہ بات کہاں نصیب! کل صبح سے بری طرح گھرا ہوا ہوں۔ ملاقاتیوں کا یہ عالم ہے کہ دم مارنے کی فرصت نہیں۔ پھر رپورٹروں نے ناک میں دم کر رکھا ہے۔ بڑی مشکل سے تمہیں دو چار سطریں لکھنے کا وقت نکال رہا ہوں ..........."

ذوقی

---

محبت جو خدا کا جوہر ہے فضول مصرف کے لئے نہیں بلکہ اُسے تو انسان کی ساری قدر و قیمت کا تقاضا ہے!

---

تن تنہا ہر شخص صادق ہے۔ ریاکاری کسی دوسرے کے آتے ہی داخل ہوتی ہے!

---

جب تم ختم کر چکتے ہو جو کچھ بھی کاروبار میں سیاست میں عیش و عشرت میں اور محبت وغیرہ میں ہے جب تم دیکھ چکتے ہو کہ ان میں سے آخر کار تسکین کسی سے نہیں ہوتی کوئی نہیں ان میں جو پائیدار ہو تو پھر باقی کیا رہ جاتا ہے؟ بس اک فطرت باقی رہتی ہے کہ انسانی دل کے تاریک کونوں میں سے اُس میلان و کشش کو آشکار کرے جو مرد یا عورت کو کھلی ہوا سے درختوں کھیتوں سے اور موسم کی تبدیلیوں سے ہے ـــــــ دن کو یہ چمکتا ہوا سورج اور رات کو وہ جھلمل جھلمل کرتے تارے!

گلچیں

# تاثرات

بڑا مزا ہو جو یہ وقتِ خوش گوار آئے
کہ تُو بھی آئے مرے گھر میں جب بہار آئے

~~جو دردِ قابلِ درماں نہیں تو موت ہی دے~~
کسی طرح تو الٰہی مجھے قرار آئے

ہم اس کو عینِ عبادت کہیں محبّت میں
کسی کا نام جو ہونٹوں پہ بار بار آئے

محبّت اُس کی حقیقت میں ایک دھوکا ہے
جسے نہ راس محبّت میں انتظار آئے

تصوّرات سے یُوں وسعتِ نظر بڑھ جائے
جدھر نگاہ اُٹھاؤں خیالِ یار آئے

اگر نہ حیلہ پسندی ہو تیری فطرت میں
تو پھر نہ کیوں ترے وعدوں پہ اعتبار آئے

صلہ عجیب ملا دل کو نذر کرنے کا
امیدوار گئے اور سوگوار آئے

نشاط کوشیٔ دنیا نہ غم سے پھر بدلے
ظفر جو ہستیٔ فانی پہ اعتبار آئے

**نذیر احمد ظفر**

# محفلِ ادب

## قدیم ہندوستان اور مصوّری

روایاتِ قدیم کے مطابق فنِ تصویر کی ایجاد بھی دیگر علوم و فنونِ لطیفہ کی طرح اہلِ ہند کی دماغی کاوشوں کی شرمندۂ احسان ہے۔ لیکن اس بارے میں ہنوز کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ ہند میں مصوّری کی ابتدا کب اور کیونکر ہوئی۔ تاہم قدما کی یادگاریں جس حد تک ہماری رہنمائی کرتی ہیں متجسس نگاہوں کو فی الحال اُسی پر اکتفا کرنا پڑے گا۔

عموماً ہر فن و ہر صنعت کو ایک طاقتِ اولین سے منسوب کیا جاتا ہے۔ سنسکرت ادب کی ایک دلچسپ روایت سے مصوّری کی ابتدائی تاریخ بہت کچھ روشنی میں آ جاتی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ کسی راجہ کے دورِ حکومت میں خلافِ معمول کسی برہمن کے لختِ جگر نے اپنے پا بہ رکاب پدر کو داغِ مفارقت دے کر داعیِ اجل کو لبیک کہا۔ راجہ نے اس منحوس واقعہ سے ملول و متاثر ہو کر "قضا و قدر" کی بے حد منّت سماجت کی مگر اس صاحبِ تاج کی بے لوث معروضات پر کوئی التفات نہ ہوئی آخر کار خالقِ علوم و فنون "برہما" نے عقیدت کیش راجہ کی حالتِ زار پر ترس کھا کر برہمن زادے کو حیاتِ ثانی عطا کرنے کا اقرار کیا، چنانچہ مرحوم کا مرقع تیار کرایا گیا اور اسی مرقع میں قادر و قیوم نے روحِ زندگی پھونک دی۔

ممکن ہے کہ یہ کہانی شاعرانہ نازک خیالی سے زیادہ وقیع نہ ہو۔ لیکن جزو اس کی تکوین بھی ایک عالمگیر مذہبی جذبہ مضمر ہے جس کی پاکیزگی کی آغوشِ تربیت میں پرورش پا کر یہ فنِ لطیف سنِّ بلوغ کو پہنچا۔ شاید یہی وجہ ہے کہ عرصۂ دراز تک ڈراما کی طرح فنِ تصویر بھی مذہبی اصول و عقائد کی تبلیغ و اشاعت کا ایک کارآمد و موثر ذریعہ بنا رہا۔ سنسکرت اور بعض دیگر ملکی زبانوں کے علم و ادب کے مطالعہ سے اِس خیال کی صحت پورے طور پر ثابت ہوتی ہے۔

ایسی تحریریں تو بکثرت دستیاب ہوتی ہیں جن سے اس فن کی قدامت قابلِ وثوق طریقے سے ثابت ہوتی ہے لیکن اُس مافوق الفطرت شخصیت کا نامِ نامی اب کسی کو یاد نہیں جو نہانخانۂ ازل سے روح کا پیامبر بن کر آیا اور جس نے اُس کے لطیف پیغامات کو مادی صُورت دے کر نہ صرف رنگینیوں اور دلفریبیوں کے سامان فراہم کئے بلکہ دنیا پر تخلیقِ عالم کا منشا واضح کیا۔

ہندوؤں کی مشہور کتاب مہابھارت جو حضرتِ مسیح کی ولادت سے صدہا برس پیشتر تصنیف ہوئی اس حقیقت کی

کاشف وضامن ہے کہ صنفِ نازک کے بلند پرواز تخیل کی رنگینیوں کو اول اول ایک دوشیزۂ پری جمال نے رنگ و روغن سے صفحۂ قرطاس پر نمایاں کر کے حسنِ صورت عطا کیا، عالمِ ایجاد میں جنسِ لطیف کی نازک خیالیاں وہ رنگ لائیں جو سنگ دل زمانہ کی لوحِ دل پر آج تک ثبت ہیں۔ واقعہ یوں بیان کیا جاتا ہے کہ شہزادی اوشا نے عالمِ خواب میں ایک جوانِ رعنا کو دیکھا اور اس پر فریفتہ ہو کر اُسے اپنا رفیقِ حیات بنانے کے انتہائی اشتیاق میں مبتلا ہو گئی۔ اس کی سہیلی چترلیکھا نے شہزادی کی دلجوئی اور اس کی دماغی پریشانی رفع کرنے کے لئے قوتِ متخیلہ کی مدد سے سارے دیوتاؤں اور اپنے زمانہ کے تمام مقتدر راجاؤں اور شہزادوں کے چربے اتار کر اُس کی خدمت میں پیش کئے تاکہ شہزادی اپنے منظورِ نظر کو بآسانی منتخب کر سکے۔ چنانچہ خواب میں جلوے دکھا کر نیند اڑانے والے انرودھ کی شبیہِ جمیل پر نگاہیں چار ہوتے ہی اوشا نے اپنے دل کا چور معلوم کر لیا۔ (دوار کا لیلا)

عہدِ قدیم کا تمام ادبی سرمایہ شاہد ہے کہ ہندی مصوّر اپنے مذہبی عقاید کو انواع و اقسام کے رنگوں میں اس کمال و خوبی کے ساتھ عیاں کرتے تھے کہ چشمِ بصیرت اُن سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکتی تھی۔ تبت کے ایک معروف مقام یانتسی میں پرانے زمانہ میں دیواروں پر جو تصاویر منقوش تھیں اُن میں سے ایک اُس تصویر کی نقل بتائی جاتی ہے جو کسی بدھ مصوّر نے بغرضِ تبلیغ چین کے کسی فرماں روا کی خدمت میں بطورِ پیشکش ارسال کی تھی۔ تصویر اس درجہ موثر تھی کہ فرماں روا موصوف بلاتردد بدھ مذہب پر ایمان لے آیا۔

وسطِ ہند کے پہاڑی سلسلۂ کیمور کے کوہساروں کی خاک چھاننے کے بعد بعض سرگرم محققین نے چند ایسی شہادتیں حاصل کی ہیں جو زبانِ حال سے پکار رہی ہیں کہ زمانۂ قبل از تاریخ میں ہندوستان میں چاہے اور کچھ بھی نہ ہو لیکن فنِ تصویر کا سکّہ ضرور رواں تھا۔ پتھر کے زمانے کے لوگوں کی مصوّری کے عجیب و غریب نمونے اب بھی بندھیاچل کے کہنہ و پُر اسرار غاروں میں محفوظ ہیں۔

بندھیاچل کے کوہستانی علاقہ کے قرب و جوار میں کانچ اور شیشہ کی کچھ ایسی پیالیاں پائی گئی ہیں جن میں غالباً گیر اور دیگر مروجہ رنگ حل کئے گئے ہیں۔ زمانہ نے وہ علامتیں مٹا دینے کی ہزار کوشش کی مگر پھر بھی کچھ نشانات باقی رہ ہی گئے۔ اس کا ثبوت کہ ہندوستانی اس عہد میں شیشہ اور کانچ کے ظروف بنانے کا ہنر جانتے تھے۔ رشان تپھ برہمن او سپانکچیہ کے ارتھ شاستر کے مطالعہ سے ملتا ہے۔

صوبۂ متوسط کی معروف ریاست رائے گڈھ میں سنگھان پور ایک چھوٹا سا موضع ہے جسے دریائے مند سیراب کرتا ہے۔ اس دریا کی سمتِ مشرق جو پہاڑیاں واقع ہیں ان کے غاروں کے دہانوں کی چٹانوں پر انسانوں اور حیوانوں کی

نہایت بھونڈی تصویریں ثبت ہیں۔ یہ تصویریں جس حالت میں اس وقت موجود ہیں وہ ان کی انتہائی قدامت کا پتہ دیتی ہیں اور اُس گزرے ہوئے وقت کا نقشہ ہمارے پیشِ نظر کرتی ہے جب کہ آلِ آدم وحشی و خونخوار درندوں پر گذارہ کرتی تھی۔

رام گڈھ کی پہاڑیوں کے جوگی مارا نامی غاروں اور مرزا پور کے پتھریلے مقاموں سے چند ایسے زریں کتبے برآمد ہوئے ہیں جن کی بنا پر کہا جاتا ہے کہ ان ایام میں بھی یہ صنعت ہندوستان میں رائج تھی۔ بدھ مذہب کے عروج سے قدیم فنِ تصویر نے جس قدر فروغ پایا اس کا آئینہ اجنٹا کے غار ہیں جو ایک جدا تبصرہ کے محتاج ہیں۔ سترھویں صدی کے تبتی مورخ تارا ناتھ بدھوں کی صنعت و حرفت کے اجمالی تذکرہ میں رقمطراز ہیں کہ تمام ہندوستانی علوم و فنون ایک مدتِ نامعلوم سے سینہ بسینہ چلے آتے ہیں" اُن کی صائب رائے میں مہاتما گوتم (بدھ) کی وفات (۴۸۰ ق م) سے بہت پہلے بھی ہندوستانی فنِ تصویر کے ماہر تھے۔

تاریخ میں مذکور ہے کہ اشوک (۲۵۰ ق م) اور ناگر جونا (۲۰۰ ق م) کے عہدِ حکومت میں بڑے بڑے باکمال و چابک دست بت ساز و سنگ تراش ہندوستان میں موجود تھے۔ بدھ مذہب کے آغاز سے پیشتر ہی فنِ تصویر اس درجہ مکمل ہو چکا تھا کہ اس کے "سدانگ" (چھ اجزا) باقاعدہ طور پر مرتب ہو چکے تھے اور ہر جزو کے متعلق متعدد اصول قائم ہو گئے تھے جن کی پابندی لازمی و ضروری تھی۔

"وتسیہ یانا" کی مشہور کتاب "کام سوتر" میں جو تیسری صدی عیسوی کی تصنیف ہے ان چھ اجزا کا ایک مفصل و مبسوط تبصرہ درج ہے۔ وہ چھ اجزا یہ تھے:۔

| | |
|---|---|
| (۱) روپ بھید | خط و خال اور نقش و نگار کا علم |
| (۲) پرمانم | قد و قامت اور تناسبِ اعضا کی تمیز |
| (۳) بھاو | علم النفس و نیز ادا و انداز کی تشخیص |
| (۴) لاوینہ یوجنم | سطح کی دلکشی اور ادراکِ حسن کی جلوہ گری |
| (۵) سدرشیم | تمثیلات |
| (۶) ورنِک بھنگ | ترتیبِ خطوط و قواعدِ رنگ آمیزی |

درحقیقت فنِ تصویر کو اس قدر مکمل بنا دیا گیا ہے کہ اب تلاش کرنے پر بھی کسی رخ سے کوئی کمی نظر نہیں آتی۔ یہ تو ایک کھلی ہوئی حقیقت ہے جس کا اہلِ دانش کو اعتراف کرنا پڑے گا کہ کوئی علم و کمال منزلِ ارتقا کی دشوار گذار راہیں اتنے قلیل عرصہ میں ہرگز طے نہیں کر سکتا جتنا کہ قیاس کیا جاتا رہا ہے۔ ان چھ جزوں کو اپنے روبرو رکھ کر قدیم ہندی مصوروں

کے کمالِ فن کا اندازہ لگائیے۔

جن کتبِ قدیمہ سے "کام سوتر" کی تالیف میں استفادہ حاصل کیا گیا اُن کی مختصر کیفیت درج ذیل ہے

وشنو پران — اس کے زمانہ کا تعین کرنا قطعی محال ہے۔

شکر نیتی — اس کا وجود کام سوتر سے پہلے یقینی ہے

مایا شاستر — ایضاً

پرتی بھالکشنم — "

چتر لکشن — جو بدھ کی پیدائش سے پیشتر کی روایات سے پُر ہے اور تناسبِ اعضا اور مذہبی رنگت میں مصوّری کے موضوع سے بحث کرتی ہے۔

سن ۶ء کے ایک شہرۂ آفاق چینی مصوّر ہسی ہو نے سب سے پہلے اپنی کتاب میں ان چھ اجزا کو بعینہٖ نقل کر دیا ہے جو ہندوستانی دماغ کی کدوکاوش کا نتیجہ ہیں۔ یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ چین اور جاپان نے ہندوستان ہی سے اس فن کی تعلیم حاصل کی ہے حالانکہ چینی صنّاعوں اور جاپانی مصوّروں کی نقاشی ہی اس حقیقت کی پردہ دری کرتی ہے اور باریک بین نگاہیں بیک نظر تبدّلِ اسلوب سے اس کے راز چھین لیتی ہیں۔

"زمانہ"

## غالب کی دو غزلیں

پروفیسر سید سجاد صاحب نے "مجلّۂ عثمانیہ" میں غالب کی ایک غیر معروف تصنیف "قادر نامہ" شائع کرائی ہے یہ نظم کی وہی صنف ہے جسے عام طور پر "آمد نامہ" کہتے ہیں اور جس میں الفاظ و مصادر کے معنی بیان کئے جاتے ہیں۔ بہ قول سید سجاد صاحب "غالب کی کوئی بات لطف سے خالی نہ تھی"۔ چنانچہ اس نظم میں لکھتے لکھتے ایک جگہ فرماتے ہیں:-

ہے قلم کا فارسی میں خامہ نام — ہے غزل کا فارسی میں چامہ نام

کس کو کہتے ہیں غزل ارشاد ہو — ہاں غزل پڑھئے سبق گر یاد ہو

### غزل

صبح سے دیکھیں گے رستہ یار کا — جمعہ کے دن وعدہ ہے دیدار کا

وہ چُرا وے باغ میں میوہ جسے — پھاند جانا یاد ہو دیوار کا

پُل ہی پر سے پھیر لاتے ہم کو لوگ — ورنہ تھا اپنا ارادہ پار کا

شہر میں چھڑیوں کے میلے کی ہے بھیڑ — آج عالم اور ہے بازار کا

لال ڈگی پر کرے گا جاکے کیا — پُل پہ چہل ہے آج دن اتوار کا

گر نہ ڈر جاؤ تو دکھلاؤں تمہیں — کاٹ اپنی کاٹ کی تلوار کا

واہ بے لڑکے پڑھی اچھی غزل — شوق ابھی سے ہے تجھے اشعار کا

اس "اچھی غزل" کے بعد پھر الفاظ اور اُن کے معانی شروع ہوجاتے ہیں اور "قادر نامہ" کے اختتام پر پھر ایک غزل نظر آتی ہے:۔

شعر کے پڑھنے سے کچھ حاصل نہیں — مانتا لیکن ہمارا دل نہیں

علم ہی سے قدر ہے انسان کی — ہے وہی انسان جو جاہل نہیں

کیا کہیں کھائی ہے حافظ جی کی مار — آج ہنستے آپ جو کھل کھل نہیں

کس طرح پڑھتے ہو رک رک کر سبق — ایسے پڑھنے کا تو میں قائل نہیں

جس نے قادر نامہ سارا پڑھ لیا
اُس کو آمد نامہ کچھ مشکل نہیں

## افسردگی

دن نے ٹھنڈی سانس لی خورشید اوجھل ہوگیا — رنگ اڑا، صحرا ہوا خاموش دریا سو گیا

نور سمٹا، تیرگی پھیلی، ہوائیں رک گئیں — پھول کملائے، چمن شرمائے، شاخیں جھک گئیں

رنگِ گل، شورِ چمن، جوشِ صبا کچھ بھی نہیں — ایک غم انگیز خلوت کے سوا کچھ بھی نہیں

اڑ گیا غازہ شفق کا، آسماں سنولا گیا — رفتہ رفتہ روئے عالم پر اندھیرا چھا گیا

اِس دھوئیں میں اپنی رنگیں روشنی کھوتے ہوئے
روحِ انسانی کو دیکھا میں نے گم ہوتے ہوئے

"معارف"

## خزاں کی شام

دفعتاً میری سہیلی نے اپنی لمبی اور موم بتی کے شعلے کی سی باریک باریک انگلیاں ساز کے تاروں پر رکھ دیں۔

کہنے لگی "دیکھو! فطرت نے ہر ایک کی زندگی کے ساتھ ایک شغلِ حیات بھی پیدا کر دیا ہے! آہ دیکھو تو ساز کس طرح گیت کے لئے کیسے بے تاب اور تیار رہتے ہیں۔ ان کو اپنا ابدی مشغلہ یاد ہے۔

اور خزاں کا آفتاب کیسی تیزی سے اپنا سفر ختم کر رہا ہے۔

اور سردیوں کی صبح میں ننھی ندی کیسے زور زور کے گیت گایا کرتی ہے!

اور رات کی تنہائیوں میں الّو اجڑے درختوں اور ویران دیواروں پر کیسے دل خراش لہجے میں بولتا ہے!

ان سب کو اپنی زندگی کے مشاغل یاد ہیں!

دیکھو روح کی آنکھیں تاریکی میں بھی فرشتۂ موت کو پہچان لیتی ہیں!

آہ فطرت نے ہر ایک کو ایک کام تفویض کر دیا ہے۔ ایک مشغلہ دے دیا ہے! پر افسوس میں نہیں جانتی کہ میرا ابدی مشغلہ کیا ہے؟"

اُس نے ایک الم انگیز آہ کھینچی۔

ہر طرف موت کا سناٹا تھا۔ وہ خزاں کی ایک اداس اور پژمردہ شام تھی! موسم کے گرد و غبار کے پیچھے دُور افق میں خزاں کا آفتاب ڈوب رہا تھا۔ بُرے موسم نے بلبل کی مسکراہٹوں کو غائب کر دیا تھا۔

اور دنیا ہمیں ایک بے راگ کا باجا معلوم ہوتی تھی۔ یا ایک ایسا شعر جس میں نغمہ نہ ہو۔

زندگی ایک بے مزہ کہانی معلوم ہوتی تھی۔

یا ایک ایسا خواب جس کی تعبیر نہ ہو!

اس اداس شام، ہم اپنی زندگی کے مشغلے کو بھول گئی تھیں۔

روح کے نغمے کو فراموش کر چکی تھیں!

آہ وہ خزاں کی شام ——— جب کہ زندگی ہمیں ایک بے مقصد سفر معلوم ہوتی تھی۔

دفعتاً میں نے دریچے سے باہر دیکھا۔ باغ کی دیوار کے پاس ایک چھوٹا سا گلِ نیلوفر خزاں کی ہواؤں میں جھوم رہا تھا ——— اور زندگی کی سانسیں لے رہا تھا۔

مجھے کچھ یاد آگیا۔

میں نے سہیلی سے کہا "مگر ——— سہیلی! زندگی بسر کرنا خود ایک مشکل مشغلہ ہے!"

یہ سن کر میری سہیلی کا چہرہ خزاں کے آفتاب کی طرح جگمگانے لگا!

"تہذیبِ نسواں"

# تبصرہ

**اردو زبان اور ادب** ۔ تقریباً تین سال ہوئے الٰہ آباد میں چند اہلِ علم و ذوق حضرات کی کوشش اور صوبۂ متحدہ کی سرپرستی سے ہندوستانی اکیڈیمی کا قیام عمل میں آیا تھا۔ اکیڈیمی کی کونسل کے پہلے اجلاس میں یہ طے پایا کہ تصنیف و تالیف کا کوئی کام شروع کرنے سے پہلے موجودہ اردو اور ہندی ادب کی پڑتال کی جائے تاکہ معلوم ہو کہ دونوں زبانوں کو کس صنف کی کتابوں کی ضرورت ہے۔ چنانچہ اس غرض کے لئے ایک کمیٹی قائم کی گئی۔ "اردو زبان اور ادب" اسی کمیٹی کی رپورٹ ہے جسے سیّد ضامن علی صاحب صدرِ مجلس نے بڑی محنت اور قابلیت سے مرتب کیا ہے۔ اس کتاب کے تین حصّے ہیں۔ پہلا حصہ چار ابواب پر مشتمل ہے (۱) زبانِ اردو کی ابتدا، (۲) زبانِ اردو کی تدریجی ترقی، (۳) سلاطینِ مغلیہ کے زمانے میں زبان کی ترقی اور (۴) سلطنتِ برطانیہ کے زمانے میں اردو کی ترقی۔ انہیں ابواب میں ہر زمانے کی بعض تصانیف کا ذکر اور ابتدا سے لے کر اب تک ہر صدی کی زبان کے نمونے بھی دیئے ہیں + دوسرے حصّے میں اردو ادب کی ضروریات، زبان کی حفاظت و ترقی اور اکیڈیمی کے لائحۂ عمل کے متعلق تجاویز ہیں۔ اِن تجاویز کا ماحصل یہ ہے کہ ادب کے جن شعبوں میں تصنیف یا تالیف یا ترجمہ کی ضرورت ہے اُن کے لئے ایک دارالتالیف قائم کیا جائے اور ملک کے فاضلین و کاملین سے معاوضہ دے کے کتابیں لکھوائی جائیں۔ نظم و نثر پر تاریخی و تنقیدی کتابیں تیار کرائی جائیں اور مستند کتابوں کو تصحیح و تشریح کے بعد اور مصنّفین کے حالات اور ان کی تصانیف پر تبصرہ کر کے اچھی طباعت کے ساتھ شائع کیا جائے۔ جامع اور مکمل لغات اور ایک انسائیکلوپیڈیا کے طرز کی کتاب تیار کی جائے جو انگریزی انسائیکلوپیڈیا کا ترجمہ نہ ہو بلکہ ہندی انسائیکلوپیڈیا ہو۔ درسی کتابیں یا تو اکیڈیمی خود تیار کرے یا جو کتابیں دوسرے ناشرین کی نصاب کے لئے تیار ہوں اُن پر ایک مجلسِ احتساب قائم کرے تاکہ بری کتابیں نصاب میں داخل نہ ہو سکیں۔ وظائف و انعامات کا سلسلہ جاری کیا جائے۔ اکیڈیمی کی طرف سے ایک اچھا کتب خانہ اور ایک سالہ جاری کیا جائے۔ ایک شاہی مجلس بنائی جائے جو ہندوستان کے باکمال شعرا اور فضلا پر مشتمل ہو اور زبان کے متعلق تمام اختلافات اس مجلس میں پیش ہو کر طے ہوں۔ رپورٹ کے تیسرے حصے میں ابتدا سے لے کر اس وقت تک جو کتابیں اردو زبان میں لکھی گئی ہیں اُن کا انتخاب ہے جس سے اردو ادب کی وسعت کا پتہ چلتا ہے۔

گویا ہندوستانی اکیڈیمی نے ایک عظیم الشان کام اپنے ذمے لیا ہے اور ہمیں امید ہے کہ اس سے شاندار نتائج ظہور پذیر ہونگے۔

**کامیاب زندگی** ۔ اگرچہ ہندوستان کے اردو لٹریچر کا حلقہ روز بروز زیادہ وسیع ہو رہا ہے اور نئی کتابوں کے مصنف یا مترجم اردو دان پبلک کی علمی معلومات میں ایک قابلِ قدر اضافہ کر رہے ہیں۔ لیکن ہمیں اس امر کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ ملک میں ایسی کتابوں کی تعداد بہت قلیل ہے جو اقتصادی نقطۂ خیال سے پڑھنے والوں کی زندگی میں ایک نمایاں تغیر پیدا کرنے کی طاقت رکھتی ہوں۔ ہندوستان کا افلاس ضرب المثل ہوگیا ہے اور اس لئے وطن کی حقیقی خدمت اس امر کی متقاضی ہے کہ فرزندانِ ہند کی اُن مشکلات کے ازالہ کے لئے عملی تدابیر اختیار کی جائیں جن کی وجہ سے ان کی زندگی ناکامی کا ایک زندہ مرقع نظر آتی ہے۔

اس لحاظ سے ہم چودھری غلام حیدر خاں صاحب سابق مدیر صداقت کلکتہ کی جدید کتاب "کامیاب زندگی" کا خیر مقدم کرتے ہیں جو دراصل امریکہ کے ایک مشہور ماہرِ اقتصادیات کی انگریزی کتاب کا ترجمہ ہے اور جسے بجا طور پر اس کی زندگی بھر کے تجربات کا نچوڑ قرار دیا جاسکتا ہے۔ چودھری صاحب نے اس کتاب کے ترجمہ سے اپنے ابنائے وطن کی ایسی خدمت انجام دی ہے جسے کسی صورت میں نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ "کامیاب زندگی" کی طویل فہرستِ مضامین پر ایک سرسری نگاہ ڈالنے سے ہی معلوم ہوجاتا ہے کہ جو نوجوان زندگی کی جدوجہد سے بوجہ احسن عہدہ برآ ہونے اور شہرت و عظمت کے اعلیٰ مقام تک پہنچنے کی تمنا رکھتے ہیں اُن کے لئے یہ کتاب ایک بہترین مشیر اور ایک مخلص رفیق کا حکم رکھتی ہے۔ کامیابی اور ترقی کے جو نکتے اور گُر اس میں بتائے گئے ہیں وہ اس قدر صحیح ہیں کہ ناممکن ہے کہ کوئی شخص خواہ وہ کسی عمر یا درجہ کا ہو اُن پر عمل کرے اور پھر زندگی میں ناکام رہے۔ ترجمہ ایسا صاف اور سلیس ہے کہ ایک معمولی قابلیت کا شخص بھی اس کے مطالعہ سے مستفید ہوسکتا ہے۔ ہماری رائے میں ہر تعلیم یافتہ نوجوان کو اپنی زندگی کا عملی دور شروع کرنے سے پہلے ایک دفعہ "کامیاب زندگی" کو ضرور پڑھ لینا چاہیئے۔

لکھائی چھپائی اور کاغذ کے لحاظ سے بھی کتاب دیدہ زیب ہے۔ قیمت مجلد دو روپے چار آنے غیر مجلد ایک روپیہ بارہ آنے محصول ڈاک بذمہ خریدار ملنے کا پتہ: مینجر صداقت بک ڈپو، رام کشن بلڈنگ، بیرون شیراں والہ دروازہ لاہور

**ادبستان** ۔ یہ کتاب حضرت خلیقی دہلوی کے ادبی مضامین کا مجموعہ ہے خلیقی صاحب سے ناظرینِ ہمایوں بخوبی واقف ہیں۔ پچھلے دور میں، اُن کے متعدد دلکش اور لطیف مضامین "ہمایوں" میں شائع ہو چکے ہیں خلیقی صاحب کی انشاء لطیف۔ اک خاص ادبی رنگ کی حامل ہے۔ اور ان کے تمام مضامین اس

دلچسپ خصوصیت سے لبریز ہوتے ہیں۔ ان کا ایک معرکۃ الآرا مضمون "ندرتِ ذوق و نظر" کے عنوان سے "ہمایوں" میں، بے حد دلچسپی اور قبولیت کی نظروں سے دیکھا گیا تھا، یہ مضمون بھی اس مجموعے میں موجود ہے بعض مضامین کے ساتھ تصویریں بھی دی گئی ہیں، جنہوں نے کتاب کی دلاویزی میں کافی اضافہ کر دیا ہے۔ شروع میں حضرت اختر شیرانی کا ایک طویل مقدمہ بھی شریک ہے، جس میں انہوں نے مختلف نقاطِ نظر سے، مصنف کی ادبی خصوصیات پر تنقیدی روشنی ڈالی ہے۔ مقدمہ بھی بجائے خود، دلچسپ ہے، ساتھ ہی مصنف، اور مقدمہ نگار کی تصاویر بھی دی گئی ہیں ——— طباعت و کتابت کے لحاظ سے بھی "ادبستان" قابلِ دید کتاب ہے ——— اور بحیثیتِ مجموعی اسے اردو ادب میں ایک گراں قدر اضافہ کہا جا سکتا ہے۔ ہم مسٹر عبدالمجید مہتمم کتب خانہ "ناشر العلوم" لاہور کو ان کے ذوقِ انتخاب پر مبارکباد دیتے ہیں کہ انہوں نے خلیقی صاحب کے مضامین کو یکجا شائع کر کے ایک گراں قدر خدمت سرانجام دی۔ اور ناظرین "ہمایوں" سے ان کے مطالعے کی سفارش کرتے ہیں۔ قیمت مجلد عہ، بے جلد عہ ملنے کا پتہ۔ کتب خانہ ناشر العلوم لاہور۔

**دہقان** یہ کتاب چودھری عبدالعزیز صاحب بیرسٹر ایم ایس سی نے زمینداروں کی موجودہ پست حالت سے متاثر ہو کر لکھی ہے۔ اس میں زمینداری اور زمینداروں کے مسائل و مشکلات کو نہایت سادہ اور عام فہم زبان میں حل کیا ہے اور ان کی فلاح و بہبود کی موثر تجویزیں پیش کی ہیں۔ زمینداروں کو تعلیم کی طرف توجہ دلائی ہے۔ اشتمالِ اراضی کی اہمیت، کاشت کی حقیقت اور اس کے طریقے؛ کھاد کا مقصد، ماہیت اور اچھی کھاد تیار کرنے کی ترکیبیں؛ اچھے بیج اور اعلیٰ جنسوں کی کاشت کی اہمیت۔ زراعت کے تفہیمی مشاغل کی ضرورت، امدادِ باہمی کے فوائد، بچپن کی شادی کی خرابیاں، زمینداروں کے افلاس کے اسباب اور اس سے مخلصی کی تجاویز شرح و بسط سے لکھی ہیں۔ اس کتاب کا حجم ۷۰ صفحات ہے اور قیمت آٹھ آنے۔ اسی سلسلے کی دوسری کتاب

**دیہاتی** ہے۔ یہ بھی چوہدری عبدالعزیز صاحب کی گراں قدر تصنیف ہے۔ اس میں دیہات کے رہنے والوں کے تمدن و معاشرت اور جہالت کے نقائص بیان کئے ہیں، اور اس کے بعد ان لوگوں کو ان نقائص کے رفع کرنے کے نہایت آسان اور سہل الحصول ذرائع بتائے ہیں۔ یہ کتاب ۱۱۲ صفحات پر مشتمل ہے قیمت آٹھ آنے مقرر کی ہے۔

دونوں کتابیں اس درجہ مفید ہیں کہ ہم ہر دہقان اور ہر دیہاتی سے اُن کے پڑھنے کی سفارش کریں گے۔ پہلی کتاب ملک نور الٰہی رحمت الٰہی پبلشرز کشمیری بازار لاہور سے دستیاب ہوتی ہے اور دوسری شیخ غلام علی برکت علی تاجرانِ کتب کشمیری بازار لاہور سے ملتی ہے۔

جدید فہرست کارخانہ مفت طلب فرمائیے

طبقۂ نسواں میں اس کارخانہ کا عطر سہاگ اور عطر عروس نہایت مقبول ہے۔

اعلیٰ طبقہ کی خواتین سر میں لگانے کیلئے اس کارخانہ کا تیار کردہ بانو ہیر آئیل استعمال کرتی ہیں

اصغر علی محمد علی عطر ساز لکھنؤ

یہ کارخانہ ۱۸۳۹ء سے نیک نامی کے ساتھ جاری ہے۔

مرسلہ ۴ مئی

رجسٹرڈ نمبر ایل ۱۳۶۳

اُٹھو وگرنہ حشر نہیں ہوگا پھر کبھی
دوڑو زمانہ چال قیامت کی چل گیا

(ہمایوں)

یادگارِ علامہ فضیلے آنریبل جسٹس میاں محمد شاہ دین صاحب ہمایوں مرحوم

اردو کا علمی و ادبی ماہوار رسالہ

# ہمایوں

ایڈیٹر: بشیر احمد بی۔ اے (آکسن) بیرسٹر ایٹ لا
جائنٹ ایڈیٹر: منصور احمد

جلد ۷ — نمبر ۴

# فہرستِ مضامین

بابت ماہِ اپریل سنہ ۱۹۳۰ء

تصاویر:- ۱- مصطفےٰ کمال پاشا، نئے فوجی لباس میں
۲- پارلیمنٹ میں صدر کی نشست
۳- ترکی مدارس میں مخلوط تعلیم ــــ اور ڈرائنگ کا ایک سبق

# جہاں نما

## مسلمانانِ ہند کی تعلیمی ترقی

ہندوستان کے مسلمانوں نے اُن نمایاں تبدیلیوں اور تجویزوں پر کافی توجہ نہیں دی جن کا حامل ہرٹوگ کمیٹی کی رپورٹ کا نواں باب ہے۔ اس باب میں مسلمانوں کی تعلیم کے مسئلہ پر نہایت تفصیل سے بحث کی گئی ہے اور تعمیری تجاویز کو پُورے پُورے طور پر بیان کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ یونیورسٹی ہیں اور ثانوی تعلیم میں مسلمانوں کی مشکلات کا اس میں ذکر نہیں کیا گیا بلکہ اُسے اُن وجوہ کی تشریح و توضیح تک محدود کر دیا گیا ہے جو مسلمانوں کی تعلیمی ترقی میں رکاوٹ بنی رہیں۔

مندرجۂ ذیل دو نقشے مسلمانوں کی عام تعلیمی حالت کا خلاصہ پیش کرتے ہیں:-

### مختلف درس گاہوں میں مسلمان طلبہ کی تعداد صوبہ وار

| صوبہ کا نام اور مسلمان آبادی (ملینوں میں) | یونیورسٹیوں و آرٹ کالجوں میں سنہ ۱۹۱۷ء | یونیورسٹیوں و آرٹ کالجوں میں سنہ ۱۹۲۷ء | ثانوی اور ابتدائی مدرسوں میں سنہ ۱۹۱۷ء | ثانوی اور ابتدائی مدرسوں میں سنہ ۱۹۲۷ء | تمام تسلیم شدہ درس گاہوں میں مجموعی تعداد سنہ ۱۹۱۷ء | تمام تسلیم شدہ درس گاہوں میں مجموعی تعداد سنہ ۱۹۲۷ء |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مدراس (۲ر۸) | ۱۸۲ | ۳۹۳ | ۱۳۶۶۹۰ | ۲۴۱۰۴۲ | ۱۳۷۷۳۲ | ۲۴۳۲۸۰ |
| بمبئی (۴ر۰) | ۱۵۷ | ۳۱۸ | ۱۲۳۹۴۳ | ۱۸۵۱۴۲ | ۱۲۵۰۴۸ | ۱۸۹۴۶۲ |
| بنگال (۲۵ر۰) | ۱۶۳۹ | ۳۴۱۹ | ۷۸۷۸۱۱ | ۱۰۲۹۶۶۲ | ۸۱۷۰۷۶ | ۱۱۰۹۲۳۷ |
| صوبۂ متحدہ (۶ر۵) | ۱۴۳۹ | ۱۱۲۷ | ۱۱۶۴۷۱ | ۲۰۶۹۶۴ | ۱۱۹۹۷۵ | ۲۱۲۷۶۶ |
| پنجاب (۱۱ر۵) | ۸۹۱ | ۱۸۵۴ | ۱۵۶۲۸۰ | ۴۶۴۸۲۳ | ۱۵۹۷۹۱ | ۵۱۶۸۳۱ |
| برما (۰ر۵) | ۴۰ | ۷۵ | ۱۶۳۹۹ | ۲۱۷۶۴ | ۱۶۵۳۱ | ۲۱۸۷۴ |
| بہار اور اڑیسہ (۳ر۷) | ۴۷۰ | ۴۶۷ | ۶۷۳۳۷ | ۱۳۱۵۰۶ | ۹۸۶۷۱ | ۱۳۵۶۹۵ |
| صوبۂ متوسط (۰ر۵) | ۶۲ | ۹۰ | ۳۰۶۹۱ | ۳۵۷۶۹ | ۳۰۸۴۷ | ۳۶۲۳۷ |
| آسام (۲ر۲) | ۸۶ | ۱۹۷ | ۵۰۹۵۸ | ۶۰۸۳۶ | ۵۱۷۱۸ | ۶۳۴۸۳ |
| برطانی ہند (۵۹ر۴) | ۵۲۱۲ | ۸۴۵۶ | ۱۵۵۲۱۴۲ | ۲۴۳۷۳۷۳ | ۱۵۹۳۵۲۸ | ۲۵۸۹۸۳۶ |

## مسلمان طلبہ اور آبادی کا تناسب بحساب فیصدی

| صوبہ | ۱۹۱۷ء: تمام تسلیم شدہ و غیر تسلیم شدہ درسگاہوں کے مسلمان طلبہ | ۱۹۱۷ء فی صدی تناسب: مسلمان آبادی کا مجموعی آبادی سے | ۱۹۱۷ء فی صدی تناسب: مسلمان طلبہ کا مسلمان آبادی سے | ۱۹۱۷ء فی صدی تناسب: مسلمان طلبہ کا کل طلبہ سے | ۱۹۲۷ء: تمام تسلیم شدہ و غیر تسلیم شدہ درسگاہوں کے مسلمان طلبہ | ۱۹۲۷ء فی صدی تناسب: مسلمان آبادی کا مجموعی آبادی سے | ۱۹۲۷ء فی صدی تناسب: مسلمان طلبہ کا مسلمان آبادی سے | ۱۹۲۷ء فی صدی تناسب: مسلمان طلبہ کا کل طلبہ سے |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مدراس | ۱۴۸۱۵۵ | ۶٫۶ | ۶٫۷ | ۱۱٫۱ | ۲۷۸۵۶۸ | ۶٫۷ | ۹٫۸ | ۱۱٫۰ |
| بمبئی | ۱۴۹۶۷۲ | ۲۰٫۴ | ۳٫۷ | ۱۹٫۲ | ۲۰۹۹۱۳ | ۱۹٫۶ | ۵٫۵ | ۱۸٫۱ |
| بنگال | ۸۶۴۲۵۹ | ۵۲٫۷ | ۳٫۶ | ۴۵٫۰ | ۱۱۴۰۱۴۰ | ۵۴٫۰ | ۴٫۵ | ۵۱٫۳ |
| صوبۂ متحدہ | ۱۶۲۶۷۷ | ۱۴٫۱ | ۲٫۴ | ۱۸٫۲ | ۲۴۴۶۹۷ | ۱۴٫۳ | ۳٫۸ | ۱۸٫۱ |
| پنجاب | ۱۹۶۹۲۱ | ۵۴٫۸ | ۱٫۸ | ۴۰٫۸ | ۵۹۰۸۳۴ | ۵۵٫۳ | ۵٫۲ | ۵۰٫۰ |
| برما | ۲۰۴۸۹۹ | ۳٫۵ | ۵٫۹ | ۴٫۲ | ۲۴۷۷۶ | ۳٫۸ | ۵٫۰ | ۳٫۸ |
| بہار اور اڑیسہ | ۱۱۰۱۵۵ | ۱۰٫۶ | ۳٫۰ | ۱۳٫۰ | ۱۴۴۹۱۱ | ۱۰٫۹ | ۳٫۹ | ۱۳٫۱ |
| صوبۂ متوسط | ۳۲۳۵۶ | ۴٫۱ | ۵٫۷ | ۹٫۲ | ۳۷۹۲۰ | ۴٫۱ | ۶٫۷ | ۹٫۵ |
| آسام | ۵۵۶۲۵ | ۲۸٫۱ | ۲٫۹ | ۲۳٫۸ | ۷۴۸۳۱ | ۲۹٫۰ | ۳٫۴ | ۲۵٫۹ |
| برطانی ہند | ۱۸۲۴۳۶۴ | ۲۳٫۵ | ۳٫۲ | ۲۳٫۲ | ۲۸۲۱۱۰۹ | ۲۴٫۱ | ۴٫۷ | ۲۵٫۳ |

ان نقشوں سے یہ صاف ظاہر ہو جاتا ہے کہ ۱۹۱۷ء اور ۱۹۲۷ء کے درمیان مسلمانوں کی زیادتی بہ سرعت اور عام طور پر عمل میں آئی۔ دس سال کے عرصے میں طلبہ کی تعداد ۶۲٫۵ فیصدی یا تقریباً دس لاکھ کے بقدر بڑھ گئی۔ مجموعی مسلمان آبادی کی نسبت سے طلبہ کی تعداد ۳٫۲ سے بڑھ کر ۴٫۷ فیصدی ہو گئی، درآں حالیکہ تمام اقوام اور مذاہب کے طلبہ کی وہ نسبت جو انہیں مجموعی آبادی سے ہے صرف ۳٫۱ سے ۴٫۳ تک بڑھ سکی۔ کل آبادی سے مسلمانوں کی نسبت ۲۴ فیصدی سے کچھ ہی زیادہ ہے لیکن کل اضافہ سے مسلمان طلبہ کے اضافہ کی نسبت ۳۱ فیصدی سی بڑھ کر رہی۔ گویا مسلمان طلبہ تمام اقوام کے طلبہ سے زیادہ تعداد میں مدرسوں کی تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔

لیکن اونچے درجوں میں لڑکیاں ابھی لڑکوں سے کافی پیچھے ہیں ۲۲۶۰۳۱ مسلمان لڑکیوں میں سے جو سکولوں اور کالجوں میں تعلیم پا رہی ہیں بہت کم ہیں جو پرائمری سے اوپر کے درجوں میں پڑھ رہی ہیں اور دس میں سے نو سے بھی زیادہ پہلی

جماعت میں ہیں۔

## شودربانیانِ سلطنت

مسٹر کے پی جیسوال اخبار "مارننگ پوسٹ" میں بعض شودربانیانِ سلطنت کے متعلق لکھتے ہیں:-

"ہندوؤں کی تاریخ میں مہابھارت کے زمانے سے پہلے شودروں کی جانب سے سلطنت کے قیام کی چار کوششیں عمل میں آئیں۔ تین ان میں سے کامیاب ہوئیں اور چوتھی کچھ زیادہ کامیاب نہ رہی۔ نند اکی سلطنت اس قسم کی پہلی حقیقی سلطنت تھی۔ ہندو مورخوں نے اسے تاریخ کے ایک نئے دور کا آغاز تسلیم کیا ہے۔ تمام پُران اس کی اہمیت کو ظاہر کرتے ہیں۔ مہاپدمانند کی ایکاچھترا بادشاہت جو پنجاب سے بنگال تک پھیلی ہوئی تھی ہندوستانی ملوکیت کی ایک نادر الظہور مثال تھی۔ اس کی بنا بھی ایک شودر نے ڈالی اور یہ کئی نسلوں تک شودروں کے ہاتھ میں رہی۔ اس سلطنت کا دور تقریباً ۴۰۵ ق م سے شروع ہوکر ۳۲۵ ق م میں ختم ہوتا ہے۔ اس کے بعد بھی یہ سلطنت ٹوٹی نہیں بلکہ وراثت کے طور پر چندر گپت موریا کے ہاتھ آئی جس نے اس کی حدود کو اور زیادہ وسیع کیا۔ شمال میں یہ ہرات اور ہمالیہ تک پہنچ گئی اور مشرق و مغرب میں اس نے سمندر کے ساحلوں کو جا چھوا۔ چندر گپت کے جانشین بندوسارا اور اشوک نے اس نظامِ حکومت کو ایران اور ہمالیہ کے پار خوتان تک پہنچایا۔ مشرق میں آسام تک اور جنوب میں میسور تک جس کا سیاسی اثر سیلون پر بھی پڑا۔ پُران کے مورخین کی متفقہ شہادت اور سنسکرت ادب کی تصریحات اس امر کا ثبوت ہیں کہ موریا خاندان بھی شودر تھا۔

تیسری سلطنت گپتا خاندان کی ہے جس کی بنا چندر گپت اور اُس کے بیٹے سمدر گپت نے ڈالی۔ یہ سلطنت صدیوں تک قائم رہی اور اُن سلطنتوں میں سے ایک ہے جو دنیا میں سب سے زیادہ دیر تک قائم رہیں۔ ادب، تعمیر، سنگتراشی، عام آرٹ اور تجدید مذہب کے لحاظ سے گپتا خاندان کی سلطنت کی مثال نہیں ملتی۔ وید برہمن اور عام ہندو تہذیب کی بہت بڑی محافظ ثابت ہوئی۔ اس خاندان میں ایک نہیں بلکہ کئی ایک افراد ایسے نظر آتے ہیں جو بڑی بڑی رزمیہ نظموں کے موضوع بننے کے قابل ہیں، لیکن اس زمانے کے والمیک خاموش ہیں۔ ایک قدیم ناٹک جسے رام کرشن کوی نے حال ہی میں شائع کیا ہے ظاہر کرتا ہے کہ وہ کرسکار ذات کے شودر تھے۔ انہوں نے اپنے کتبوں میں کبھی اپنی ذات کا اظہار نہیں کیا، لیکن بعض سکوں پر ایسے الفاظ پائے گئے ہیں جن کا مفہوم یہ ہے کہ وہ کھتریوں کے سخت دشمن ہیں۔

## غلامی ابھی موجود ہے

اخبار "لٹریری ڈائجسٹ" کے مندرجہ ذیل شذرہ سے معلوم ہوگا کہ غلامی کا قطعی استیصال ابھی بہت دور ہے:-

غلامی ابھی تک دنیا کے ماتھے پر کلنک کا ٹیکا بنی ہوئی ہے جمعیت اقوام کی ایک مامور یہ کا بیان ہے کہ آج بھی دنیا میں غلاموں کی تعداد چالیس لاکھ سے کچھ کم نہیں ہے بلکہ غالباً ساٹھ لاکھ کے قریب ہے۔ یہ وہ لوگ ہیں جن کی کوئی شخصیت نہیں، وہ لوگ جنہیں کسی قسم کی جائداد بنانے کا حق حاصل نہیں، جنہیں ان کے اپنے معاملات میں بھی ضمیر کی آزادی میسر نہیں اور جن کے بیوی بچے اُن کے اپنے اختیار میں نہیں۔ کم از کم بیس لاکھ ان میں سے چین میں ہیں، پانچ لاکھ سے سات لاکھ تک عرب میں، ایک کافی تعداد لائبیریا میں اور چند ہزار دنیا کے دوسرے مختلف حصوں میں مختلف مقامات میں غلامی مختلف حالتوں میں ہے۔ ابی سینیا میں غلاموں کو کھلم کھلا عذاب دیا جاتا ہے لیکن چین میں ایک پوشیدہ طریق جاری ہے۔ وہاں لڑکیاں جو حقیقت میں گھر کی لونڈیاں ہوتی ہیں کہنے کو افرادِ خاندان کی طرح رہتی ہیں جمعیتِ اقوام کی کوششوں سے ایک لاکھ پچاسی ہزار ٹانگا نیکا میں، دو لاکھ پندرہ ہزار سیرالیون میں اور چھتر ہزار غلام برما میں آزاد کئے گئے ہیں ہمیں یقین ہے کہ ان شمار و اعداد کو دیکھ کر دنیا کی رائے عامہ انسانی غلامی کی آخری زنجیریں تڑانے میں جمعیت کی کوششوں کی مددگار ثابت ہوگی۔

## رباعیاتِ عمر خیام کا ایک گراں بہا نسخہ

ایڈورڈ فٹز جیرلڈ کا ترجمہ "عمر خیام" پہلی بار ۱۸۵۹ء میں شائع ہوا اور اس کی قیمت ایک شلنگ رکھی گئی۔ گو اس کی فضیلت اور قدر کو بعض لوگوں نے جن میں بہت بڑے بڑے آدمی بھی موجود تھے اُسی وقت جان لیا تھا لیکن یہ مقبولِ عام نہ ہو سکا، اور اس کی قیمت گھٹا کر چار پنس کر دی گئی۔ حال ہی میں اس ایڈیشن کا ایک نسخہ خود ناشر نے ۱۴۰۱ پونڈ کو خریدا ہے۔ اس کا حجم اٹھارہ ورق ہے اور آج سے پچاس سال پہلے بیچنے والے نے اسے سات گنی میں خریدا تھا۔

## دس لاکھ سال پہلے کا انسان

پیکن کے قریب ایک غار کے اندر دس ایسے انسانوں کی منتجر ہڈیاں ملی ہیں جو آج سے دس لاکھ سال پہلے زمین پر بستے تھے۔ ان ہڈیوں میں سب سے اہم ایک کھوپری ہے جس کے امتحان کے بعد یہ نتیجہ نکالا گیا ہے کہ اس قدیم زمانے میں بھی دنیا میں ایسی مخلوق موجود تھی جس میں سوچنے کی طاقت تھی اور جو سیدھا چل سکتی تھی۔ ماہرین کی رائے ہے کہ اس سے پہلے ایسا عجیب اور قدیم انکشاف آج تک نہیں ہوا۔ وہ کہتے ہیں کہ موجودہ انسانی نسل براہ راست اسی انسان سے چلی اور جاوا کا بن مانس اس خاندان سے نہیں ہے بلکہ دوسری دور کی شاخ سے ہے دس انسانوں کی ہڈیوں کا یکجا پایا جانا اس امر کی دلیل ہے کہ وہ مل جل کر رہتے تھے

# جدید ترکی

مس گریس ایلیسن جن کی تحریریں ترکی کے متعلق نہایت معتبر سمجھی جاتی ہیں اور جن کے ترکوں سے گہرے دوستانہ تعلقات ہیں پانچ مرتبہ ترکی گئی ہیں اور اُن کو سلطان عبدالحمید کے عہد سے لے کر اب تک ترکی کے انقلابات کے ساتھ خاص ربط وضبط رہا ہے۔ ہمارے اس مضمون کی تصریحات انہیں کی کتاب سے ماخوذ ہیں جو عہدِ حاضر کی تاریخ کا ایک عظیم الشان اور دلچسپ باب ہے۔

## مصطفےٰ کمال پاشا

**اُس کی شخصیت اور اُس کا کام** - اُس شخص کا ذکر کئے بغیر جدید ترکی پر کچھ لکھنا ناممکن ہے جو گویا اُس کا خالق ہے۔ اُس کی زبردست شخصیت کا نقش تمام ملک کے چپّے چپّے پر ثبت ہے ——— ہر گاؤں پر، ہر مدرسے پر، ہر مسجد پر، بہبودِ اطفال کے مراکز پر جو اُس کے حکم سے جابجا جاری ہیں اور پودوں کی اُن چھوٹی چھوٹی تربیت گاہوں پر جن سے وہ اناطولیہ کی سی سنسان اور بے شجر زمین کو ایک جنت بنا دینے کا ارادہ رکھتا ہے۔ اُس وقت تک جدید ترکی کا مطالعہ نہیں ہو سکتا جب تک کہ ہمارے دلوں میں اُس مصورِ اعظم سے پوری واقفیت حاصل کرنے کی خواہش پیدا نہ ہو جائے جس نے اُس کے حیرت انگیز نظاروں کو اپنے بلند تصوّر سے نکال کر صفحۂ ہستی پر کھینچ دیا ہے۔ یقیناً جدید ترکی کو اگر کوئی "کمالستان" کہے تو بجا ہے کیونکہ جدید ترکی مصطفےٰ کمال پاشا کی تخلیق ہے!

وہ ایک فوق العادت انسان ہے۔ وہ اُن عظیم الشان ہستیوں میں سے ہے جو اُس وقت ظاہر ہوتی ہیں جب کوئی قوم اپنا تمام سرمایۂ حیات کھو بیٹھتی ہے، اور اس لئے ظاہر ہوتی ہیں کہ وہ انہیں مایوسیوں اور محرومیوں کی پستی سے نکال کر آزادی اور کامیابی کے آسمان پر لے جائیں۔

عبدالحمید کے عہد کی بد انتظامیوں سے متاثر ہو کر اُس نے اوائلِ عمر ہی سے اپنی قوم میں حب الوطنی کی روح پھونکنی شروع کر دی تھی۔ اسی حب الوطنی نے اب وہاں ایک نئے مذہب کا درجہ حاصل کر لیا ہے۔ وہ ایک سپاہی ہے جس نے وطن کی محبت اپنے آباؤ اجداد سے ورثے میں پائی۔ پھر اپنے مضبوط ارادے کو ساری قوم کے دلوں میں راسخ کر دیا۔ اور انہیں

آزادی کے لئے لڑنے، ترقی کے لئے جدوجہد کرنے، روایات کے فتنے کو بیخ وبن سے اکھاڑ پھینکنے اور ایک نئی مملکت تعمیر کرنے پر مجبور کر دیا۔ لڑکپن کے زمانے میں جب ابھی وہ مکتب میں پڑھا کرتا تھا لوگوں کے بے فائدہ غم، مصیبت اور جہالت پر اُسے غصہ آجایا کرتا تھا اور وہ مٹھی باندھ کر کہا کرتا تھا "آہ میرا وطن! میں اپنے وطن کو بچا لوں گا"! اور اُس کی عمر ابھی بارہ سال کی نہ ہوئی تھی کہ اُس نے تاریخ، حکومتِ جمہوری اور حکومتِ دستوری کا مطالعہ شروع کر دیا۔ اسی زمانے میں وہ لڑکوں کو مسودے کی صورت میں ایک اخبار بھی تقسیم کیا کرتا تھا جس میں حکومت کی غلطیوں کی طرف اشارات ہوتے تھے اُس نے خود بتایا ہے کہ "دس سال کی عمر سے لے کر اب تک میں نے دن رات اپنی قوم کی ترقی کے لئے کام کیا ہے"۔

گو قسمت نے اُسے ملک میں سب سے بلند و برتر حیثیت عطا کی ہے لیکن اُسے اپنی ذات کے لئے کوئی خواہش نہیں۔ اُسے دولت، خاندان یا مرتبے کی کوئی آرزو نہیں۔ اور اگر یہ ممکن ہوتا تو وہ سلطان کو بھی تخت سے الگ نہ کرتا۔ اُس کی احسان مند اور شکر گذار قوم نے اُسے سلطان اور خلیفہ کا منصب پیش کیا لیکن اُس نے اسے قبول کرنے سے صاف انکار کر دیا۔ کیونکہ اس صورت میں وہ "مجدد" نہ ہوتا بلکہ محض ایک "فاتح" ہوتا۔

مس ایلیسن نے مصطفےٰ کمال پاشا سے اپنی پہلی ملاقات کو اس طرح بیان کیا ہے:۔ وہ پہلا نقش جو مصطفےٰ کمال پاشا کی شخصیت نے مجھ پر کیا یہ تھا کہ اُس کو دیکھ کر مضبوط سے مضبوط جگرے کا آدمی بھی کانپ جاتا ہوگا۔ جب اپنے ڈسک پر اپنی دونوں باہوں کو جوڑ کر اور ذرا جھک کر اُس نے اُن آنکھوں سے میری طرف دیکھا جن کی مثال میں نے کسی دوسرے انسان میں نہیں پائی تو مجھے بالکل ایسا معلوم ہوا جیسے میں پھر وہی چھوٹی سی بچی ہوگئی ہوں جو چڑیا خانے کے سب سے بڑے شیر کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالے پہروں کھڑی رہتی تھی یہاں تک کہ یہ عظیم جانور اپنی نظریں جھکا لیتا تھا۔ مصطفےٰ کمال پاشا کی نظر، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ روح کی گہرائیوں تک اتر گئی ہے۔ اور میں نے شکر کیا جب ایک وزیر کی آمد سے یہ عجیب مقابلہ ختم ہوا جس میں میں محض ناگہانی طور پر مبتلا ہوگئی تھی۔ بعد میں میں نے دیکھا کہ وہ آنکھیں کبھی گہری نیلی ہو جاتی ہیں اور کبھی سخت بھوری، کبھی اُن میں انتہائی نرمی آجاتی ہے اور کبھی بالکل قاتل نظر آتی ہیں۔ اُس کا چہرہ ایک جنگجو سپاہی کا چہرہ ہے لیکن اُس کی آواز اس قدر شیریں ہے کہ ترجمان سے اُس کے ترکی یا فرانسیسی الفاظ کا ترجمہ سننے سے پہلے انسان مسحور ہو جاتا ہے۔

مذہب کے متعلق اُس کا قول ہے کہ "میرا کوئی مذہب نہیں، اور بعض اوقات میں چاہتا ہوں کہ تمام مذاہب کو لے کر سمندر کی تہ میں پہنچا دوں"۔ وہ کہتا ہے کہ "وہ ایک کمزور حاکم ہے جسے اپنی حکومت کے استحکام کے لئے مذہب کے ستونوں کی ضرورت ہے، اُس کی مثال بالکل ایسی ہے جیسے کوئی انسانوں کو دام سے پکڑنا چاہے۔ میری قوم جمہوریت کے

اصول حقیقت کے قانون اور علوم کے ارشادات سیکھنے لگی ہے۔ توہمات کو اب مٹ جانا چاہیئے۔ لوگ جس طریقے سے چاہیں عبادت کریں، ہر شخص اپنے ضمیر کی پیروی کر سکتا ہے بشرطیکہ وہ اُسے عقل کے خلاف یا اپنے بھائی بندوں کی آزادی کے خلاف عمل کرنے کی ترغیب نہ دے"۔

اُس کے یا اُس کی قوم کے دل میں کسی کے لئے نفرت موجود نہیں۔ وہ ترکی کے ہمسایوں اور دوسری قوموں کے لئے سراپا امن اور دوستی ہے۔ اُس کی خواہش بس یہی ہے کہ سب قومیں ترکوں کی آزادی کا احترام کریں۔ "وہ کہتا ہے "میں نے جب کبھی جنگ کے لئے تلوار اٹھائی میرا مقصد حق کی حفاظت کے سوا اور کچھ نہ تھا۔ ہم اپنے ہمسایوں ——— روس، یونان، بلگیریا، سربیا، انگلستان اور فرانس کے ساتھ صلح و آشتی سے رہنا چاہتے ہیں تاکہ ہم اپنے ملک کی شکستہ عمارت کو دوبارہ تعمیر کر سکیں اور جو اقتصادی کرم اور زنگ اُسے مدتوں سے لگ رہا ہے اُسے صاف کر سکیں"۔

وہ اپنے آپ کو صرف اپنی قوم کی جماعت کا امیر سمجھتا ہے اور چاہتا ہے کہ لوگ بھی اُسے یہی سمجھیں۔ اصلاح کے لائحہ عمل کا اعلان ہمیشہ ان الفاظ میں ہوتا ہے کہ "ہم نے یہ کام اپنے ذمہ لیا ہے"، اور اُن سے ہمیشہ یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ جو کچھ اُس نے کیا ہے وہ اس کا فرض تھا۔ تاریخ کی اُس کے دل میں بڑی عزت ہے اور وہ اپنا معاملہ تاریخ ہی کے سپرد کرتا ہے کیونکہ تاریخ بے رحم ہے اور ہر چیز کو اس کی حقیقی حیثیت کے مطابق اہمیت دیتی ہے۔ وہ نہیں چاہتا کہ کسی بڑے آدمی سے اُس کی مثال دی جائے کیونکہ اس قسم کے مقابلے دونوں بڑی ہستیوں کو چھوٹا کر دیتے ہیں۔ ایسے موقع پر وہ کہا کرتا ہے "میرا نام مصطفےٰ کمال ہے!"

اُس کی معمولی گفتگو بھی نہایت دلکش اور مسرور کُن ہوتی ہے۔ جب وہ کام کرتا ہے تو اُس کے پیش نظر صرف کام ہوتا ہے اور جب وہ کھیل میں مشغول ہوتا ہے تو اُسے کوئی اور دھیان نہیں ستاتا۔ جب وہ اپنی تجاویز کے نقشے تیار کرتا ہے یا کسی اور تعمیری کام میں مصروف ہوتا ہے تو اُسے کوئی پریشان نہیں کر سکتا۔ وہ اپنے کام میں قطعاً منہمک ہوتا ہے لیکن کھیل کا بھی وہ اسی قدر قائل ہے۔ اگر وہ ناچ گھر میں ہے اور ناچ صبح کے آٹھ بجے ختم ہوتا ہے تو وہ شروع سے لے کر آخر تک اس میں ایک نوجوان لڑکے کی طرح دلچسپی لے گا، اور ایک گھنٹے کے اندر اندر بہترین تقریر کرنے کے لئے تیار ہو جائے گا۔

کاشت کے کام کو پاشا کی تفریح کا سامان کہا جائے یا نہ کہا جائے لیکن یہ اُس کی حکومت کے انتظامات کا لابد ضرور ہے۔ بعض اوقات صبح سے پہلے ہی پہلے وہ اپنے کھیت میں پہنچ جاتا ہے اور وہاں نئی نئی کلوں اور نئے نئے اصولوں سے ایسی محنت کے ساتھ کام کرتا ہے کہ اُس کے دوستوں کی یہ بات درست معلوم ہوتی ہے کہ اس کا مقصد

زراعت کی ترقی کے سوا اور کچھ نہیں، اور وہ دکھانا چاہتا ہے کہ بہترین کھیتی کس طرح تیار کی جا سکتی ہے۔

نئی ترکی کا بانی وہ خود ہے لیکن یہ عمارت صرف اُس کی قوم کے اشتراک سے تعمیر ہو سکتی تھی۔ چنانچہ اُس نے ساری قوم کی ذہنیت کو بدل دیا، تاہم جتنی اصلاحات بھی ہوئی ہیں وہ اس کی نہیں بلکہ اُس کی قوم کی ہیں۔ وہ ہمیشہ حکومت کو "ہماری حکومت" اور قوم کو "ہماری قوم" کہہ کر پکارتا ہے، اور جب وہ "مصطفےٰ کمال پاشا" کہتا ہے تو اِس کا مفہوم اُس کی اپنی ذات نہیں ہوتا بلکہ "قوم" ہوتا ہے۔ وہ کہتا ہے "ہماری حکومت نہ عمومی ہے نہ اشتراکی۔ یہ حکومت کسی دوسری حکومت سے مشابہت نہیں رکھتی۔ یہ قومی آزادی کی نمائندہ حکومت ہے، قوم کی فرمانروائی کی نمائندہ حکومت۔ ہم نے روشنی کو پالیا ہے اور ہمیں راستہ مل گیا ہے۔ دنیا کی کوئی طاقت نہیں جو ہمیں آگے بڑھنے سے روک سکے۔"

## انگورہ

دارالخلافہ۔ انگورہ آج ایک تسلیم شدہ، ذمہ دار حکومت کا دارالخلافہ ہے۔ پہلے ایک قدیم وضع کا ایشیائی گاؤں سا تھا۔ انگورہ جاتے ہوئے ایک بے برگ و گیاہ اور تقریباً غیر آباد سطحِ مرتفع سے گزرنا پڑتا ہے جس میں مویشی تک نظر نہیں آتے۔ شاذونادر کہیں بھیڑوں پر نگاہ پڑتی ہے۔ انگورہ صحرا میں واقع ہے۔ آب و ہوا گرمیوں میں سخت گرم اور گرد آلود اور سردیوں میں سخت سرد ہوتی ہے۔ قدیم انقرہ بھی ہے اور اب بھی اس جگہ بعض دلچسپ رومی آثار اور آگسٹس ایک مندر موجود ہے، جن پر ترکوں کو بڑا ناز ہے۔

پرانے زمانے کے ٹوٹے پھوٹے مکانوں میں جو لکڑی اور گارے سے بنائے جاتے تھے کوئی ترتیب ملحوظ نہیں رکھی گئی تھی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کسی نے ان کو اوپر سے پھینکا ہے اور یہ بکھر کر پہاڑوں کے پہلوؤں میں آرہے ہیں۔ ان میں سے کسی ایک مکان کو یاد رکھنے کے لئے اکثر کوئی فوارہ یا اسی قسم کی کوئی اَور چیز کی نشانی کے طور پر رکھنی پڑتی تھی۔ آج نئے مکانوں اور نئی سڑکوں نے یہاں ایک عجیب بے نظیر منظر پیدا کر دیا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے یہ کسی مصوّر کی بہترین تصویر ہے جو ابھی تکمیل کو نہیں پہنچی۔

**انگورہ کی موجودہ معاشرت۔** انگورہ کا حلقۂ معاشرت وزرا، عہدہ دارانِ حکومت، نائبین اور اربابِ سیاست پر مشتمل ہے۔ اگر آپ دو یا تین دعوتوں میں شامل ہوں تو آپ ان سب کو جان لیں گے کیونکہ ہر جگہ یہی لوگ مدعو کئے جاتے ہیں۔ مردوں اور عورتوں کے درمیان اب پردہ حائل نہیں۔ عورتیں اپنے شوہروں کے ساتھ ہر جگہ جاتی ہیں،

مہمانوں کی خاطر مدارات کرتی ہیں۔ بال (ناچ) میں شامل ہوتی ہیں۔ مصطفےٰ کمال پاشا کو خود بھی ناچ سے دلچسپی ہے اور وہ اسے تقویت دینے کا اس لئے حامی ہے کہ اس سے وہ نوعی حجابات اٹھتے ہیں جو اب تک قومی ترقی کے لئے سدِ راہ تھے۔

## نشاۃ الثانیہ

**رفع نقاب۔** جب ملک ہر طرح کی اندرونی اور بیرونی غلامی سے آزاد ہو گیا جمہوریت قائم ہو گئی تو مصطفےٰ کمال نے آزاد مردوں اور عورتوں کی ایک نئی عمومیہ کا کام اپنے ذمہ لیا بجلی کی سی سرعت سے انقلاب پر انقلاب پیدا ہوتا گیا۔ پاشا نے ایک عزمِ راسخ کے ساتھ مملکت کے گلے سڑے اعضا کو الگ کرنا شروع کر دیا۔ جو کچھ وہ کر رہا تھا اُسے وہ اچھّی طرح سمجھتا تھا اور اُسے اپنی کامیابی کا پُورا پُورا یقین تھا۔

خلافت رخصت ہوئی اور ساتھ ہی ملک کا قانون بھی بدل گیا۔ قانون بدلتے ہی آزادیٔ نسواں کی عظیم الشان اصلاح عمل میں آئی۔ غازی نے کہا "جمہوریت کا قیام کیسے ممکن ہوسکتا تھا جب کہ عورتیں بندش میں تھیں اور تمام معاشرتی نقشہ آدابِ حرم کی پابندیوں نے بگاڑ رکھا تھا۔ ہمارے تعمیری کاموں میں ہمیں مدد دینے کی بجائے عورتوں کو سست کیا جا رہا تھا۔ تمام نظام مضحکہ خیز بن چکا تھا۔ اس لئے اس کا ختم ہو جانا ہی بہتر تھا"

**قانون کی تبدیلی،** تعددِ ازدواج کی منسوخی اور اپنی شادی سے اُس نے نمایاں کر دیا کہ وہ آئندہ مملکت اور معاشرت میں عورت کا کیا درجہ قائم کرنا چاہتا ہے۔ جو سلوک اُس نے اپنی بیوی سے کیا وہ ایک اظہار تھا اس امر کا کہ وہ دوسروں سے بھی اُن کی بیویوں کے لئے ایسے ہی سلوک کی توقع رکھتا ہے۔ اُس نے نہ صرف عورتوں کو کامل آزادی دی بلکہ معاشرتی طور پر بھی اُن کی حیثیت کو محفوظ و منضبط کر دیا۔ جہاں وہ یورپ کی طرح ترکی میں بھی ہر جگہ اپنے شوہروں کے ساتھ جا سکتی ہیں وہاں انہیں یہ بھی اجازت ہے کہ جو پیشہ چاہیں اختیار کریں۔

ایک خیال یہ بھی ہے کہ عورتوں کو آزادی جنگ نے دلائی اور یہ سچ ہے کہ جنگِ آزادی میں اُنہوں نے یہ ثابت کر دیا کہ وہ آزادی کی مستحق ہیں۔ انگورہ میں جنگ کی جو یادگار قائم ہوئی ہے اُس میں اُس تصویر نے ترکی عورتوں کے کام کو غیر فانی بنا دیا ہے جس میں وہ توپ کے گولے اٹھائے لئے جا رہی ہیں۔ توپ کے گولے اٹھانا کسی حالت میں بھی آسان کام نہیں ہے، لیکن انگورہ کے اُس ہولناک ماحول میں، جب نہ پہننے کو کافی کپڑا میسّر تھا نہ کھانے کو کافی خوراک اِن کے عظیم بوجھ تلے دبے ہوئے ہونا ترک عورتوں کا ایک کبھی نہ بھولنے والا کارنامہ ہے۔ ترکی قوم کی قوتوں کی صحیح رہنمائی کرتے ہوئے غازی

پاشا نے عظیم ترین قوت — عورت — کو اُس کا حقیقی درجہ عطا کیا ہے۔ پہلی حالت میں عورت ایک عضوِ معطل ہو رہی تھی کیونکہ اُس سے کوئی کام نہیں لیا جاتا تھا۔ یا وہ ایک پودا تھا جو پانی کے فقدان کی وجہ سے مرجھایا جا رہا تھا۔ جو تھوڑی بہت طاقت اس میں تھی وہ چھپی ہوئی تھی، اس لئے خطرناک تھی۔ اب اُسے ایک نمایاں حیثیت حاصل ہے۔ ترکی کی عورتوں کو یہ نیا افتخار دے کر یقیناً مصطفےٰ کمال تمام مشرق کی عورتوں کا رتبہ بلند کر رہا ہے۔

**ممنوع فیض** - ترک بھی دوسری یورپی قوموں کی طرح اب ہیٹ پہنتے ہیں۔ فیض کا پہننا قانوناً ممنوع ہے۔ ترکی میں یہ پہلا موقع نہیں کہ لوگوں کو سر کا پہناوا بدلنے پر مجبور کیا گیا ہو۔ جب فاتح ترکوں کو فیض پہننے پر مجبور کیا گیا تھا تو اُس وقت بھی صدائے احتجاج بلند ہوئی تھی جس کے سلسلے میں دس آدمی مر گئے تھے اور چالیس زخمی ہوئے تھے جب بیڑا عظم لوگوں کو جبراً ہیٹ پہنانے جا رہا تھا تو سواروں کے دو دستے اُس کے ساتھ تھے لیکن مصطفےٰ کمال پاشا کو اپنی قوتِ ترغیب اور اپنی شخصیت پر بھروسا تھا۔ صرف ایک مصاحب اور ایک معتمد کو ساتھ لے کر اُس نے ترکی کے مجنون ترین شہر میں لوگوں کے جمِ غفیر کے سامنے اعلان کیا کہ انہیں کل کے دن سے ہیٹ پہننی پڑے گی — اور کیوں؟ اس لئے کہ

"ہماری جلیل القدر قوم کو ایک مہذّب اور بین الاقوامی لباس کی ضرورت ہے۔ ہم اس کو ضرور پہنیں گے۔ ہم شُو، بوٹ، پتلون واسکٹ، قمیص، کالر، ٹائی اور جاکٹ پہنیں گے اور اس تمام لباس کی تکمیل کے لئے سر کا وہ پہناوا اختیار کریں گے جس کا کنارا بڑھا ہوا ہو۔ سر کے لباس کا نام ہیٹ ہے۔ جو لوگ اس معاملہ میں ہچکچائیں گے اُن سے میں کہوں گا کہ وہ جاہل اور بیوقوف ہیں۔ اگر فیض کا پہننا درست ہے جو یونانی ٹوپی ہے تو ہیٹ کا پہننا کیوں درست نہیں؟

"وہ لوگ جو طفلانہ خیالات میں الجھ رہے ہیں، جن کی ذہنیت قرونِ وسطےٰ کی ذہنیت ہے اور جو تہذیب کے خلاف جنگ کرنے کی کوشش کرتے ہیں اُن لوگوں کو اپنے انجام کے لئے تیار ہو جانا چاہیئے۔ اور وہ انجام کیا ہے؟ غلامی اور ناکامی۔ لیکن ترکی جمہوریت کے افراد نے اپنی بیڑیوں کو توڑ ڈالا ہے۔ اُن کی شجاعت کی نظیر تاریخ میں نہیں ملتی، وہ اپنی زندگی ایک مہذب قوم کی طرح گزارنے کا فیصلہ کر چکے ہیں"

یہ سچ ہے کہ دس آدمیوں کا ہیٹ کے پہننے سے انکار کر کے جان سے گزر جانا انسان کے سارے جسم میں لرزہ پیدا کر دیتا ہے، لیکن ہیٹ نئی تہذیب کا نشان اور جمہوریت کے ساتھ اتحاد کا ثبوت ہے اس کے پہننے سے انکار کرنا حکومت کے احکام کی خلاف ورزی ہے اور فیض کے پہننے کے یہ معنی ہیں کہ پہننے والا سابق سلطان کا طرفدار ہے، جو موجودہ حکومت سے بغاوت ہے اور باغی کو اُس کی سزا ملنی ضروری ہے۔

**دیہات** - دیہات میں بھی نئی تہذیب اور جمہوریت کا اثر پہنچ گیا ہے، اور وہاں بھی اصلاحات عمل میں آ رہی ہیں۔

دیہات کے باشندوں کو فخر ہے کہ جمہوریت میں اب اُن کا بھی ایک حصہ ہے۔ انہوں نے مدرسے جاری کئے ہیں اور نئی صاف سیدھی سڑکیں بنائی ہیں۔ زندگی اب اُن کے لئے پہلے سے بہت مختلف ہے۔ پہلے زمانے میں والی دگورنر) غیض وغضب کا پُتلا بن کر یہاں آتا تھا اور غریب دیہاتیوں سے جو روپیہ پیسہ اُسے ملتا تھا زبردستی چھین کر لے جاتا تھا۔ محصولات کے بوجھ نے اُن کی پشت دہری کر دی تھی۔ انہیں بادشاہ کے لئے جسے انہوں نے کبھی نہ دیکھا تھا جنگوں میں لڑنا پڑتا تھا۔ اب انہوں نے اپنے حاکم کو اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے، اُس کے ساتھ مصافحہ کیا ہے اور اُس سے گفتگو کی ہے۔ والی اب اُن کا دوست ہے۔ وہ اُن کے رنج و راحت کا شریک ہے۔ دیہات کے باشندے اُس کے لئے چشم براہ رہتے ہیں کیونکہ وہ ہر وقت اُن کی مدد کے لئے آمادہ رہتا ہے۔ وہ بڑی محنت سے کام کرتے ہیں اور خوش ہوکر مالیہ ادا کرتے ہیں۔ ترقی اور کامیابی اب ہر وقت اُن کے پیشِ نظر رہتی ہے۔

عورتیں مردوں کے دوش بدوش کھیتوں میں کام کرتی ہیں۔ انہیں معلوم ہے کہ مصطفٰے کمال پاشا نے انہیں آزادی دے دی ہے لیکن ابھی انہوں نے پُوری طرح پردہ نہیں اٹھایا۔ اُن کے سر کے بال ڈھکے ہوئے ہوتے ہیں اور جب وہ غیر مردوں کو دیکھتی ہیں تو بعض اوقات اپنے چہروں پر نقاب کھینچ لیتی ہیں۔

## اصلاحاتِ عظیمہ

نجد یہ کا اثر مذہب پر۔ جب ہم اونچے طبقے کے بعض لوگوں کی باتیں سنتے ہیں تو ہمیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مذہب کے متعلق ترکی میں ایک بغاوت جاری ہے لیکن یہ بغاوت بڑی حد تک اُن تعلیمات اور توہمات کے خلاف ہے جنہیں عہدِ جدید سے پہلے وہاں کے مولویوں اور درویشوں نے رائج کر رکھا تھا۔ عوام کو جاہل رکھ کر اُن کی سادہ لوحی سے فائدہ اٹھانا مولوی لوگوں کا شیوہ تھا۔ وہ اتنا بھی برداشت نہیں کرتے تھے کہ قرآنِ مجید کا ترجمہ ترکی زبان میں ہو جائے۔ چنانچہ جب غازی پاشا نے اصلاحات کا کام شروع کیا تو اُس نے بڑے بڑے مولویوں کو بلا کر پوچھا کہ آپ کیوں ترجمے کی مخالفت کرتے ہیں تو انہوں نے جواب دیا کہ قرآنِ مجید میں بعض آیات ایسی ہیں جن کا ترجمہ نہیں ہو سکتا۔ اُس نے کہا "اگر وہ ایسی ہی مشکل اور دقیق ہیں تو انہیں چھوڑ کر باقی قرآن کا ترجمہ کر لینا چاہیئے"۔

کرنل جمیل بے نے اپنے قیام پیرس کے دوران میں قرآنِ مجید کا بہت اچھا ترجمہ کیا تھا۔ جب مصطفٰے کمال کو اس کا علم ہوا تو اُس نے اس کی نقول بڑے بڑے علما کو بھجوائیں۔ انہوں نے پڑھے بغیر اس کی شدید مخالفت کی لیکن غازی نے اُسے طبع کرایا اور اس کی جلدیں تمام مذہبی اور علمی مراکز میں بھیجیں۔

ان لوگوں کی جہالت بھی بعض اوقات ملک کے لئے نہایت ہی مضر ہوا کرتی تھی۔ سنہ ۱۹۰۸ء کے انقلاب کے زمانے میں جب کہ مغربی طاقتوں نے نئی حکومت کو سنبھلنے کی مہلت دیئے بغیر ترکی علاقوں پر دستِ تطاول دراز کرنا شروع کر دیا۔ــــــ آسٹریا نے بوسینا ہرزیگووینا پر قبضہ کر لیا، یونان نے کریٹ کا الحاق کر لیا اور اٹلی نے ٹریپولی پر ہاتھ ڈالا۔ــــــ تو گو ترکوں کو شکست صاف نظر آ رہی تھی مگر وہ اس لُوٹ کو روکنے کے لئے مدافعت پر آمادہ ہو گئے۔ ایسے نازک وقت میں ان لوگوں نے بجائے قوم اور سپاہ کی ہمت بڑھانے کے یہ وعظ کہنا شروع کیا کہ اس تباہی کا باعث ترکی کی مغرب پرستی ہے۔ اب غازی نے ان پر محتسب مقرر کر دیئے ہیں جو ہر وقت ان کے افعال پر نظر رکھتے ہیں۔

اسی طرح درویش تھے جو ناچتے تھے، مداریوں کے سے کرتب دکھاتے تھے اور لوگوں کو اپنے معجز نما علاجوں اور گنڈے تعویزوں کا معتقد بناتے تھے۔ ان کا کوئی مطمحِ نظر نہ تھا، ان کی عبادت میں قربانی کا کوئی پہلو نہ تھا، یہ صرف سادہ لوح لوگوں سے اپنی نفسانی خواہشات پورا کرنے کے لئے روپیہ بٹورتے تھے۔ ان کے تکیوں کی خلوت اور پاکیزگی صرف ان کی بدکرداریوں کی ایک نقاب تھی۔ ان کے مذہبی رسُوم اور خصوصاً ان کے گیدڑوں کے سے نعرے آس پاس کے رہنے والوں کے لئے عذاب بن گئے تھے۔ اور اس کے سوا چارۂ کار ہی نہ رہا تھا کہ ان کی مجرمانہ توہم پرستی کا قلع قمع کر دیا جائے۔

دینیات کے مدرسوں میں محض وقت ضائع کیا جاتا تھا اور طالب علم بھی یہاں صرف اسی کشش کی وجہ سے داخل ہوتے تھے۔ اب یہ مدرسے بند کر دیئے گئے ہیں۔ اب جو طالب علم علمِ دین حاصل کرنا چاہتے ہیں انہیں بھی یونیورسٹی کی طرف رجوع کرنا پڑتا ہے۔

**قومی تعلیم۔** چھوٹے سے چھوٹے قریہ میں بھی تعلیم نہایت سرعت کے ساتھ پھیل رہی ہے۔ یہ تحریک بھی اسی طرح شروع ہوئی جیسے ترکی کی اَور تحریکیں ایک طریقِ عمل اور ایک حکم کو لے کر شروع ہوتی ہیں۔ مصطفٰے کمال پاشا نے کہا "تعلیم حاصل کرنا تمہارا قومی فرض ہے" اور اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ والدین اور ان کے بچّوں نے تمام ملک میں تعلیم کا ڈنکا بجا دیا۔

حکومت کی طرف سے تمام خانقاہیں اور تمام درویش گاہیں مدرسوں میں تبدیل کر دی گئیں۔ کونیہ کی تین عظیم الشان عمارتیں جو کسی زمانے میں ناچنے اور غل مچانے والے درویشوں سے بھری رہتی تھیں آج صنعت و حرفت کی ایک عمدہ درس گاہ بن رہی ہیں۔ یہاں لڑکے اور نوجوان مرد ایک اطالوی اور ایک جرمن کی ہدایات کے ماتحت ہل سے لے کر کرسی اور میز تک تمام چیزیں بنانا سیکھتے ہیں، اور اُن کی بنائی ہوئی چیزیں درس گاہ کے فائدے کے لئے فروخت کر دی جاتی ہیں۔ فروخت سے پہلے گورنر کے معائنہ کے لئے نمائش ہوتی ہے۔ گورنر تمام طلبہ سے واقف

ہے اور وہ ایک ایک کو علیحدہ علیحدہ مبارک باد دیتا ہے اور کہتا ہے "اگر تم پھر غلام بننا نہیں چاہتے تو خوب دل لگا کر کام کرو"

موازنہ (بجٹ) خواہ کتنا بوجھ تلے دبا ہوا ہو وزیر مالیات کو تعلیم کے لئے اتنی رقم منظور کرنی پڑتی ہے کہ مالیہ کو ملحوظ نظر رکھ کر اس کی منظوری بالکل غیر موزون معلوم ہوتی ہے لیکن اگر وہ ایسا نہ کرے تو اُسے لوگوں کی نظروں سے گر جانے کا اندیشہ ہے کیونکہ وہ تعلیم کو اپنی "قومی روٹی" سمجھتے ہیں۔

ترکی میں اس وقت تین قسم کے مدرسے ہیں ——— ابتدائی، ثانوی اور ریہاتوں کے تعلیم کے نئے ضابطے میں جیسے غازی کے منشا کے مطابق وضع کیا گیا ہے مشاہدے کی تربیت پر بڑی توجہ دی جاتی ہے۔

تمام مدرسوں میں حتّٰی کہ دیہاتی مدرسوں میں بھی عجائب خانے موجود ہیں جن میں طلبہ کے ہاتھوں کی بنی ہوئی چیزوں کی نمائش کی گئی ہے۔ ننھے کاریگروں کو ان چیزوں کے بنانے میں استاد کسی قسم کی مدد نہیں دیتے، طلبہ اپنے تخیل کو آزادانہ استعمال کرتے ہیں اور اس طرح بہت سی نئی چیزیں معرضِ وجود میں آجاتی ہیں۔ ترکی مدرسوں میں اب مغربی موسیقی اور مصوّری دو نئے اور اہم مضمون ہیں جیسے کہ ریاضی، کیمیا او ترکی زبان وغیرہ اہم مضامین ہیں۔ لیکن ان سب سے بڑھ کر وہاں تاریخ کو اہمیت دی جاتی ہے۔ پہلے درجے پر قومی تحریک کی تاریخ ہے جس میں صاف صاف اور سچی سچی باتیں لکھی ہیں کہ ترک زمانۂ گزشتہ میں کیوں شکستیں کھاتے رہے۔ اب انہیں فتح کیوں نصیب ہوتی اور شہریت کے حقوق کیا ہیں۔

یہ تاریخ ہی کی تعلیم ہے جو ترکوں اور بدیسی مدرسوں کے درمیان وجہ نزاع بنی رہی۔ ترک سمجھتے ہیں کہ بدیسی مدرسے اس "مقدس" علم کو پڑھانے کے ناقابل ہیں۔ سلاطین کے زمانے میں بدیسی مدرسے جو تعلیم چاہتے تھے ترکی طلبہ کو دیتے تھے۔ اب جمہوریۂ ترکیہ اکثر اپنے انسپکٹر ان کے معائنے کے لئے بھیجتی رہتی ہے۔ چنانچہ جب کبھی ترک دیکھتے ہیں کہ کوئی مدرسہ پرانے نقشے استعمال کر رہا ہے جن میں سمرنا کو یونانی اور مغربی ولائتوں کو ارمنی مقبوضات ظاہر کیا گیا ہے تو ترک کہتا ہے "نہ کبھی وہ غیر کے قبضے میں تھے اور نہ ہوں گے" اور مدرسہ بند کر دیا جاتا ہے۔ تاریخ کے معاملہ میں بھی ایسی ہی کارروائی عمل میں لائی جاتی ہے۔ جمہوریۂ ترکیہ کے دعاوی کے خلاف ایک غلطی سرزد ہو جائے اور مدرسہ بند کر دیا جاتا ہے۔

ہر ترکی ماں یہ سمجھتی ہے کہ وہ اپنے بچّے کی تربیت دنیا کی بہترین ماں سے بہتر طریق پر کر سکتی ہے۔ اسی طرح ہر ترک اپنے آپ کو ترکوں کی تعلیم کے لئے، اُن کو اُس طرح تاریخ پڑھانے کے لئے جس طرح وہ پڑھنا چاہتے ہیں اور سب سے بڑھ کر اُن کو مفید ترکی شہری بنانے کے لئے بہترین ذریعہ خیال کرتا ہے۔

اجنبی کہتا ہے "تمہارے پاس استاد کافی نہیں ہیں"



ترکی مدارس میں مخلوط تعلیم —— اور ڈرائنگ کا ایک سبق

CALCUTTA
ART PG. WORKS.
LAHORE.

ترک جواب دیتا ہے "ہم استاد پیدا کرلیں گے اور اس اثنا میں ہم اپنے گھر میں بیٹھے ہیں اور اُس کا جتنا اچھا انتظام ہم کرسکتے ہیں کریں گے"۔

ترکی مدارس میں اب انقلاب سے پہلے کی بہ نسبت ایک بہتر فضا پیدا ہوگئی ہے۔ استاد یہ کوشش کرتے ہیں کہ بچّے کے ذہنی جوہر سے واقفیت حاصل کریں اور بچوں کے دل میں بھی اب اپنے استاد کے لئے پہلے سے زیادہ عزت موجود ہے۔ ان خوشگوار تعلقات کی وجہ مصطفےٰ کمال کا یہ حکم بھی ہے کہ طلبا کو جسمانی سزا نہ دی جائے۔ جب وہ خود طالب علم تھا تو اُسے ایک دفعہ بےقصور سزا دی گئی تھی جس پر اُس نے مدرسے کو چھوڑ دیا تھا۔ اور وہ اسے اب بھی طالب علم کا حق سمجھتا ہے۔

غازی پاشا لڑکوں اور لڑکیوں کی مخلوط تعلیم کا بڑا حامی ہے۔ لطفی خانم کا سکول اسی اصول پر نہایت کامیابی سے چل رہا ہے۔ لڑکیاں جن کے بال مغربی طریق پر کٹے ہوتے ہیں لڑکوں کے ساتھ جوڑا جوڑا بن کر بیٹھتی ہیں ممکن ہے آئندہ ان میں سے بعض شادی کرلیں اور امریکا کی طرح یہاں بھی وہ لڑکے اور لڑکیاں جو مدرسے میں ایک دوسرے کے رفیق رہے ہیں مسرور ترین متاہل زندگی گزاریں۔

صحتِ عامہ۔ اب سے پہلے ترکی میں عورتیں اپنا علاج مرد ڈاکٹروں سے کرانا معیوب خیال کرتی تھیں اور اب بھی ان کا خیال کچھ زیادہ نہیں بدلا۔ اس لئے کہا جاسکتا ہے کہ عورتوں کی آزادی نے قوم کی صحت پر بھی بہت بڑا اثر ڈالا ہے۔ عورتیں جلد جلد ڈاکٹری کی تعلیم حاصل کررہی ہیں اور متعدد خواتین بہت اچھّی ڈاکٹر بن چکی ہیں۔

صحتِ عامہ کا مسئلہ تو اہم تھا ہی لیکن بچّوں کی اٹھتّر فی صدی اموات خوفناک حد تک اہم تھیں مصطفےٰ کمال نے یہ کام عورتوں کے سپرد کیا کہ وہ جس قدر جلد ممکن ہوسکے اس نقصان میں کمی پیدا کرنے کی کوشش کریں کیونکہ ایک ایسا ملک جو اپنا تمام خون انقلاب اور عسرت کی راہ میں بہا چکا ہو اپنی نئی پود کو یوں بےدردی سے ضائع ہوتے نہیں دیکھ سکتا۔ سردی، خوراک کی کمی، تنگ و تاریک حرموں میں ہوا کی قلت، صحت کُش موٹے نقابوں اور ناموزوں کپڑوں نے سل اور دق کی خوب پرورش کی تھی۔ بچّوں والی ماؤں کی طرف سے بےپروائی کا یہ نتیجہ نکلا تھا کہ موت کے منہ سے بچنے کی استعداد بہت کم بچّوں میں پائی جانے لگی تھی۔ حرم اور نقاب کے منسوخ ہوتے ہی اس خرابی کا ایک حد تک علاج ہوگیا۔ ضیاعِ اطفال کے اس مسئلہ کا حل غازی پاشا نے یہ سوچا کہ اپنی ذاتی سرپرستی میں ایک "انجمنِ تحفظِ اطفال" قائم کردی۔ قومی صحت کو بہتر بنانے کے لئے ہر طریقہ عمل میں لایا جارہا ہے۔ عورتیں گھر میں بھی اور باہر جاکر بھی طبّی تعلیم حاصل کررہی ہیں۔ ہوٹیڈش قواعد تمام مدرسوں میں رائج کردی گئی ہے، فاضل ڈاکٹر حفظانِ صحت پر

تقریریں کرتے ہیں اور جہاں جہاں امکان ہے وہاں بہبودِ اطفال کے مراکز بھی کھول دیئے گئے ہیں، جن میں بچوں اور اُن کی ماؤں کو خالص دودھ اور ہر قسم کی طبی امداد بہم پہنچائی جاتی ہے، اور ماؤں کو بچوں کی تربیت کے اصول سکھائے جاتے ہیں۔

ترکی عورتیں مذہبی توہمات میں بھی بڑی حد تک اسیر تھیں۔ اور اگر ایک زبردست انسان اٹھ کر ان تمام توہمات کا قلع قمع کر کے قومی صحت کو ایک علمی اصول پر قائم نہ کر دیتا تو اب تک جاہل عورتیں اپنے بچوں کو بجائے ماہر نرسوں کے حوالے کرنے کے درویشوں سے پامال کرانے کے لیئے جایا کرتیں۔ لیکن اس کام کے لئے اُن کی اپنی قوم کے ایک شخص کی ضرورت تھی، کوئی اجنبی اس کو انجام نہیں دے سکتا تھا۔ عورتوں کو آزاد کرنے میں مصطفٰے کمال پاشا نے اُسی طاقت کو استعمال کیا جو اُس کی قوم کو بچا سکتی تھی، اور شمار و اعداد اُس فرق کو ظاہر کر رہے ہیں جو بچوں کی اموات میں واقع ہُوا ہے۔

**تحریکِ خواتین** ۔ ترکی میں تحریکِ خواتین کے متعلق کچھ لکھنا ایسا ہی ہے جیسے کسی غیر موجود چیز کے متعلق کچھ لکھا جائے! تحریکِ خواتین وہاں دراصل مردوں کی تحریکِ ترقی کا ایک جزو ہے، اس لئے کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی اور نہ کوئی امکان پایا جاتا کہ عورتوں کو ایک الگ تحریک کی ضرورت ہو۔

چونکہ آزادی عورتوں کو مصطفٰے کمال نے دی ہے اس لئے اُن کے مستقبل کا ذمہ دار بھی وہی ہے۔ چنانچہ اُس نے حکم دے دیا ہے کہ عورتیں بھی اُنہیں شرائط اور اُسی طریق سے پروفیسر، ڈاکٹر، وکیل، صنّاع اور مصنّف بن سکتی ہیں جس طرح مرد بنتے ہیں اُن کی علیحدہ درسگاہیں قائم کرنے کی ضرورت نہیں۔ اُس کا خیال ہے کہ "آرٹ یا جوہر کے لئے کسی نوع کی تخصیص نہیں۔ یہ ایک الہام ہے جس کی مردانہ یا زنانہ نوعیّت کا انحصار روح پر ہے" اس لئے ملک کو مردوں اور عورتوں کی تحریکات میں تقسیم کرنا ایک مانی ہوئی غلطی ہے۔ "ترک اوجق" (ترکی کلب) جس کی شاخیں تمام ملک میں پھیلی ہوئی ہیں اُس کی سب سے اہم شاخ کے لئے قوم نے ایک خاتون نقی خانم کو صدر منتخب کیا ہے اور یہ مردوں اور عورتوں کے بے غرضانہ اشتراک کی ایک قابلِ تعریف مثال ہے۔ یہ کلب جس پر ترکوں کو بڑا ناز ہے اپنے وجود کے لئے حمد اللہ صبحی بے کی ممنون ہے۔ نہایت ادنیٰ حالت سے یہ ادارہ ترقی کر کے اب اِس عروج کو پہنچ گیا ہے کہ ہم اسے رجعت اور مذہب کے فتنوں کے لئے ایک زبردست ہتھیار اور ملک کی عظیم ترین قوتوں میں سے تعبیر کر سکتے ہیں۔ یہاں تقریریں ہوتی ہیں، مختلف مضامین کے سبق دیئے جاتے ہیں اور موسیقی، ناٹک اور سنیما کے تماشے دکھائے جاتے ہیں۔

**فنونِ لطیفہ** ۔ اگر یہ سچ ہے کہ بصیرت کے بغیر قوم مٹ جاتی ہے تو ہم کہیں گے کہ آرٹ بصیرت کی غذا ہے۔ اُس ملک کی روح جہاں آرٹ کم ہے تشنہ رہتی ہے اور ترکی کی روح بھی تشنہ ہی تھی۔ مصطفٰے کمال نے جہاں اور اہم اصلاحات

کیں وہاں اس شعبہ میں بھی ترقی کے امکانات پیدا کر دیئے۔ اب ترکی میں تصاویر کی نمائشیں منعقد ہوتی ہیں اور پاشا کی طرف سے مصوری، موسیقی اور ادبیات کے لئے انعام تقسیم کئے جاتے ہیں۔ ملک کے تمام نوادر جو جگہ جگہ بکھرے پڑے تھے اکٹھے کر کے عجائب خانوں میں رکھ دیئے گئے ہیں اور اُن پر ٹکٹ لگا دیا ہے۔

تمام فنون میں سے ڈراما کے لئے ترکی میں کامیابی کے بہت زیادہ امکانات پائے جاتے ہیں کیونکہ ترک قوم کی ایک ایک بات ڈراما سے خاص مناسبت رکھتی ہے۔ صدر سے لے کر معمولی کسان تک اِس قوم کا ہر فرد اپنے مطلب کو کامل طور پر اشاروں میں بیان کر سکتا ہے۔ اچھی تمثیل کی پہچان یہ ہے کہ اسے انسان الفاظ سُنے بغیر سمجھ سکے اور یہ خوبی ترکی تمثیل میں بدرجۂ اتم موجود ہے۔

پہلے زمانے کے ناٹک میں ایک نقص یہ تھا کہ اُس میں مسلمان عورتیں حصہ نہ لے سکتی تھیں۔ عورتوں کا پارٹ یا تو مرد کیا کرتے تھے یا ارمنی عورتیں کرتی تھیں۔ دونوں صورتوں میں کھیل تباہ ہو جاتا تھا۔ مردوں کے تو حرکات و سکنات ہی عورتوں سے الگ ہوتے تھے اور ارمنی عورتیں ترکی زبان ایسے کرخت لہجے میں بولتی تھیں کہ کانوں پر اُس کا نہایت ناخوشگوار اثر پڑتا تھا۔ نئے دور نے ناٹک میں جان ڈال دی ہے۔ اب جو کھیل دکھائے جاتے ہیں اُن میں ترکوں کے گزشتہ اور موجودہ شہ پاروں اور دوسری زبانوں کے تراجم کو پیش کیا جاتا ہے۔

موسیقی میں بھی مغربیت آ گئی ہے۔ ترکی عود کی دھیمی لطیف آواز اب سنائی نہیں دیتی نہ دوسرے قدیم ساز کہیں نظر آتے ہیں۔ موسیقی کے لئے اصول اور اصطلاحات تمام مغربی ہیں اور غزلوں کی جگہ قومی گیتوں نے لے لی ہے۔ لوگ کہتے ہیں کہ حد سے بڑھی ہوئی قومیت کا یہ دور جس میں سے اس وقت ترک گزر رہے ہیں اُن کی غزلی اور ادبی خوبیوں کو کھو دے گا۔ لیکن وہ غلطی پر ہیں۔ وہ اس پر غور نہیں کرتے کہ "قومیت" کے مبالغہ کا یہ دور جب گزر جائے گا تو انگورہ کی کہانی اپنی تمام لطافتوں کے ساتھ اپنا اظہار چاہے گی۔

ترکی سکول آف آرٹ ایک عمدہ درس گاہ ہے جو پرانی پارلیمنٹ کی عمارت میں قائم ہے۔ آرٹ میں دلچسپی پیدا کرنے کے لئے حکومت نے بڑی کوششیں کی ہیں اور جو متعدد نمائشیں یہاں منعقد ہوتی ہیں وہ امید افزا مستقبل کی خبر دیتی ہیں۔

**رسم الخط کی تبدیلی۔** اصلاحات کے سلسلہ میں عربی کے بجائے لاطینی حروف کا رواج ایک اہم تبدیلی ہے۔ گزشتہ دور کے بہت سے لوگ اب بھی اپنی ذاتی خط و کتابت میں عربی رسم الخط کو ترجیح دیتے ہیں۔ مگر دفتری اور کاروباری تحریروں میں جن کے لئے نیا ترکی رسم الخط ضروری ہے اُن کا یہ طرزِ عمل ہے کہ وہ پہلے مسودہ عربی خط میں تیار کر لیتے ہیں

اور پھر عجب بے سلیقگی سے لاطینی خط میں اس کا مبیضہ لکھتے ہیں۔ بہرحال اب معلوم یہ ہوتا ہے کہ لاطینی رسم الخط ترکی زبان کے لئے مستقل طور پر رائج ہو چکا ہے۔

یہ ہے جدید ترکی کا ایک ہلکا سا خاکا! ترکی، جسے مصطفٰے کمال نے بنایا! لوگ حیران ہؤا کرتے تھے کہ "انگورہ کا یہ راہب" اپنے دُور افتادہ مکان کی تنہائیوں میں کیا کیا کرتا ہو! وہ جدید ترکی کا نقشہ اپنے دل میں تیار کر رہا تھا، ایسا نقشہ جس میں قوم کی فلاح و بہبود کا رنگ نہایت شوخ بھرا گیا تھا۔ پھر جب اُس نے دیکھا کہ اُس کا یہ شاہ کار تکمیل کو پہنچ چکا ہے اور اب وہ اس قابل ہے کہ لوگوں کی نگاہیں اس پر پڑیں تو اُس نے حجاب اٹھا دیا کہ دنیا "حیرت انگیز شخص کا حیرت انگیز کارنامہ" دیکھ لے!

منصور احمد

اگر میں اس قدر کم مایہ اور ادنیٰ ہوتا جیسے پستی کے میدان، اور تم، میری پیاری، اتنی اعلیٰ اور بلند جیسے آسمان کی سطح، تاہم میرے خیالات، میری محبت کے اعزاز میں، تمہارے ساتھ ساتھ آسمان تک پہنچ جاتے۔

اگر میں اس قدر سربلند ہوتا جیسے آسمان کی رفعت، اور تم میری پیاری، اتنی کم مرتبہ اور ناچیز جیسے سمندر کی سب سے نیچی سطح، —— تم کچھ بھی ہوتیں، مگر میری محبت تمہارے ہی لئے ہوتی۔

اگر تم زمین ہوتیں، میری پیاری، اور میں آسمان، میری محبت، آفتاب کی مانند تم پر چمکتی رہتی، اور بے شمار آنکھوں سے تمہارے چہرہ کو دیکھتی، یہاں تک کہ آسمان اندھا ہو جاتا اور دنیا فنا ہو جاتی۔

غرض میں جو کچھ بھی ہوں، عالی مرتبت، یا بے بساط، اور تم جو کچھ بھی ہو، میرا دل ہمیشہ تم سے محبت کرے گا۔

(سلوسٹر)

محشر عابدی

# غزل

اُس کم آزار کو رُسوا ہمیں کرنا ہی پڑا
زندگی اِس قدر آساں تھی کہ مرنا ہی پڑا

قصدِ ساحل تھا، پر اے ہمّتِ دشوار پسند
آگے دریا ہے تو اب پار اُترنا ہی پڑا

تھے ہم افتادہ، یونہی عمر بسر ہو جاتی
اب دباتا ہے زمانہ تو اُبھرنا ہی پڑا

گر ہے جینے کے لئے منّتِ عیسیٰ بھی ضرور
ہم کو مرنا ہی پڑا، جاں سے گزرنا ہی پڑا

جوشِ دریا نہیں خودداریٔ ساحل کا حریف
آخر اُبھری ہوئی موجوں کو اُترنا ہی پڑا

حامد علی خاںؔ

# عربی خواتین اور تعلیم

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ مستورات کو تعلیم دینا غیر ضروری ہی نہیں بلکہ سرتاپا مضر بھی ہے لیکن سچ پوچھئے تو واقعہ کی اصل حقیقت اس کے برخلاف ہے۔ تاریخ کے صفحات شاہد ہیں کہ عہدِ ماضی میں خواتین و مستورات اعلیٰ پیمانے پر تعلیم پاتی تھیں اور اُن کا اخلاق دنیا کے لئے ایک بہترین نمونۂ عمل ہوتا تھا۔ آج بھی ٹرکی، سوریہ اور مصر وغیرہ میں جہاں مستورات کی تعلیم کا اہتمام ہے وہاں کی عورتیں اپنے اسلاف کی سیرۃ اولیٰ کا ایک پیکرِ مجسّم ہیں۔ اس لئے خواتین کے لئے تعلیم کو غیر ضروری سمجھنا درحقیقت ایوانِ عدل و انصاف کا ایک سنگین جرم ہے۔ عربی خواتین کے تعلیمی حالات پڑھئے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ اُن میں تعلیم و تعلّم کا اس قدر رواج تھا کہ بیشتر خواتین متعدد علوم وفنون میں مسلّم الثبوت استاد مانی جاتی تھیں۔

ابتداءِ اسلام میں بعض تعلیم یافتہ خواتین۔ عربی مستورات کی تعلیم کے متعلق جب ایک خاص نوع کے ماتحت غور کیا جائے تو ثابت ہوتا ہے کہ عہدِ نبوت میں بھی بعض تعلیم یافتہ عورتیں موجود تھیں۔ علّامہ بلاذری مصنّف فتوح البلدان اپنی تاریخ میں جہاں یہ لکھتے ہیں کہ عہدِ رسالت میں ۱۷ اشخاص فنّ کتابت کے جاننے والے تھے وہاں یہ بھی بیان کرتے ہیں کہ ابتداءِ اسلام (۶۲۲ء) میں چار پانچ تعلیم یافتہ خواتین بھی تھیں۔ انہی کی ایک روایت سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ آنحضور صلعم نے ام المومنین حضرتِ حفصہؓ کو کتابتِ رقی کی صنعت سکھانے کے لئے شفا بنتِ عبداللہ کو طلب فرمایا تھا۔ اس لئے کہ شفا، ام المومنین کو پہلے سے فنِّ کتابت سکھا رہی تھیں، اور خود شفا اس فن کو بہت دنوں سے جانتی تھیں۔ ایک روایت میں یہ بھی آیا ہے کہ حضرتِ ام کلثوم بھی فنِّ کتابت سے واقف تھیں۔ عائشہ بنتِ سعد بیان کرتی ہیں کہ خود میرے باپ نے مجھ کو پڑھنا بتایا تھا اور کریمہ بنتِ مقداد کو ان کے باپ نے لکھنے کا ڈھنگ سکھایا تھا۔ حضرتِ ام سلمہؓ پڑھ لیتی تھیں لیکن لکھنا نہ جانتی تھیں۔ یہ چھ خواتین ہیں: شفا، حفصہ، ام کلثوم، عائشہ، کریمہ، ام سلمہ جو عرب کے اندر ساتویں صدی کے اوائل میں تعلیم یافتہ گذری ہیں۔

علامہ نووی نے (۱۲۷۶ء) اپنی مشہور تصنیف تہذیب الاسماء میں قاموسِ تراجم کے ضمن میں شہیرات خواتین کی ایک فصل باندھی ہے۔ ان میں سے بعض خواتین کو یہاں پر بیان کیا جاتا ہے جو احادیثِ نبوی کی نقل کا واسطہ تھیں اور جنہوں نے عصرِ اول میں کوئی ایسا کارنامہ انجام دیا ہے جو تاریخِ اسلام میں ہمیشہ باقی رہنے والا ہے۔

اس سلسلہ میں سب سے پہلے جو محترم ہستی لائقِ ذکر ہے وہ ام المومنین حضرتِ عائشہ کی ذات گرامی ہے حضرتِ عائشہ ام المومنین اور آنحضور صلعم کی چہیتی بیوی تھیں۔ آپ کے غیر معمولی فہم اور ذکاء، فطنت اور دانائی پر تمام مورخین اور اربابِ سیر کا اتفاق ہے۔ سطورِ بالا میں یہ گذر چکا ہے کہ آپ پڑھنا جانتی تھیں، لیکن نووی کی روایت میں اتنا اور آیا ہے کہ آپ ہزار حدیثوں کی حافظ تھیں، ام المومنین کی قوت اور شہامت اتنی بڑھی ہوئی تھی کہ آپ نے اکثر اسی لیے تو پر اوازۂ سیاسیہ میں شرکت فرمائی ہے حتیٰ کہ واقعہ جمل میں حضرتِ علی کرم اللہ وجہہ کے مقابلہ کے لئے خود بہ نفسِ نفیس معرکۂ کارزار میں تشریف لاتی تھیں۔ حضرتِ عائشہ کی ہمشیرہ حضرتِ اسماء بھی ایک نامور تعلیم یافتہ اور مشہور خاتون گذری ہیں۔ ثقافتِ اسلامیہ کی غیر معمولی ترقی میں آپ کا ہاتھ بھی شریک تھا۔ ۵۶ حدیثوں کی آپ راوی ہیں، عبداللہ بن زبیر جب امویوں کے حق میں اعترافِ شاہی سے منکر ہو گئے اور اس کی پاداش میں حجاج کی طرف سے اُن پر سختیاں ہونے لگیں، تو اس نازک وقت میں حضرت اسماء نے ہی ان کی پشتیبانی کی، اور آخر وقت تک حق و صداقت کا سررشتہ اُن کے ہاتھ سے نہ چھوٹنے دیا۔ یہاں تک کہ قسی القلب حجاج نے اس راہِ حق کے مجاہد کو موت کے گھاٹ اتار کر دم لیا۔ حضرتِ اسماء کی بلند نفسی اور شجاعتِ قلب کا اس واقعہ سے پتہ چلتا ہے کہ ۶۳۶ء میں آپ اپنے شوہر کے ساتھ معرکۂ یرموک میں تشریف لے گئی تھیں، اور تاریخ کا یہ وہ مشہور واقعہ ہے جس میں عربوں نے رومیوں کو بُری طرح شکست دے کر پورے سوریہ پر قبضہ کر لیا تھا۔ حجاج کے مقابلہ میں راہِ حق کے ثبات پر آپ ہی نے اپنے لختِ جگر کو ان لفظوں میں غیرت دلائی تھی یا بنی! "عش کریماً او مت کریماً"

حضرتِ اسماء پوری ایک صدی تک زندہ رہیں اور آخر وقت تک آپ کے تمام عقلی اور جسمانی قوا درست و صحیح تھے حتیٰ کہ آپ کا ایک دانت بھی نہیں ٹوٹا تھا۔

اس سلسلہ کی تیسری سنہری کڑی حضرتِ ام درداء ہیں آپ ایک تعلیم یافتہ اور بڑی پابندِ شریعت خاتون گذری ہیں۔ آپ مصاحبتِ علما کی بہت حریص تھیں۔ ساتویں صدی کے وسط تک زندہ رہیں، آپ کے غیر معمولی مقدرۃ و ذکا پر سب کا اتفاق ہے۔

**مدارسِ نسواں** ۔ جن خواتین و سیدات کا ابھی ابھی ذکر ہوا ہے، وہ تو اسی طرح اپنے اپنے گھروں میں رہ کر علوم کی تحصیل کرتی تھیں جس طرح مرد باہر اس دولت کو کمایا کرتے تھے، لیکن اس کے بعد تاریخ میں ایک دوسرا دور شروع ہوتا ہے، جس میں مستورات بھی مدرسوں میں جا جا کر علوم حاصل کیا کرتی تھیں، اور سب سے زیادہ عجیب بات یہ ہے کہ اس زمانہ کے مدارس میں عورتیں بچوں کے ساتھ ساتھ پڑھتی تھیں، اور اُن کے معلم بھی عموماً مرد ہی ہوا کرتے تھے۔ نویں صدی کے وسط میں کوفہ کے اندر ایک نسوانی مدرسہ کا ذکر تاریخ میں موجود ہے۔ اس کے علاوہ کوفہ ہی کے مشہور قبیلہ بنی عبس میں بھی ایک مکتب تھا

جس کے تلامذہ کی صف میں نوجوان عورتیں بھی شامل تھیں، ان واقعات سے معلوم ہوتا ہے کہ مدارس میں بچوں کے ساتھ نوجوان عورتیں بھی پڑھنے جایا کرتی تھیں۔ مشہور معلم علامہ خلیل کے مدرسہ میں بچوں کے ساتھ ساتھ بچیاں بھی تعلیم پاتی تھیں۔ کہا جاتا ہے کہ ایک مرتبہ ولید بن عبد الملک خلیفہ اموی (۷۱۵ء) کا ایک ایسے مدرسہ پر گذر ہوا جس میں طلبا کے ساتھ ایک کنیز بھی قرآن پڑھ رہی تھی۔ کثرتِ تعلیم کی وجہ سے اس زمانہ میں کنیزیں بھی عموماً تعلیم یافتہ ہوا کرتی تھیں۔ مرحوم علامہ براؤن پروفیسر کیمبرج یونیورسٹی لکھتے ہیں کہ خلیفہ ہارون الرشید کی خدمت میں (۸۰۹ء) ایک کنیز ۱۰ ہزار دینار پر پیش کی گئی، تو خلیفہ نے اس کی خریداری اس شرط پر منظور فرمائی کہ پہلے علوم و فنون میں اس کا امتحان لیا جائے۔ پروفیسر مرحوم اس امتحان کی کیفیت ان لفظوں میں بیان کرتے ہیں کہ:-

"مشہور مشہور اساتذۂ فقہ و شرع، تفسیر و حدیث، طب و حکمت، فلسفہ و منطق، ادب و بلاغت، شطرنج و چوسر نے یکے بعد دیگرے اس کنیز کا امتحان لیا۔ اُس نے ان کے ہر سوال کا بہترین جواب دیا، اور بعض مواقع پر اُس نے جب ان علما کا تعاقب کیا تو اُن کو اپنا پیچھا چھڑانا دشوار ہو گیا۔" یہ شہادت درحقیقت ایک بہت ہی وقیع شہادت ہے اس سے یہ حقیقت بالکل بے نقاب ہو جاتی ہے کہ عصورِ وسطیٰ میں مسلمان کیونکر علوم عامہ کو حاصل کیا کرتے تھے اور سیدات و خواتین مختلف علوم و فنون میں کتنی دستگاہ رکھتی تھیں؟ صاحبِ اغانی نے اس قسم کی ایک دوسری روایت نقل کی ہے کہ خالد بن عبد اللہ نے بڑی بڑی قیمتوں پر ۳۰ لونڈیاں خریدیں اور اُن کو قرات و تجوید، موسیقی اور شاعری کی عمدہ تعلیم دلوائی، حتیٰ کہ اُن میں سے ہر ایک کو کمیت شاعر کے تمام قصائد بر زبان یاد تھے۔ اسپین کی ایک کنیز نے نحو اور لغت میں اتنی دستگاہ حاصل کی کہ ائمۂ فن نے اس کو مسلّم الثبوت استاذ کا منصب عطا فرمایا۔ ان تمام تاریخی واقعات سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ عصورِ وسطیٰ میں خواتین و سیدات تعلیمی میدان میں بہت آگے تھیں، اور ان میں حصولِ تعلیم کے دونوں طریقے عام طور سے رائج تھے، اگر بعض سیدات گھروں میں رہ کر تعلیم حاصل کرتی تھیں تو اکثر خواتین مدارسِ عامہ میں بڑے بڑے اساتذۂ فن کے سامنے زانوئے تلمذ تہ کرنے کے شرف سے مشرف ہوتی تھیں،

مدارس میں جنسین کے اس اشتراک و اختلاط پر آپ کو متعجب ہونے کی کوئی وجہ نہیں۔ اس لئے کہ یہ پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ عربی عورتیں اپنے شوہروں کی مرافقت میں میدانِ جنگ کی طرف بھی جاتی تھیں اور حیاتِ عامہ کے بوجھوں کو اٹھانے میں بھی اُن کا ساتھ دیتی تھیں، اور شوؤنِ عامہ کی تدبیروں میں بھی ان کے ساتھ مشترک رہتی تھیں۔ غرض یہ کہ وہ مردوں کے ساتھ ہو کر تمام کام کرتی تھیں۔ اور یہ صرف اس لئے تھا کہ ان کی حریت و آزادی عین شریعت کے مطابق تھی، رسم و رواج کی بوجھل زنجیروں سے ان کے قدم گرانبار نہ تھے۔

**معلماتِ عربیات**۔ عرب کی بعض خواتین فاضلہ نے درس و تدریس کی خدماتِ جلیلہ بھی انجام دی ہیں علامہ ابن خلکان اور مقری

نے بہت سی ایسی خواتین کے نام گنائے ہیں جو علمی میں شہرۂ آفاق تھیں، چنانچہ شہدہ بنتِ ابی نصر تعلیمی مہارت میں بہت مشہور ہیں۔ آپ سے بہتیرے مردوں نے علوم کی تحصیل کی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ سنہ ۲۰۰ھ میں جب امام شافعی رح قاہرہ تشریف لے گئے تو نفیسہ بنتِ ابی محمد کے پاس آئے اور ان کی مرویات کا استماع فرمایا۔ یہ محترم خاتون جہاں علم و فضل میں مشہور تھیں، وہاں تقویٰ و پرہیزگاری میں بھی اپنی نظیر آپ تھیں۔

ابو حیان کہتا ہے: جن اساتذہ سے میں نے علوم کی تحصیل کی اُن میں تین عورتیں بھی ہیں (۱) مؤنسہ بنتِ ملک العادل (صلاح الدین کا بھائی سنہ ۱۹۶ھ) (۲) شامیہ بنتِ حافظ (۳) زینب بنتِ عبد اللطیف، اس کے علاوہ کاتبہ بنتِ عبری (جنہوں نے عبد الرحمٰن فقیہ سے بخاری پڑھی تھی) وغیرہ ملاقاتی معلّمات کی تعداد مزید برآں ہے۔

اشبیلیہ میں مریم بنتِ ابی یعقوب آدابِ زبان کی ایک ماہر معلّمہ تھیں۔ موصوفہ محض معلّمہ ہی نہ تھیں بلکہ نکتہ سنج شاعرہ بھی تھیں۔ یاقوت کی ایک روایت میں ہے کہ ابنِ عساکر نے ۱۳۰۰ معلم اور ۸۰ معلّمات سے علوم کی تحصیل کی تھی۔ ابنِ خلکان لکھتا ہے کہ اس زمانہ میں عورتیں برابر درس دیتی تھیں اور فاضل طلبا کو اجازات و شہادات بھی عطا کرتی تھیں۔

اسپین کا نامور مورخ مقری بیان کرتا ہے کہ اندلس کے عرب اپنی تعلیم یافتہ عورتوں پر فخر کیا کرتے تھے۔ مفاخرۃ کے باب میں مورخ موصوف نے کسی عربی کا یہ قول نقل کیا ہے کہ کیا تمہارے شہر نے کوئی ایسی خاتون پیدا کی جو ہماری مشہور شاعرہ مروانیہ کے مانند ہو؟ ہماری وہ مروانیہ جس نے شعر و سخن میں وزیر ابنِ زیدون سے بحث کی تھی، اور کیا زینب بنتِ زیاد کی کوئی نظیر تمہارے ملک میں ہے؟ پھر مورخ مذکور ہی آگے چل کر یہ لکھتا ہے کہ اہلِ اندلس مرد ہوں یا عورت، بوڑھے ہوں یا جوان سب کے سب آدابِ لغت میں ماہر اور یکتا ہیں۔

بہرحال ان تمام واقعات سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ قرونِ وسطیٰ میں بچیاں بھی عموماً بچوں کے ساتھ مدارس میں پڑھتی تھیں، اور اکثر لونڈیاں کنیزیں علوم و فنون میں ماہر اور ثقافت و تہذیب کے انتہائی درجہ پر فائز ہوتی تھیں، اور خواتینِ فاضلہ، مردوں کو بڑے بڑے موضوعاتِ ادبیہ کی تعلیم دیتی تھیں۔ یہی وہ تاریخی واقعات ہیں جو اس حقیقت کی پردہ کشائی کرتے ہیں کہ مستورات بھی صناعاتِ ادبیہ میں مردوں کی مشارک اور سہیم رہ چکی ہیں۔

میں یہ دعویٰ نہیں کرتا کہ بلدانِ عربیہ میں عورتوں کی تعلیم بالکل عام تھی، مگر اوپر جو کچھ عرض کیا گیا ہے وہ تثقیفِ عقل اور تحصیلِ علوم میں ایک عورت کے حقیقی میلان اور واقعی رجحان پر بہت کچھ روشنی ڈالتا ہے۔

فَاعْتَبِرُوا یَا اُولِی الْاَبْصَارِ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ

بدر اصلاحی

# پپیہا

روح بیتاب و پر افشاں ہے ترے نغموں سے
حافظہ حشر بداماں ہے ترے نغموں سے

کس قیامت کا ہے نغموں میں ترے سوز و گداز
جسم سے روح ہوئی جاتی ہے محوِ پرواز

تیر کی طرح سے پیوست ہوئی جاتی ہے
تیری آواز رگِ جاں میں چُبھی جاتی ہے

تیری "پیہو" میں وہ پنہاں ہے خروشِ بیتاب
جس نے یکلخت اُلٹ دی رُخِ ماضی سے نقاب

اب تخیل میں ہے دُھندلا سا وہ عہدِ موہوم
جس جگہ دفن ہے گذری ہوئی خوشیوں کا ہجوم

ایسی بے نام فضاؤں میں اُڑا جاتا ہوں
جس جگہ ہوش، نہ مستی، نہ خرد ہے نہ جنوں

دل مئے درد سے لبریز ہوا جاتا ہے
غم نہ ہونے پہ بھی دل ہے کہ بھرا آتا ہے

یہ خلش وجہ سکوں بھی ہے جنوں خیز بھی ہے
دردِ جانکاہ بھی، تسکینِ غم آمیز بھی ہے

روح بے تاب و پر افشاں ہے ترے نغموں سے
حافظہ حشر بداماں ہے ترے نغموں سے

ذوقی

# ترکی اور آزادیِ نسواں

عورتوں کی سب سے پہلی انجمنیں قسطنطنیہ میں ۱۹۰۸ء کے انقلاب کے بعد قائم ہوئیں۔ ان انجمنوں کے قیام کا مقصد مختلف قسم کے حقوقِ آزادی حاصل کرنا تھا۔ مثلاً بے پردہ پھرنا، گھر میں مردوں کے مقابلے میں مساوی درجہ رکھنا، وغیرہ وغیرہ۔ چنانچہ اسی سلسلے میں قسطنطنیہ کی پڑھی لکھی عورتوں میں سے عزیز حیدر عثمان کی مساعی خاص طور پر قابلِ ستائش ہیں۔ "سینٹ پیٹرز برگ" (۲ فروری ۱۹۱۳ء) کی اطلاع کے مطابق قسطنطنیہ میں خالدہ خانم فاطمہ علی، نگار خانم، طبقۂ نسواں کی ممتاز سرکردہ تھیں۔

لیکن اس تحریک کی کامل ترقی جنگِ عظیم کے بعد ہوئی۔ جب کہ بہت سی عورتوں نے ترکوں کے دوش بدوش میدانِ کارزار میں حصّہ لیا۔ جب یونانیوں نے سمرنا پر قبضہ جمالیا تو سب سے پہلے اُن کے خلاف آواز اٹھانے والی یہی جماعت تھی۔ اس کے بعد عورتیں مختلف محکموں میں کام کرنے لگیں۔ اور یہ چیز ان کو حقوقِ آزادی کے حصول میں بڑی حد تک ممد ہوئی۔

جیسا کہ پہلے بیان ہوچکا ہے آزادی کی یہ تحریک جنگِ عظیم کے بعد پُورے جوش سے نمودار ہوئی۔ عورتوں نے جہاں ایک طرف اپنے حقوق کو حاصل کرنے کی جدوجہد کی وہاں اپنے ملک میں جمہوریت پیدا کرنے میں بہت بڑا حصّہ لیا۔ اور آج ٹرکی کی آزادی انہی کی پُرزور اور خالص مساعی کی شرمندۂ احسان ہے۔

حکومتِ انگورہ نے لڑکوں اور لڑکیوں کے لئے مشترکہ ابتدائی مدارس کھول کر ملک پر بہت بڑا احسان کیا۔ ۱۹۲۰ء میں تقریبًا بارہ زنانہ انجمنیں تھیں جن کا کام طبقۂ نسواں کی سیاسی، معاشرتی اور تعلیمی اصلاح کرنا تھا۔ آج ترکی عورتوں کی اعلیٰ تعلیم کا سہرا انہی جماعتوں کے سر ہے۔

عورتوں نے حقوقِ آزادی کے لئے منظم کوشش ۱۹۲۳ء کے اوائل میں شروع کی۔ "وقت" کی ۱۸ مئی کی اشاعت میں ایک نئی زنانہ انجمن کے قیام کا اعلان ہؤا۔ اس انجمن کا نام "مدافعِ حقوقِ نسواں" تھا جس کی بانی محی الدین خانم تھی جو موصل کے حاکم مرافعہ کی بیٹی تھی، لیکن اس انجمن کا کام کچھ زیادہ فروغ حاصل نہ کرسکا۔ یہاں تک کہ حکومت نے ان کی مدد کے لئے ہاتھ بڑھایا، غازی مصطفےٰ کمال پاشا نے برسرِ اقتدار ہوتے ہی سب سے

پہلا کام جو کیا وہ آزادیٔ نسواں تھا، ابتداءً ۱۹۲۵ء میں مردوں کو انگریزی ٹوپی پہننے اور عورتوں کو بے پردہ پھرنے کی اجازت مل گئی، ۱۷ فروری ۱۹۲۶ء کو انگورہ کی مجلسِ جمہوریہ کے متفقہ فیصلے پر ملک میں عورتوں کی جداگانہ اور مستقل حیثیت قائم ہوگئی -

سب سے پہلے مسئلہ طلاق و نکاح کی اصلاح ہوئی - اور یہ قرار پایا کہ فریقین میں سے کسی کو طلاق کا حق حاصل نہیں جب تک کہ قانون اجازت نہ دیتا ہو اور ساتھ شرعی نکاح سے پہلے سول نکاح (قانونی طور پر) کا ہونا نہایت ضروری ہے - اس اصلاحی قانون پر سب سے پہلے ۱۹۲۶ء میں عمل شروع ہوا - ٹرکی میں نابالغوں کا نکاح ولی کی وساطت سے ہوتا تھا - اس کے لئے بالغ لڑکوں کی عمر ۱۸ سال اور لڑکیوں کی عمر ۱۷ سال مقرر ہوئی - لیکن "کادین برلیگی" یعنی انجمنِ نسواں نے اس کو بھی ناکافی سمجھا اور مختلف امور کی غور و پرداخت کے لئے قسطنطنیہ کانگرس کے انعقاد کا انتظام کیا - ۱۸ مارچ ۱۹۲۷ء تاریخ جلسہ مقرر ہوئی لیکن کورم کے پورا نہ ہونے پر جلسہ ملتوی کر دیا گیا - تاہم مفصلہ ذیل مباحث پر ابتدائی کارروائی عمل میں آئی :-

(۱) مجلسِ بین الاقوام کے نقطۂ نظر سے عورتوں کی حالت -

(۲) مردوں اور عورتوں کی تنخواہ میں مساوات -

(۳) محکمہ پولیس میں عورتوں کا داخلہ -

(۴) آزادی کا موجودہ مفہوم -

(۵) منکوحہ عورتوں کی قومیّت

(۶) بے وسیلہ عورتیں اور حکومت کا فرض -

(۷) کنواری مائیں اور اولادِ حرام

(۸) بدچلنی کا انسداد

یہ تمام تجاویز زنانہ مجلسِ بین الاقوامی کے روبرو پیش ہونے کے لئے تھیں -

چند روز بعد کانگرس نے اپنا کام محی الدین خانم کی صدارت میں شروع کیا - انجمن کے اغراض و مقاصد کی توضیح و تشریح کرتے ہوئے کہا کہ ہم یہاں اس لئے نہیں جمع ہوئے کہ مردوں سے مسترحمانہ انداز میں اپنا استحقاق ظاہر کرکے اُن سے حقوق کے تحفظ کی درخواست کریں بلکہ ہمارا منشا مستقل اور کلّی حقوقِ مساوات کے حاصل کرنے کا ہے - اس پرتز کی شاعرہ "امین علی بے" نے جو اس کانگرس کا حامی تھا سوال کیا کہ یہ مجلس اتنے اہم اور بڑے کام کی تمام

لازمی مشکلات کو برداشت کرنے کے لئے تیار ہے" صدر جلسہ نے اس کے جواب میں کہا کہ یہ مجلس جمہوریت کے اصولوں پر قائم ہوئی ہے اور اس کے اغراض و مقاصد میں ان تمام اہم اور مشکل امور سے عہدہ برآ ہونا شامل ہے۔

تین سال کی لگاتار کوشش کے بعد یہ قرار پایا کہ ہر ایک شخص کو کونسل میں جانے کا حق حاصل ہے تو اس مجلس نے مفصلہ ذیل کمیشن مقرر کئے۔

(۱) تعلیمِ نسواں

(۲) پریس

(۳) صحتِ عامہ

(۴) زنانہ مجلسِ بین الاقوام کے ساتھ تعلق

جلسے کے برخاست ہونے سے پہلے صدر نے عورتوں کے کونسلوں اور میونسپل کمیٹیوں میں امیدوار کھڑے ہونے پر بے حد زور دیا۔ اس تجویز کو ابتدائً قسطنطنیہ کے گورنر نے نامنظور کیا اور یہ عذر پیش کیا کہ عورتیں محض بچے پیدا کرنے کے لئے ہیں اُن کے لئے سیاسی امور میں حصہ لینا جسمانی طور پر ناممکن ہے۔ اس پر نامی خانم ایک خاتون نے نہایت شدید جواب دیا۔ جس پر حکومت کو اسے سزا دینی پڑی۔ لیکن ساتھ ہی حکومت نے عورتوں کے ایک کلب کو جو زنانہ یونین کے ماتحت تھا تسلیم کر لیا۔ اس کلب کا کام عورتوں کی عام معاشرتی اصلاح کرنا تھا۔ اسی یونین نے لڑکیوں کے لئے فرانسیسی زبان کے درس و تدریس کا انتظام کیا اور اُن کے لئے جدید سادہ لباس تجویز کیا۔

لیکن ان تمام چیزوں کے باوجود سیاسی حقوق کے لئے جدوجہد جاری رہی اور اخبارات و رسائل اور اعلیٰ طبقے کے لوگوں میں اس پر خوب بحثیں ہوئیں، مجلسِ مشاورت کے صدر کاظم پاشا نے لکھا کہ عورتیں ابھی اس قابل نہیں ہوئیں کہ وہ ممبر انتخاب کی جائیں۔ فی الحال انہیں ووٹ کا حق حاصل کرنا چاہئے۔ یہاں تک کہ "رجب بے" نے جو اُن کا بہت مداح تھا یہ کہہ دیا کہ ابھی اس کام کے کرنے کا وقت نہیں آیا۔ اسی طرح جمہوریت کے ڈاکٹر نے جب ترکی عورتوں کی جنگی کارگذاریوں کی بے حد تعریف کی تو محی الدین خانم نے شکریہ ادا کرتے ہوئے کہا کہ حقوق ووٹ اور فوجی خدمات کو خبط کہہ دینا غلطی ہے، بوڑھے آدمی جو میدانِ جنگ میں نہیں جا سکتے ووٹ کیوں دیتے ہیں؟

ان تمام مخالفتوں کے باوجود یہ جدوجہد جاری رہی یہاں تک کہ نظامِ حکومت میں اور بھی تبدیلیاں واقع ہوئیں۔

پبلک میں عورتوں کے ساتھ ہمدردی کا جذبہ پیدا ہوگیا۔ چنانچہ محی الدین خانم نے اخبارات میں یہ اعلان شائع کیا۔

"آج تک ہماری کوششوں کا نتیجہ صرف اتنا ہؤا ہے کہ ہم نے پبلک کے صحیح خیالات کا اندازہ کرلیا ہے۔ ہم جانتے ہیں کہ لوگ ہمارے ہمدرد ہیں۔ اب ہم آیندہ کونسل میں امیدوار بھیجیں یا نہ بھیجیں ایک سی بات ہے۔ اس وقت تک تین سو مرد ہماری حمایت پر تلے ہوئے ہیں۔ محمود صادق بے ہمارے ساتھ ہیں۔"

اسی قسم کا ایک اور اعلان بھی شائع ہؤا جس میں عورتوں نے اپنے خیالات کا اظہار نہایت جوش آمیز لہجہ میں کیا۔

"ہم اپنے حقوقِ انتخاب کے لئے جدوجہد کو نہیں چھوڑ سکتے اور اس کے لئے آخری دم تک جان توڑ کوشش کریں گے اور اگر حصولِ مقصد کے لئے ہماری زندگی بہت مختصر ہوئی تو ہماری آیندہ نسل اس کام کو سرانجام دے گی۔"

کچھ عرصے کے بعد یونین میں اختلافِ رائے ہؤا اور پہلا نظام درہم برہم ہوگیا۔ محی الدین خانم کی جگہ سعدی خانم متفقہ طور پر صدر مقرر ہوئیں۔ لیکن انہوں نے انکار کردیا اور بالآخر لطفی خانم نے ان کی جگہ لے لی۔ اس تبدیلیٔ نظام سے یونین میں بھی انقلاب آگیا۔ ممبروں کی تعداد ڈیڑھ سو سے ساڑھے تین سو تک پہنچ گئی، اور مجلس کی کارگذاریوں میں ایک تازہ روح آگئی۔ اور اس کے مقاصد پہلے سے زیادہ وسیع ہوگئے۔ بہت سی انجمنیں قائم ہوگئیں۔ جن کی اغراض اگرچہ جداگانہ تھیں لیکن وہ سب کی سب مرکزی مجلس کی زبردست حامی تھیں اور انہیں اس کے مقاصد سے کلی اتفاق تھا۔ عورتوں کی تعلیم، طرزِ معاشرت، لباس غرض ہر چیز پر غور ہونے لگا اور سب سے زیادہ سیاسی حقوق کے تحفظ کے لئے آواز بلند کی گئی۔ بالآخر حکومت کو ان مختلف جماعتوں کے وجود کو تسلیم کرنا پڑا۔ چنانچہ نئی مجلس مرکزیہ نے جب صدرِ جمہوریت غازی مصطفٰے کمال پاشا کو ایڈریس لکھ کر بھیجا تو مجلس کی صدر لطیفہ خانم اور ناظمِ مجلس عفت حلیم خانم کو مفصلہ ذیل جواب ملا:۔

"مجھے صدرِ جمہوریت کی طرف سے حکم ہؤا ہے کہ میں اُن خیالات و جذبات کے جواب میں جو آپ نے اُن کی ذاتِ بابرکات کے بارے میں ظاہر کئے آپ کی مجلس کا شکریہ ادا کروں۔

توفیق

ناظمِ اعلیٰ صدرِ جمہوریت سفیر پاسکو"

**ترکی عورتوں کی موجودہ تمدنی حالت**۔ گذشتہ چند سالوں میں ترکی عورتوں نے جس چیز میں نہایت عظیم الشان ترقی کی ہے۔ وہ ان کی تمدنی حالت ہے۔ متعدد عورتیں ملک کے نظامِ حکومت میں ممتاز عہدوں کے حصول میں کامیاب ہوگئی ہیں اور اسی پر کفایت نہیں کی بلکہ دوسرے علمی محکموں میں جو اب تک مردوں کے

لئے مخصوص تھے۔ انہیں بہت سی اسامیاں مل چکی ہیں۔ صرف گزشتہ دو سالوں کو لے لیجئے۔ اس قسم کے صدہا واقعات بطورِ شہادت پیش کئے جاسکتے ہیں جن میں عورتوں کے شاہراہِ ترقی پر نہایت سرعت کے ساتھ گامزن ہونے کا ثبوت ملتا ہے۔ مثلاً ۱۹۲۷ء میں قسطنطنیہ کے سول چیمبر میں رجسٹرار کا عہدہ نزہت جلیل خانم کو ملا جس نے قانونی سند حاصل کی تھی، چھ نوجوان لڑکیوں نے طب میں اعلیٰ سندات حاصل کیں، اور بحری ہسپتال میں ماہر دنداں کے عہدے پر ایک عورت فائز ہوئی۔ پانچ نوجوان لڑکیوں نے سائنس میں علم کیمیا کی ڈگری لی۔ اسی سال انگورہ کی طبی کانگرس میں عورتوں کو وہی حقوق ملے جو مردوں کو حاصل تھے۔ چنانچہ اس سلسلے میں فخرالنسا کا نام خاص طور پر قابلِ ذکر ہے۔ اسی سال تقریباً پندرہ عورتوں کی شراکت سے ایک پریس جاری ہوا عورتوں کی طرف سے صنعت و حرفت کے میدان میں یہ پہلی پیشقدمی تھی۔ اس شرکت کی سرکردہ جلال، سلمیٰ درویش اور زکریا خانم تھیں۔

ہالینڈ والوں نے ٹرکی کے مالِ تجارت کو اپنے علاقے میں لانا ممنوع قرار دیا تھا، کاظم بے خانم نے پیہم کوششوں کے بعد اس چیز کی اجازت حاصل کر لی اور سمرنا سے بعض میوہ جات مثلاً کشمش وغیرہ ہالینڈ بھیجے گئے۔ اس کامیابی پر ہالینڈ کے ایک اخبار نے اس عورت کی مساعئ جمیلہ کی بے حد تعریف کی۔

۱۹۲۷ء ہی میں قسطنطنیہ کی یونیورسٹی سے دو عورتوں نے فلسفے کی اعلیٰ ڈگریاں حاصل کیں۔ انگورہ میں بہت سی نوجوان لڑکیاں سول انجینیرنگ کالج میں داخل ہوئیں۔ اس جگہ صبیحہ خانم کا نام خاص طور پر قابلِ ذکر ہے۔ اس نے اٹلی میں جاکر معلمی کی اعلیٰ تعلیم حاصل کی۔ اخبار "اقدام" نے ترکی عورتوں کی علمی ترقیوں کا ذکر کرتے ہوئے اس عورت کی خاص طور پر تعریف کی تھی۔

غرض ترکی عورتوں نے ہر شعبے میں نمایاں ترقی کی ہے مختلف محکموں کی ملازمتوں، اور سیاسی مجلسوں کے علاوہ وہ رفاہِ عام کے کاموں میں بڑی دلچسپی لیتی ہیں۔ جنوری ۱۹۲۸ء میں ڈاکٹر فواد بے نے انگورہ میں کمسن بچوں کی اموات کو روکنے کے لئے ایک کمیٹی یورپ اور امریکہ کے تتبع میں بنانی چاہی۔ غازی مصطفےٰ کمال پاشا نے کہا کہ ٹرکی میں اس وقت کوئی کام بھی مشکل نہیں۔ چنانچہ اینہ خانم کے ماتحت فی الفور ایک مجلس قائم ہوگئی۔ اور اس نے اپنے فرائض نہایت خوش اسلوبی سے سرانجام دیئے۔

میں یہاں اختصار کی غرض سے صرف ان عورتوں کے نام لکھ دینے پر اکتفا کروں گا جنہوں نے اپنی قابلیت سے ملک میں نام پیدا کیا۔

صفیہ خانم — نمائندۂ ترکی طبی کانگرس بولون۔

بدیعہ خانم — وکیلِ عدالتِ عالیہ قسطنطنیہ

ثریا خانم — " " "

نیکوار خانم — " " "

شگوفہ خانم — ایل ایل ڈی۔

پیشتر اس کے کہ اس مضمون کو ختم کیا جائے اس امر کی طرف اشارہ کر دینا خالی از دلچسپی نہ ہوگا کہ ٹرکی میں پردہ کی رسم اٹھتی جا رہی ہے۔ اور یہ آزادی یہاں تک بڑھ گئی ہے کہ گزشتہ سال یعنی ۱۹۲۹ء میں "مقابلۂ حسن" کا اہتمام بڑے زور شور سے کیا گیا زیادہ قابلِ تعجب یہ امر ہے کہ اس مقابلہ میں شریک ہونے والی عورتیں اکثر مسلمان تھیں۔ اس مقابلے سے نہ صرف چہرے کی زیبائش و نمائش مقصود تھی بلکہ تمام جسم کے مختلف اعضا کے تناسب اور ان کے انداز، غرض حسن کی مجموعی دلفریبیوں کا مقابلہ تھا۔ بہترین حسینہ کا انتخاب ایک مجلس کے سپرد تھا لیکن پیشتر اس کے کہ یہ مجلس قائم ہو اس بات پر سخت بحث ہوئی کہ مجلس کے ممبر کون ہوں بڑی رد و کد کے بعد یہ قرار پایا کہ عورتیں اور مرد دونوں اس مجلس میں شریک ہوں۔

اس مقابلۂ حسن کے علاوہ اور بہت سے مواقع پر ترکی عورتوں نے پبلک کے سامنے جسمانی کرتب، کھیل اور رقص کا مظاہرہ کیا۔ الحاصل اس وقت ترکی عورتیں ممالکِ یورپ کی عورتوں سے آزادی میں کسی لحاظ سے پیچھے نہیں۔

ان حالات سے پتہ چلتا ہے کہ مسلمان عورتوں میں جہاں اعلیٰ تعلیم کو حاصل کرنے کا شوق پیدا ہو گیا ہے وہاں محض مغرب پرستی کے باعث اُن کے ایک طبقے میں بعض ایسی چیزیں بھی آ گئی ہیں جو مشرقی تہذیب اور اسلامی روایات کے خلاف ہیں۔ یہ افراط و تفریط ہر بالغ نظر کے دل میں اُن کے مستقبل کے متعلق اندیشہ پیدا کر رہا ہے۔

(ماخوذ)

صوفی غلام مصطفےٰ تبسّم

# خُلدِ نشاط

ثنائے خلدِ نشاط و سرور کیا کیجے
بیانِ عشرتِ محمود و پُر کیا کیجے

کسی کے حسن کے جلوے جو ہوں نگاہوں میں
تو دل کو وقفِ تمنّائے حور کیا کیجے

کسی کی مست نگاہوں کی مے میسّر ہو
تو آرزوئے شرابِ طہور کیا کیجے

کسی کے دامنِ الفت کی ہو پناہ اگر
تو خوفِ سختیٔ روزِ نشور کیا کیجے

کسی کی بزم میں کون و مکاں کے جلوے ہوں
تو شوقِ جلوۂ بالائے طور کیا کیجے

جو عیش و عشرتِ امروز تک رسائی ہو
تو دل کو واقفِ امیدِ دُور کیا کیجے

کسی کی چشمِ سخن گو ہو جب تکلّم ریز
تو اپنے شعر و سخن پر غرور کیا کیجے

کسی کی شوخ ادائیں جو ہوں جنوں انگیز
تو نازِ ہوش و حواس و شعور کیا کیجے

ہجومِ شوق نے بے دست و پا کیا ہے ہمیں
ہے عضو عضو مگر ناصبور کیا کیجے

ہمیں بھی دعوئ تمکین و ہوش تھا لیکن
نہیں ہے تاب کسی کے حضور کیا کیجے

غرض کہ موردِ الطافِ بے حساب ہوں میں
خوشا نصیب محبّت میں کامیاب ہوں میں

اکبر
سروری

# لفظِ شریف زادہ کا صحیح مفہوم

زمانۂ حال کے نظامِ معاشرت میں دو بڑی غلطیاں جنہوں نے اعلیٰ اور ادنیٰ طبقوں کے دلوں پر اپنی اپنی جگہ نہایت زہریلا اثر پیدا کیا ہے عظیم فساد اور عظیم تر بدبختی کا سرچشمہ ثابت ہوئی ہیں۔ یہ غلطیاں اُس طریقِ تعبیر کی وجہ سے ہیں جو ہم لفظِ "شریف زادہ" کے لئے اختیار کرتے ہیں۔

اپنے اوّلی لغوی اور مدامی مفہوم میں اس کے معنی "صحیح النسب آدمی" کے ہیں۔ یعنی اچھی نسل کا اُسی مفہوم میں جس میں کوئی گھوڑا یا کُتا اچھی نسل کا ہوتا ہے۔

وہ طبقے جن کو ہم اعلیٰ طبقوں کا نام دیتے ہیں چونکہ بالعموم ادنیٰ طبقوں سے زیادہ صحیح النسب ہوتے ہیں اس لئے انہوں نے اپنے دل میں اصلی خیال اور اس کے اذعاناتِ متعلقہ کو قائم رکھا ہے لیکن ساتھ ہی وہ اِس کے اظہار سے ڈرتے بھی ہیں اور اس کے متعلق عوام الناس میں منافقانہ غلط گوئی سے کام لیتے ہیں۔ اس منافقانہ غلط گوئی کی علّتِ غائی بڑی حد تک ان کی یہ خواہش ہے کہ وہ اس لفظ کو ایک اَور مفہوم اور غلط مفہوم پہنانا چاہتے ہیں۔ وہ مفہوم یہ ہے: "ایک ایسا آدمی جو بے کاری کے عالم میں دوسروں کی محنت پر بسر اوقات کرے" حالانکہ اصل لفظ کو اس خیال سے قطعاً کوئی واسطہ نہیں۔

ادنیٰ طبقے اس خیال کی کہ شریف زادے سے مراد ایک سست اور کاہل آدمی ہے نہایت شدّت کے ساتھ اور بالکل بجا طور پر تردید کرتے ہیں۔ وہ بالکل صحیح طور پر یہ سمجھتے ہیں کہ جس قدر زیادہ کوئی شخص کام کرتا ہے اُسی قدر زیادہ شریف وہ بن جاتا ہے اور بنتا جائے گا۔ لیکن اس حقیقت سے جو فائدہ انہیں حاصل ہو سکتا تھا اس کو انہوں نے ضائع کر دیا ہے کیونکہ وہ اس سچائی کے ساتھ ایک جھوٹ بھی ملانا چاہتے ہیں یعنی یہ کہ نسل وخاندان کی کوئی اہمیّت ہی نہیں۔ حالانکہ انسان کے لئے بھی اس کی بالکل اتنی ہی اہمیت ہے جتنی کسی اور حیوان کے لئے۔

قوم اُس وقت تک حقیقی معنوں میں خوشحال نہیں ہو سکتی جب تک یہ دونوں مغالطے حتمی طور پر ملیا میٹ نہ کر دیئے جائیں۔ شرفا کو ابھی یہ سیکھنا ہے کہ کسی صورت میں بھی اُن کا یہ فرض نہیں ہے نہ اُن کو یہ حق

پہنچتا ہے کہ دوسرے لوگوں کی مشقّت پر زندگی بسر کریں۔ انہیں ابھی یہ سیکھنا ہے کہ سخت ترین مزدوری یا حقیر ترین خدمت گاری میں اگر وہ دیانت دارانہ ہو، کوئی ذلت نہیں ہے لیکن ذلّت ہے اور نہایت شدید ذلّت ہے اسراف میں، رشوت ستانی میں، سُستی اور کاہلی میں، نخوت و تبختر میں، ایسی جگہیں سنبھالنے میں جن کے وہ اہل نہیں ہیں۔ یا ایسی جگہیں نکالنے میں جن کی درحقیقت کوئی ضرورت نہیں ہے۔ کوئی شریف زادہ اگر ایک خانگی ملازم یا محنت کش مزدور بن جائے تو اس سے اُس کی تذلیل نہیں ہوتی۔ لیکن ایک بدمعاش اور چور بننے سے یقیناً اس کی تذلیل ہوتی ہے۔ بدمعاشی کچھ کم بدمعاشی نہیں ہوتی اگر اس کا پھیلاؤ بہت بڑی بڑی باتوں کو اپنے اندر سمیٹتا ہو۔ نہ چوری کچھ کم چوری ہے اگر رواج اس کی حمایت کرتا ہو۔ یا اپنے ذمے لئے ہوئے فرض کو ادا کرنے سے قاصر رہنا اس کے ساتھ شامل ہو ——— کسی شخص کی جیب کترنا ڈاکے کی ایک بے انتہا کم مجرمانہ شکل ہے بمقابلہ اس کے کہ تم اس کی رضامندی سے اس کی جیب پر اس مفاہمت کے ساتھ قبضہ کرو کہ تم اس کی کشتی کو سلامتی کے ساتھ دریا کے پار لے جاؤ گے حالانکہ تمہیں دریا میں مختلف مقامات کی گہرائیوں کا کوئی اندازہ نہیں۔ دوسری طرف ادنیٰ جماعتوں بلکہ تمام جماعتوں کو یہ سیکھنا ہے کہ ہر بری عادت اور ہر مزمن مرض نسبتاً متوارث ہوتا ہے۔ اور نسب کی پاکیزگی سے انسانی جسم اور روح کا پورا نظام بتدریج بلند یا نسب کی دناءت سے ذلیل و پست ہو سکتا ہے۔ تا آنکہ ایک اونچی ذات والے اور نیچ ذات انسان کے درمیان اتنا ہی فرق حائل ہو سکتا ہے (خواہ ان کی تعلیم پر کتنی ہی زبردست محنت کی جائے) جتنا ایک اعلیٰ درجہ کے تازی اور ایک بدنسل دوغلے ٹٹو میں ہوتا ہے۔ اور اس عظیم صداقت کا علم ہمارے نوجوانوں کی تعلیم اور قوم کے تمام اعمال کا رہنما ہونا چاہئے۔

(ماخوذ از رسکن) حمید احمد خاں



# بچھڑا ہوا جل مانس

آؤ پیارے بچّو! اب جائیں، نیچے ہی نیچے، سمندر کی گہرائیوں میں ——— اب میرے بھائی مجھے کھاڑی میں سے بلا رہے ہیں، طوفانی ہوائیں ساحل کے رخ چل رہی ہیں، موجوں کا تلاطم لحظہ بہ لحظہ تیز ہو رہا ہے اور نمکین طوفان سمندر کی طرف واپس آرہا ہے۔ وحشی سفید دریائی گھوڑے طرارے بھر رہے ہیں، وہ پانی میں اچھلتے ہیں اور چھینٹے اڑاتے ہیں۔

پیارے بچو! آؤ اب ہم جائیں ——— لیکن جانے سے پہلے ایک مرتبہ پھر اُسے آواز دو۔ انسانی آوازیں جسے وہ سمجھ سکے ——— "مارگرٹ! مارگرٹ!" ایک آواز لے دو۔ بچوں کی آوازیں ماں کے دل پر ضرور اثر کرتی ہیں، بالخصوص جب وہ درد و کرب سے بھری ہوئی ہوں۔ اگرچہ میرے لئے اُس کے دل میں محبت اور رحم کا کوئی جذبہ باقی نہیں رہا لیکن یقیناً ابھی وہ اپنے بچوں کو نہ بھول سکی ہوگی۔ وہ ضرور تمہاری آواز سن کر آئے گی۔ ایک مرتبہ اُسے پھر آواز دے لو۔ اور پھر آؤ نیچے چلے جائیں نیچے، بہت دور، سمندر کی گہرائیوں میں ——— "پیاری اماں ہم یہاں نہیں ٹھیر سکتے" ——— دریائی گھوڑوں کی کھیل کود سے سمندر میں کف پیدا ہو گیا ہے ——— "مارگرٹ! مارگرٹ!"

آؤ پیارے بچّو! چلو نیچے چلیں، اب آوازیں نہ دو، لیکن جانے سے پہلے ایک آخری نگاہ سفید دیواروں والے شہر پر ڈال لو، اور اس چھوٹے گرجا کو ایک نظر دیکھ لو جو سمندر کے طوفان خیز کنارے پر واقع ہے۔ اس کے بعد چلو نیچے چلیں، سمندر کی گہرائیوں میں جہاں ہمارا گھر ہے۔ خواہ تم تمام دن آوازیں دیتے رہو وہ اب نہیں آئے گی۔

پیارے بچو! کیا یہ کل کی بات ہے؟ جب کھاڑی کے اوپر سے گرجا کی گھنٹیوں کی نرم دھیمی اور شیریں آواز لہروں کے شور میں مل کر ہمارے غاروں میں پہنچی تھی، جہاں ہم لیٹے ہوئے تھے۔ جھاگ اور لہروں کے اوپر دور سے نقرئی گھنٹیوں کی آواز گہرے ٹھنڈے اور ریت سے بھرے ہوئے غاروں میں، جہاں ہوا بالکل خاموش ہوتی ہے جہاں روشنی بہت کم پہنچتی ہے، جہاں نمکین گھاس پانی کی رو میں اِدھر اُدھر ہلتا ہے۔ جہاں دریائی جانور جمع ہو کر کیچڑ میں اپنی خوراک تلاش کرتے ہیں، جہاں دریائی سانپ کنڈلی مار کر بیٹھتے ہیں اور سمندر کے گرم پانی میں نہاتے ہیں، جہاں بڑی بڑی وہیل مچھلیاں تیرتی ہوئی گذرتی ہیں۔ ان کی آنکھیں کھلی ہوئی ہوتی ہیں اور وہ تیرتی جاتی ہیں۔

پیارے بچّو! وہاں گانے کی آواز کب آئی تھی؟ کیا یہ کل کی بات ہے؟ پیارے بچو کیا یہ کل ہی بات ہے کہ جب

وہ ہمیں چھوڑ کر چلی گئی تھی؟ ——— وہ ہم سب کے درمیان ایک سنہرے تخت پر بیٹھی ہوئی تھی۔ اس کا سب سے چھوٹا بچہ اس کے گھٹنوں پر بیٹھا تھا، وہ اس کے چمکیلے بالوں کو آراستہ کر رہی تھی، جب دور سے گھنٹیوں کی آواز سنائی دی۔ اُس نے آہ بھری اور شفاف سبز سمندر میں سے اوپر کو دیکھا۔ ——— اُس نے کہا "مجھے جانا چاہیئے مجھے ضرور جانا چاہیئے، کیونکہ میرے متعلقین چھوٹے سفید گرجا میں جو سمندر کے کنارے واقع ہے دعا میں مشغول ہیں۔ دنیا میں آج ایسٹر کا متبرک دن ہوگا اور اے جل مانس! آہ میری روح یہاں تیرے ساتھ رہ کر روز بروز پستی میں جا رہی ہے اور میں اپنے بلند خیال بھول چکی ہوں" میں نے کہا "اچھی مارگرٹ! تم جاؤ، لہروں میں سے ہو کر، اور اپنی نماز ادا کر کے پھر ان آرام دہ بحری غاروں میں واپس آجاؤ" وہ ہنسی، اور پانی اور جھاگ میں سے ہوتی ہوئی کھاڑی میں پہنچی۔

پیارے بچو! کیا یہ کل کی بات ہے؟ ——— سمندر میں طوفان آنے لگا اور ننھے بچوں نے اُسے پکار پکار کر رونا شروع کیا میں نے کہا، "دنیا میں لوگ بہت ہی لمبی نمازیں پڑھتے ہیں" ——— ہم پانی اور جھاگ میں سے ہوتے ہوئے کھاڑی میں پہنچ گئے۔ پھر ہم سمندر کے ریتلے کنارے پر پہنچے، اور اس وادی میں سے ہو کر، جہاں خوشبودار پھول کھلتے ہیں، سفید دیواروں والے شہر میں پہنچے، اور تنگ پختہ گلیوں میں سے ہوتے ہوئے جہاں مکمل خاموشی چھائی ہوئی تھی، ہم اس چھوٹے گرجا کے پاس پہنچے۔ جو پہاڑی پر واقع ہے گرجا میں سے نماز کی آواز آرہی تھی، لیکن ہم باہر کی ٹھنڈی ہواہیں کھڑے رہے۔ پھر ہم قبروں کے اوپر چڑھ گئے، جن کے پتھر بارشوں سے خراب ہوگئے تھے، اور ہم نے کھڑکیوں میں سے گرجا کے مختلف حصّوں میں جھانکا۔ وہ ستون کے پاس بیٹھی ہوئی تھی ہم نے اسے اچھی طرح دیکھ لیا۔ میں نے زور سے اُسے پکارا "مارگرٹ! ادھر دیکھو، ہم یہاں آگئے ہیں"، لیکن اُس نے میری طرف کچھ التفات نہ کیا۔ میں نے پھر کہا، "مارگرٹ! مارگرٹ! سُن ہم بہت دیر سے تنہا ہیں، سمندر میں طوفان آرہا ہے اور ننھے رو رہے ہیں" اُس نے مجھ پر نگاہ تک نہ ڈالی، کیونکہ اُس کی نظریں مقدس کتاب پر جمی ہوئی تھیں۔ پادری زور زور سے دعا مانگ رہا تھا۔ دروازہ بند ہوگیا۔

آؤ پیارے بچو! آؤ اب چلیں اب آوازیں نہ دو، اب اسے بلانا بے سود ہے۔ اس نے اپنے دل سے محبت کے تمام لطیف جذبات نکال دیئے ہیں ——— چلو آؤ نیچے، اب اسے نہ بلاؤ۔ آؤ اب سمندر کی گہرائیوں میں واپس چلے جائیں۔ وہ شور انگیز اور روشن شہر میں چرخہ کات رہی ہوگی، اور نہایت مسرت سے گا رہی ہوگی۔ شاید وہ پادری کی باتوں، شہر کی رونق، اور خوشگوار چمکیلی دھوپ کی تعریف کے گیت گاتی ہوگی ——— اپنے چرخے کی گھنٹیوں کی

دلکش آواز اور سورج کی دلفریب روشنی کو دیکھ کر اس کا دل مسرت سے معمور ہو جاتا ہوگا، اور وہ گاتی ہوگی اسی بے خودی میں اس کے ہاتھ سے چرخے کا ہتّا چھوٹ جاتا ہوگا اور وہ کھڑکی میں کھڑے ہو کر سمندر کے ریتیلے ساحل پر نگاہیں ڈالتی ہوگی، اور پھر اس سے آگے سمندر پر۔ اور پھر ایک سرد آہ بھرتی ہوگی ——— شاید آنسو کا ایک قطرہ اس کی آنکھوں سے کھڑکی کی دہلیز پر گر کر مٹ جاتا ہوگا، پھر وہ بہت سی آہیں بھرتی ہوگی۔ اور شاید اُس وقت اسے یہ آرزو ستاتی ہوگی کہ وہ اپنی چھوٹی بیٹی کو دیکھے جس کی آنکھیں خوبصورت اور بال چمکدار سنہرے ہیں ——— میرے بچّو! آؤ ہم جلد سمندر کی گہرائیوں میں واپس چلے جائیں۔ بہت رات ہو چکی۔ ہوا تیز چل رہی ہے، اور شہر کے اندر لیمپ جل چکے ہیں۔

آدھی رات کے وقت، جب تیز و تند ہوائیں اس کے دروازے پر جا کر شور مچائیں گی تو سمندر کی لہروں کے شور اور ہوا کی آوازوں سے اس کی آنکھ کھل جائے گی۔ اس وقت ہم بھی جاگ اُٹھیں گے۔ ہمارے سر پر سمندر کی تیز و تند لہریں شور مچاتی ہونگی۔ اور ہم اپنی نیلے رنگ کی شفّاف چھت کے نیچے، جواہرات کے فرش پر لیٹے ہوئے گائیں گے۔

"یہاں ایک انسانی ہستی آئی تھی، مگر وہ بے وفا نکلی، اور اب سمندر کے بادشاہ ہمیشہ تنہا رہیں گے"

پیارے بچّو! ہم پھر آدھی رات کو خشکی پر جائیں گے، جب آندھیاں بند ہو چکی ہونگی۔ اور ہلکی ہلکی ہوا چل رہی ہوگی چاند آسمان پر سے سمندر کی سطح پر نور کے پھول برسا رہا ہوگا، اور خشکی پر وہ پھول کھلے ہوں گے جو گھاس میں ننھے تاروں کی طرح چمکتے ہیں۔ ان کی خوشبو سے ہوا معطر ہو رہی ہوگی ——— ہم جلد جلد کنارے پر جائیں گے جہاں چمکیلے پتھر پڑے ہوئے ہیں۔ ان پتھروں اور جھاڑیوں پر سے گذرتے ہوئے جن کو سمندر کی لہریں اسی وقت بھگو کر واپس گئی ہوتی ہیں، ریت کے بڑے بڑے ڈھیروں پر کھڑے ہو کر ہم چاندنی میں دھلے ہوئے شہر پر ایک نگاہ ڈالیں گے۔ تمام شہر پر خاموشی چھا رہی ہوگی اور پہاڑی پر جو گرجا ہے وہ بھی ہمیں صاف نظر آرہا ہوگا۔

ہلکی ہلکی ہواؤں میں مل کر، ہماری سرد آہیں جب مارگرٹ کے کانوں تک پہنچیں گی تو وہ بے تاب ہو جائے گی۔ اور اس کی آنکھوں سے آنسوؤں کا ایک چشمہ ابل پڑے گا۔ اگرچہ اسے اس بات کا علم نہ ہوگا کہ وہ کیوں رو رہی ہے، لیکن اس کا تکیہ آنسوؤں سے بھیگ جائے گا۔

اس وقت ہم سمندر کی گہرائیوں میں یہ گاتے ہوئے واپس آجائیں گے۔

"اِس شہر میں ایک محبوب ہستی رہتی ہے مگر وہ ظالم ہے اُس نے سمندر کے بادشاہوں کو ہمیشہ تنہا رہنے کے لئے چھوڑ دیا ہے"

(ماخوذ از انگریزی)

ع۔ ب

# تجلّیات

میں بھی سرودخانۂ ہستی میں ساز تھا
جس کا ہر ایک نغمہ بہت دل گداز تھا

پندار نے "وجود" و "عدم" کو سمجھ لیا
سوچا تو یہ بھی راز تھا اور وہ بھی راز تھا

سرمستیاں عجیب تھیں عہدِ شباب کی
عالم تمام مےکدۂ حسن و ناز تھا

ہر حال میں دماغ مرا عرش پر رہا
لوحِ ازل پہ نام مرا سرفراز تھا

اے حُسن! کیا اُسی سے تغافل شعاریاں!!
ہر سانس جس کا تیرا فسانہ طراز تھا

جب تک جنونِ عشق سے ناآشنا رہا
میں مبتلائے فکرِ نشیب و فراز تھا

جب تک نہ رازِ عالمِ ہستی سمجھ سکا
میں بھی اسیرِ سلسلۂ حرص و آز تھا

اہلِ کرم کو اُس سے شکایت رہی مدام
صہبائی ایک مست تھا اور بے نیاز تھا

اثر صہبائی

# خواہشات کا مصرف

انسانی روح کو اپنی تکمیل تک پہنچنے کے لئے تین جداگانہ حالتوں سے گزرنا پڑتا ہے اول حالتِ حیوانی جس میں انسان اپنی حواس کی خواہشات کو پورا کرکے مطمئن رہتا ہے اور علمِ گناہ سے اور اس حقیقت سے کہ اس کا مبداء خود خدا ہے بے بہرہ ہوتا ہے۔ اس حالت میں انسان اپنی پاکیزہ اور بلند روحانی ممکنات کو نہیں دیکھ سکتا دوم حالتِ دوگونگی جس میں انسانی دماغ روحانی اور حیوانی میلانات سے باخبر تو ہوتا ہے لیکن وہ ایک لائحۂ عمل اختیار کرنے سے قاصر ہوتا ہے۔ وہ ان دونوں کی اہمیت کو سمجھتا ہے لیکن شش و پنج میں مبتلا رہتا ہے۔ ترقیٔ روح کی اس حالت میں خواہشات عمل پیرا ہوتی ہیں۔ اس حالت میں انسان ایک لامتناہی اندرونی سلسلۂ جنگ میں مشغول رہتا ہے وہ کبھی بلندی و رفعت پر پہنچ جاتا ہے اور کبھی قعرِ گناہ میں گر پڑتا ہے۔ وہ گناہ کرتا ہے اور اپنے کئے پر پشیمان ہوتا ہے باوجود اس کے کہ حظِ نفس کو ترک کرتے ہوئے اپنے میلانِ طبع کے خلاف عمل کرتا ہے تاہم وہ پاکیزگیٔ نفس اور تکمیلِ روحانی کے لئے بے قرار رہتا ہے۔

اس کی روحانیت سے اثر پذیر ہو کر بالآخر یہ حالت بھی انتہائی غم اور کلفت کی زندگی میں تبدیل ہو جاتی ہے اور انسان اس حالت سے گذر کر تیسری حالت میں جا پہنچتا ہے۔ یہ حالت "علم" ہے جس میں وہ گناہ اور خواہشاتِ انسانی سے بلند تر ہو کر ایک پر امن خطہ میں قدم رکھتا ہے۔

جس طرح وہ خوشی جو گناہ کرنے سے پیدا ہوتی ہے عارضی ہوتی ہے اسی طرح خواہشاتِ نفسانی بھی دیرپا نہیں ہوتیں۔ باوجود اس امر کے کہ یہ فانی ہوتی ہیں انسانی روح کو ان کا تجربہ لازمی ہے۔ لیکن یہ امر کہ ایک انسان ان خواہشات کی حدود سے پرے کامیابی کے ساتھ جا کھڑا ہو۔ پاکیزگی اور سکونِ دوام سے ہمکنار ہو جائے خود اس کی دماغی اور روحانی کیفیات کی قوت پر منحصر ہے۔ اس کی ریاضت اور اس کا جوشِ طبعی، جن سے وہ حقیقت کا متلاشی ہے اسے اس منزل پر پہنچا سکتی ہیں۔

خواہشات مع اُن کلفتوں کے جو اُن سے پیدا ہوتی ہیں ہر وقت اور ہر صورت میں ترک کی جا سکتی ہیں لیکن اس کے لئے "علم" لازمی ہے۔ ایک روح جو اشعۂ حقیقت سے منور ہے تمام خواہشات کا مقابلہ کر سکتی ہے۔ جب ایک انسان خواہشات کے مبدار اُس کی اصلیت اُس کے معنی کا مکمل طور سے ادراک کرے وہ اسی لمحہ انہیں شکست دے سکتا ہے لیکن جب

تک جہالت اور ناواقفیت کی تیرگی اسے گھیرے ہوئے ہے اُس وقت تک کوئی مذہبی تعلیم، کوئی روحانی ریاضت اسے سکون نہیں دے سکتی۔

فرض کیجئے کہ کوئی انسان اپنے دشمن پر فتح حاصل کرنے چلا ہے اور اپنے دشمن کی قوت، اس کے حیل اور کمین گاہ سے واقف نہیں نتیجہ یہ ہوگا کہ اسے نہ صرف ایک پسپا کر دینے والی شکست ہی اٹھانی پڑے گی بلکہ وہ خود بھی سرعت کے ساتھ اس کے دام میں پھنس جائے گا۔ اپنے دشمن پر قابو پانے کے لئے اولین فرض یہ ہے کہ اس کی جائے پناہ، اس کی قیام گاہ کے متعلق پوری پوری واقفیت بہم پہنچائی جائے اور ادھر اپنے قلعہ اور جائے پناہ اور خصوصاً غیر محفوظ راستوں کی نگہداشت کی جائے جن میں سے دشمن کے اندر داخل ہونے کا احتمال ہو سکتا ہے۔

اس کے لئے پیہم غور و فکر، لامتناہی دیدبانی اور ایک ثابت، راسخ اور شدید کشف الباطن کی ضرورت ہے جس سے اُس کے دل کی آنکھوں کے سامنے اس کی روح کی تمام بے سود خود کامیاں ظاہر ہو جائیں۔ ابرار کی یہی جنگ ہے اور اسی پاکیزہ جنگ میں روح حیوانی اشغال کی لمبی نیند سے بیدار ہو کر آمادۂ پیکار ہوتی ہے۔

لوگ کس لئے کامیاب نہیں ہوتے، اور یہ جنگ کس لئے ایک مدت تک ختم نہیں ہونے پاتی؟ اس کی دو وجوہ ہیں۔ وہ دو باطل خیالات کے زیر اثر کوششیں کرتے ہیں۔ اول یہ کہ تمام خواہشات خارجی ماحول کا نتیجہ ہیں۔ دوم یہ کہ خواہشات اُن پر اس طرح اثر کرتی ہیں کہ وہ فطرتاً تسلیم و رضا کے پابند واقع ہوئے ہیں۔ اُس وقت تک انسان ترقی نہیں کر سکتا۔ جب تک ان خیالات نے اُس کے دل و دماغ پر تسلط جما رکھا ہے جب وہ ان کی تردید میں کامیاب ہو جاتا ہے وہ فتح پر فتح حاصل کرتا ہے اور آخر کار روحانی لذت اور سکون سے بہرہ اندوز ہوتا ہے۔

ان بطلان آمیز خیالات کو چھوڑ کر دو حقائق کو جگہ دینا لازمی ہے۔ اول یہ کہ تمام خواہشات اندر سے پیدا ہوتی ہیں۔ دوم یہ کہ انسان کا خواہشات سے متاثر ہونا اس کے اندرونی شر و فساد کا باعث ہے۔ یہ خیال کہ خدا یا شیاطین یا دیگر خارجی اثرات سے خواہشات پیدا ہوتی ہیں دور کر دینا چاہئے۔ اندرونی میلانات ہی تمام خواہشات کا باعث اور مبدا ہیں۔ اور جب انہیں میلانات میں پاکیزگی اور روحانیت پیدا ہو جاتی ہے تو کسی قسم کے خارجی اثرات اور بیرونی قوتیں روح کو خواہشات یا گناہ کی جانب نہیں لے جا سکتیں + خواہشات کا سبب اور وجہ حیات خارجی اشیا نہیں خود تمہارا امیلانِ طبع ہے۔ بالغرض اگر یہ نہ ہوتا تو تمام انسانوں میں ایک ہی روش پر خواہشات پیدا ہوا کرتیں وہ کبھی قابو میں آ ہی نہ سکتیں اور ہم سب ایک جاوداں اذیت اور بدبختی میں مبتلا رہتے۔ لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ ہر انسان اس روحانی کلفت سے نجات پانے کا علاج اپنے پاس رکھتا ہے اور وہ کامیاب ہو سکتا ہے،

بشرطیکہ وہ ان میلانات کو پاکیزہ بنالے ۔ ہم پر خواہشات اس لئے اثر کرتی ہیں کہ ہم میں چند اس قسم کے رجحانات اور دماغی حالتیں موجود ہیں جنہیں ہم گناہ آلود سمجھتے ہیں ۔ یہ رجحانات ممکن ہے بہت عرصے تک خوابیدہ ہی رہیں اور انسان یہ سمجھے کہ اس نے ان سے نجات پالی ہے لیکن ایک معمولی سے خارجی اثر سے متاثر ہوکر یہ جاگ اٹھتے ہیں انسان انہیں مطمئن کرنے کے لئے بیتاب ہوجاتا ہے ۔ اور یہی کیفیت خواہشات کی کیفیت ہے۔

نیکی کبھی خواہشات سے اثر پذیر نہیں ہوتی ۔ بلکہ انسان میں نیکی کا وجود خواہشات کے لئے پیغامِ مرگ ہے ۔ یہ صرف شر کی موجودگی اور اس کی بیداری ہی جو انسان کو خواہشات میں مبتلا کردیتی ہے ۔ ایک انسان کی خواہشات بقدر اس کے فقدانِ تقدس کے ہوا کرتی ہیں ۔ جوں جوں وہ اپنے آئینۂ دل کو صاف بناتا جاتا ہے خواہشات کا خاتمہ ہوتا جاتا ہے ۔ جب ایک ناجائز خواہش دل سے باہر نکال پھینک دی جاتی ہے تو وہ شئے جس نے اسے پہلے متاثر کیا تھا اب نہیں کرسکتی ، وہ مردہ اور بے قوت ہوجاتی ہے ۔ کیونکہ دل میں وہ مواد موجود نہیں ہوتا جو اس کی آواز پر لبیک کہے + ایک دیانت دار آدمی کے دل میں چوری کی خواہش پیدا نہیں ہوسکتی خواہ اس امر کی تکمیل کے لئے کیسا ہی موقع ہو ۔ ایک ذوقِ سلیم کا مالک پُرخوری اور بادہ آشامی کا مرتکب نہیں ہوسکتا ۔ خواہ اس کے سامنے دنیا بھر کی نعمتیں جمع ہوں اور شراب کتنی ہی اچھی طرح کشید کی گئی ہو ۔ ایک روشن دماغ ، پُرسکون اور اندرونی قوت سے بہرہ اندوز انسان ، غصہ ، زود رنجی ، کینہ وبغض کی جانب کبھی مائل نہیں ہوسکتا اور ایک حسنِ آرزو انگیز کی سحر آگین ادائیں اس کے پاکیزہ دل کے لئے بے معنی ثابت ہوتی ہیں ۔

خواہشات یہ واضح کردیا کرتی ہیں کہ انسان کس طرح اور کہاں سے کمزور ہے ۔ وہ اسے معرفت اور پاکیزگی کی بلندیوں پر لے جاتی ہیں + خواہشات نہ ہوتیں تو روح میں بالیدگی اور قوت پیدا نہ ہوسکتی ، دانشمندی اور حقیقی حسن نہ ہوتا ۔ اگرچہ موت و ثبات ضرور ہوتیں لیکن امن سکون اور کمال پیدا ہونا ممکن تھا جب خواہشات کا ادراک اور ان پر فتح یہ دو چیزیں حاصل ہوجاتی ہیں تو تکمیل ایک یقینی امر ہوجاتا ہے اور یہ ہر ایک انسان کے حیطۂ امکان میں داخل ہے کہ وہ ہر معرض اور غیر طاہر خواہش کا ازالہ کردے ۔ اور ایثار و معرفت کی آگ میں کود پڑے + آئیے ، اور اس پردے کو جس نے حقیقت کو چھپا رکھا ہے تن دہی اور جانفشانی سے اتار پھینکیں ، یہ جانتے ہوئے کہ جب تک ہم خواہشات کے زیر اثر ہیں ہم حقیقت کو نہیں سمجھ سکتے اور ابھی بہت کچھ سیکھنا باقی ہے ۔

نہیں جاننا چاہئے کہ تم پر خواہشات اس لئے غلبہ پالیتی ہیں کہ تم اپنے آپ کو قابو میں نہیں رکھ سکتے کیونکہ "لذاتِ نفس ہی انسان کی گمراہی کا باعث ہوتی ہیں"۔ تم اس لئے خواہشات کے غلام ہو جاتے ہو کہ تم اُن حیوانی میلانات کو جو تم میں موجود ہیں بُری طرح چمٹے ہوئے ہو اور خود میں یہ صلاحیت محسوس نہیں کر رہے کہ ان سے نجات پا سکو گے۔ تم اُس کاذب اور فانی نفسانیت میں زندگی بسر کر رہے ہو جو عرفانِ حقیقی سے بے بہرہ ہے جو کچھ نہیں جانتی اور جسے سوائے اپنی بہجت کے کسی قسم کی تلاش نہیں۔ وہ ہر حقیقت، ہر قانونِ الٰہی سے بے بصر ہے۔ اس نفسانیت سے چمٹے ہوئے تمہیں تین جداگانہ اذیتوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے: خواہشات کی اذیت۔ ان کے امتلا کی اذیت اور پشیمانی کی اذیت۔

اس نفسانیت میں ہر تکلیف کا بیج ہر امید کی شکست اور ہر کلفت کا سامان پایا جاتا ہے۔ جب تم اسے چھوڑ دینے کے متمنی ہوتے ہو اور جب تم میں یہ ارادہ پیدا ہو جاتا ہے کہ اس کو اس کی تمام خودغرضی آلودگی اور بے بصری کے ساتھ اپنی آنکھوں کے سامنے برہنہ دیکھ لو اور اس کی ضلالت کو تسلیم کر لو اُس وقت تم ایک ایسی زندگی میں قدم رکھتے ہو جو علم النفس اور رزانت کی روشنی سے منور ہوتی ہے۔ اُس وقت تم میں وہ شانِ ربوبیت وہ الٰہی فطرتی پیدا ہو جاتی ہے جو ہر قسم کی احتیاج سے بلند تر ہو کر ایک ایسے خطہ میں مقام رکھتی ہے جس میں امن و راحت کو پایندگی ہے، جہاں رنج و کلفت کا دخل نہیں اور جہاں خواہشاتِ نفسانی کا قیام ناممکن ہے۔

(ترجمہ) **محمد شفیع**

---

ہم خدا کے سارے باغ میں اسی پھل کے توڑنے کو جھپٹ پڑنا چاہتے ہیں جو کئی سردیاں اور کئی گرمیاں گزرے پر کہیں بڑی دیر میں جا کر پکتا ہے!

---

جب کوئی شخص مجھے پیارا لگنے لگتا ہے تو میں گویا خوش قسمتی کی چوٹی پر پہنچ جاتا ہوں!

---

آؤ ہم خاموش ہو جائیں تا کہ یوں ہم ربانی سرگوشیوں کو خوب سُن سکیں!

**گلچیں**

# بے مائگی

نہیں ہے جاہ و شوکت پاس میرے    نہیں ہے علم و حکمت پاس میرے
نہیں ہے دیں کی دولت پاس میرے    نہ کوئی قابلیّت پاس میرے

تری چاہت کا پھر میں دم بھروں کیا
محبّت کا تری دعوے کروں کیا

مجھے بے مائگی کا اپنی غم ہے    خجالت سے سرِ محبوب خم ہے
ستم ہے اے گلِ خوبی ستم ہے    کہ ہستی خار سے بھی اپنی کم ہے

تری چاہت کا پھر میں دم بھروں کیا
محبّت کا تری دعوے کروں کیا

امنگیں اُٹھ کے سو جاتی ہیں دل میں    امیدیں مردہ ہو جاتی ہیں دل میں
تمنّائیں جو کھو جاتی ہیں دل میں    وہ کانٹے غم کے بو جاتی ہیں دل میں

تری چاہت کا پھر میں دم بھروں کیا
محبّت کا تری دعوے کروں کیا

نہ پنہاں اس قدر پایا کسی کو    نہ پایا بے غرض ایسا کسی کو
نہ دیکھا اتنا بے پروا کسی کو    نہ دیکھا بے نیاز اتنا کسی کو

تری چاہت کا پھر میں دم بھروں کیا
محبّت کا تری دعوے کروں کیا

ح - ب

# سوءِ اتفاق

لکھنؤ کی طرف جانے والی آخری گاڑی نکل چکی تھی۔ اب ریل کا وقت باقی نہ تھا۔ اور مجھے آج ہی رات لکھنؤ پہنچنا تھا۔ اسّی میل کی مسافت، اگر کوئی برق رفتار گھوڑا مل جاتا تو شاید طے بھی ہو جاتی، لیکن فیض آباد میں تو لے دے کے ہی تھے اور وہ بھی چوک میں گھومنے والے۔ میں اسی الجھن میں گرفتار تھا اور کوئی تدبیر ذہن میں نہ آتی تھی کہ میرے کاروباری دوست عبدالکریم صاحب آ پہنچے۔ میں نے اُن سے اپنی پریشانی کا ذکر کیا تو وہ فوراً بولے "اگر ٹیکسی کا بندوبست ہو جائے تو کیا اعتراض ہے؟"

"کوئی اعتراض نہیں۔ بلکہ بہت ہی اچھا ہے۔"

فیض آباد اور لکھنؤ کے درمیان کرایہ پر موٹر چلانے کا رواج نہیں تھا اس لئے ٹیکسی ملنے میں بہت دقت پیش آئی لیکن دو تین گھنٹے کی دوڑ دھوپ اور ذاتی اثر و رسوخ کو کام میں لا کر کریم صاحب ایک فورڈ لے ہی آئے۔ اب صورت یہ تھی کہ میں اکیلا جانے والا اور سالم موٹر۔ میں نے کفایت شعاری کا خیال کر کے شوفر سے کہا کہ اگر ممکن ہو تو ایک آدھ سواری اور لے لو۔ اُس نے بہت روکھے پن سے جواب دیا "صاحب، یہاں سواری کہاں۔ سچ پوچھئے تو میں بھی ٹھیکہ دار صاحب کے کہنے سے جا رہا ہوں ورنہ اس جاڑے میں کوئی شخص رات کا سفر نہیں کرتا۔"

وہ بھی سچّا تھا۔ فیض آباد ایسے پس ماندہ و دُور افتادہ مقام سے کون دسمبر کی یخ بستہ رات کو موٹر میں نکلنا پسند کرتا تھا۔ قہرِ درویش بر جانِ درویش پوری موٹر پچاس روپے میں کر کے میں روانہ ہوا۔ مکمل بستر موجود تھا۔ ایڑھا ٹیڑھا کر کے پچھلی نشست پر بچھایا اور لحاف لپیٹ کر میں دراز ہو گیا۔ شوفر، کلینر اور مَیں کل تین اشخاص تھے۔ شوفر جو بظاہر اپنے کام سے خوب واقف معلوم ہوتا تھا خاموش سا آدمی تھا۔ لیکن کلینر اتنا باتونی کہ خدا کی پناہ۔ گفتگو کے ہر مہذب و غیر مہذب متعلق و غیر متعلق موضوع پر جھوٹے، سچے تجربات سنانا اُس کے بائیں ہاتھ کا کھیل تھا۔ موسم کی خنکی کا ذکر آیا تو جھٹ گلمرگ و نینی تال کا قصہ لے بیٹھا۔ رات کی تاریکی کا نام لیا تو فوراً داستان شروع کر دی کہ کیونکر ایک دفعہ اپنے گاؤں کو جاتا ہوا وہ رات کی ہولناک تاریکی میں چوروں کے مسلّح دستہ سے دوچار ہو گیا اور پھر کس ترکیب سے جان و مال سلامت لے کر اُن کے چنگل سے نکل بھاگا۔ میں اس کی ہرزہ سرائی سے تنگ آ کر سختی کے ساتھ اُسے ٹوکنے والا تھا کہ شوفر اس سے کچھ گانے کی فرمائش کر بیٹھا اور پھر شاید بایں خیال کہ اُس

کی یہ فرمائش میرے آرام میں مخل ہو گی اُس نے مجھ سے اجازت بھی طلب کی "اگر آپ کچھ دیر جاگنا چاہیں تو خیراتی کا گانا ہی سن لیجیے"

میں نے متأمل ہو کر پوچھا "کچھ اچھا گاتا ہے؟"

"ہاں صاحب خاصا ہے"

میں نے کہا "لیکن اگر وہ گانے میں بھی ایسی ہی بے پر کی ہانکتا رہا تو میں ایک لفظ نہیں سنوں گا"

اس بات پر وہ دونوں ہنس پڑے۔ خیراتی نے ہندی کی دو، ایک چیزیں مزے سے گائیں۔ آواز اچھی تھی گو فن سے واقف نہ تھا۔ سنسان رات کی خاموشی میں جب کہ موٹر فراٹے بھرتی ہوئی فاصلہ کی دوری کو نگلتی چلی جا رہی تھی اس کی بلند آواز کانوں کو بہت خوش آئند معلوم ہوتی تھی۔ آہستہ آہستہ مجھ پر غنودگی طاری ہونے لگی۔ نیند کا فرشتہ پر پھیلا رہا تھا۔ میں نے شوفر سے خوب ہوشیار رہنے کی تاکید کی اور خود بستر میں منہ لپیٹ کر سو گیا۔

زوردار دھماکے کے ساتھ یک لخت موٹر رک گئی اور میں گھبرا کر اُٹھ بیٹھا۔ چاروں طرف اجاڑ میدان تھا جس پر گھٹا ٹوپ اندھیرا مسلّط تھا۔ صرف موٹر کے دو لمپ فضائے بسیط کی پُر ہول تاریکی سے تھکے ہوئے پہلوان کی طرح جنگ کر رہے تھے۔ ایک خطرۂ موہوم کا احساس کرتے ہوئے میں نے چھوٹتے ہی پوچھا "کیا ہوا خیر تو ہے؟"

میرا مخاطب شوفر تھا لیکن وہ مشین کی دیکھ بھال میں انجان بن کر چُپکا ہو رہا۔ میں نے درشتی سے پوچھا۔

"خیراتی بولتے کیوں نہیں۔ کیا ہو گیا ہے؟"

"حضور ٹائر پھٹ گیا"

میرے منہ سے عالمِ بے اختیاری میں کلمۂ غیر نکلا اور انتہائے کوفت کے ساتھ کھڑکی کھول کر میں کمبل اوڑھے نیچے اتر آیا۔ وہ دونوں جیبی لالٹین کی مدد سے پہیوں کا بغور ملاحظہ کر رہے تھے۔ میں نے پھر سوال کیا "کوئی فالتو ٹائر ہے؟"

نہایت مایوسانہ جواب تھا "جی نہیں"

میں رنج و غصّہ کی شدت کو ضبط نہ کر سکا "تم عجب بیہودہ انسان ہو۔ جب تمہیں علم تھا کہ اسّی میل کا طویل سفر ہے۔ رات کا وقت ہے۔ غیر آباد راہ سے گذر ہے۔ پھر تم گھر سے مکمل سامان لے کر کیوں نہیں چلے۔ اب سردی میں جان سے مارو گے۔ بتاؤ فاصلہ کتنا طے کر چکے ہو؟"

"جناب ردولی سے گذر آئے ہیں"

"الامان! ابھی ردولی ہی میں ہو؟ میرا خیال تھا بارہ بنکی کے قریب پہنچ چکے ہونگے"۔ میں نے جیب سے گھڑی نکالی۔ گیارہ بجنے والے تھے۔ میرے دل و دماغ میں سخت اذیت کا احساس ہونے لگا۔ ایسی سردرات میں سفر اختیار کیا، اتنی تکلیف برداشت کی معقول معاوضہ بھی ادا کیا اور پھر بروقت منزل مقصود پر نہ پہنچ سکا۔ وہ دونوں متعدد اوزار سنبھالے موٹر کے مختلف حصّوں کو کھولتے، بند کرتے اور الٹتے پلٹتے رہے۔ میں صبر شکن انتظار کے ساتھ امید وبیم کی لہروں سے ڈانواں ڈول اُن کی کارروائی مضطرب نگاہوں سے دیکھ رہا تھا۔ نصف گھنٹہ کی تگ ودو کے بعد انہوں نے فیصلہ سنا دیا کہ ٹائر اس بری طرح پھٹا ہے کہ موٹر اب دس قدم بھی نہیں چل سکتی۔ ان الفاظ نے میرے اندر دہشت وحراس کے وہی جذبات پیدا کردیئے جو ایک خونی مجرم عدالت سے فیصلۂ موت صادر کئے جانے پر محسوس کرتا ہے۔ میں مغلوب الغضب ہو رہا تھا اور جی چاہتا تھا کہ شوفر کو جان سے ماردوں اس کی مہلک غفلت نے میرا بمبئی پروگرام تہس نہس کرڈالا تھا۔ کمبخت کو اتنا معلوم نہیں تھا کہ فالتو ٹائر کے بغیر سفر کرنا سراسر حماقت ہے۔ کبھی اپنی کاہلی پر افسوس کرتا کہ اگر شام کی ٹرین مل جاتی تو کیسے آرام واطمینان سے لکھنؤ پہنچ گیا ہوتا۔ اب یہ حالت تھی کہ نہ جائے رفتن نہ پائے ماندن یعنی "مارا دیارِ غیر میں مجھ کو وطن سے دور"۔ میرے گرد وپیش تمام بنجر سرزمین تھی۔ آبادی کا نام ونشان نہ تھا۔ گیدڑوں کی خوفناک آوازیں رات کی سیاہی سے مل کر کرۂ ہوا میں ہولناک گونج پیدا کررہی تھیں۔ میں عجب شش وپنج میں مبتلا موٹر کا سہارا لئے خالی نظروں سے دائیں بائیں دیکھ رہا تھا۔ اس ابتلا سے نکلنے کی کوئی تجویز نہ سوجھتی تھی۔ شوفر سہما ہوا ایک طرف کھڑا تھا۔ میں نے کڑک کر پوچھا "اب کیا ارادہ ہے؟"

وہ آہستہ آہستہ میری طرف بڑھا۔ "حضور مجھے معاف کردیجئے۔ میری غلطی کی وجہ سے آپ کو اتنی تکلیف ہوئی۔ یہاں سے دو میل پر راؤ...... صاحب کا گاؤں ہے۔ راؤ صاحب یہاں کے بہت بڑے رئیس اور تعلقدار ہیں۔ کئی بار میں انھیں موٹر پر لکھنؤ لے گیا ہوں۔ مجھ پر ہمیشہ مہربانی کرتے ہیں۔ اگر آپ پسند کریں تو میں آپ کا سامان اٹھا کر ان کے یہاں لے چلوں۔ آپ رات وہیں آرام فرمائیے"۔ میں نے اس تجویز کو پسند کیا مگر پھر سوچا کہ آدھی رات کے وقت راؤ صاحب کو بے آرام کرنا بھی مداخلتِ بے جا سے کم نہیں۔ ممکن ہے وہ مجھے مہمانِ ناخواندہ سمجھ کر ناک بھوں چڑھائیں۔ پھر خیال آیا کہ میں کون سا اُن کے ہاں مہینوں رہنا چاہتا ہوں۔ مجھے تو طلوعِ آفتاب تک چھت کا سایہ اور چارپائی درکار ہے۔ قصّہ مختصر میں نے رضامندی کا اظہار کیا اور شوفر میرا اسباب سر پر رکھ کر روانہ ہوگیا اور میں اس کے ساتھ ہولیا۔ خیراتی کو نگرانی کے لئے موٹر میں چھوڑ گئے۔ پون، ایک گھنٹہ کے چل چلاؤ

کے بعد ہم "دیس نگر" پہنچے ۔ راؤ صاحب کی عظیم الشان کوٹھی اور وسیع پائیں باغ واقعی ان کی امارت و ثروت کی شہادت دے رہے تھے ۔ شوفر نے شاگرد پیشہ مکانات کی طرف جا کر کسی ملازم کو جگایا اور غالباً میرے متعلق کچھ کہا ملازم پہلے تو بہت بڑبڑاتا رہا پھر مجھے بغور گھورتا ہوا کوٹھی کے اندرونی حصہ میں داخل ہو گیا ۔ میں دل ہی دل میں نادم ہو رہا تھا کہ بے وقت ایسے معزز صاحب خانہ کو تکلیف دی ۔ پندرہ بیس منٹ کے بعد نوکر برآمد ہوا اور بہت غیر شگفتہ لہجے میں بولا "چلئے جناب ، راؤ صاحب نے یاد فرمایا ہے "

میں نے حیرت سے کہا " راؤ صاحب کیا جاگ رہے تھے ؟"

"جی نہیں ۔ وہ تو سو چکے تھے ۔ میں نے جا کر جگایا ہے "

" اوہ کتنی تکلیف ہوئی ان کو "

میں ملازم کے ہمراہ راؤ صاحب کی خواب گاہ میں داخل ہوا ۔ وسیع و عریض کمرہ بہت نفیس سامانِ آرائش سے سجا ہوا تھا اور پلنگ کے قریب آرام کرسی پر وہ خود تشریف فرما تھے ۔ مجھے دیکھتے ہی کھڑے ہو گئے ۔ اور نہایت خندہ پیشانی سے ملے ۔ پچاس پچپن سال کا سن ہو گا لیکن چہرہ پر جوانی کی سرخی موجود تھی ۔ بالوں میں ابھی کہیں کہیں سفیدی نمودار ہوئی تھی ۔ گفتگو شروع کرتے ہی میں نے تکلیف دہی کی معذرت طلب کی جس کے لئے حقیقتاً میں بہت شرمندہ ہو رہا تھا ۔ انہوں نے بہت شفقت سے کہا " آپ بھی غضب کرتے ہیں ۔ موٹر کا بگڑ جانا تو غنیمت ہوا کہ ہمیں آپ کے درشن ہو گئے ۔ آپ تکلیف وغیرہ کا ذکر نہ کیجئے میری تو عمر ہی دوستوں کی خدمت میں بسر ہوئی ہے"

اس کے بعد ادھر ادھر کی باتیں ہوتی رہیں ۔ وہ کھانے کا اصرار کر رہے تھے لیکن مجھے مطلق اشتہا نہ تھی ۔ اُن کے ملازمین نے کوٹھی کے مردانہ حصہ میں میرے سونے کا انتظام کر دیا اور میں تعظیم ادا کر کے دل میں اُس شخص کی شرافت کا گہرا نقش لئے ہوئے آ کر دراز ہو گیا ۔

مجھے سوئے ہوئے تھوڑی ہی دیر گذری ہو گی کہ کوٹھی کے احاطے میں ایک کہرام مچ گیا " ڈاکو ڈاکو پکڑو ۔ مار دیا " کی مخلوط آوازیں اور خوفناک چیخیں میرے کان میں پڑیں تو میں سراسیمہ ہو کر جاگ اٹھا اور واقعہ کی اصلیت معلوم کرنے کو باہر دوڑا ۔ میری آنکھوں نے عجب منظر دیکھا ۔ راؤ صاحب خود ، اُن کے لواحقین اور ملازم پانچ سات اشخاص کے پیچھے بھاگ رہے تھے ۔ رات کی منجمد تاریکی میں ہاتھ کو ہاتھ سجھائی نہ دیتا تھا ۔ حقیقتِ حال سے باخبر ہوئے بغیر لیکن موقعے کی اہمیت کو محسوس کرتے ہوئے میں ان کے پیچھے بھاگ اٹھا میں نے تیزی سے ایک شخص کو جا پکڑا لیکن جونہی اس کے جسم کو چھوا اُس نے برق آسا پھرتی کے ساتھ تلوار کا

ایک ایسا وار میرے ہاتھ پر کیا کہ میرا پونچا کٹ کر زمین پر گر گیا۔ اور میں بے ساختہ چیخ کے ساتھ وہیں بیٹھ گیا۔ حملہ آوروں کے پاس موٹر تھی جس میں سوار ہو کر وہ چشم زدن میں ہماری نگاہوں سے غائب ہو گئے۔ راؤ صاحب اور اُن کے متعلقین نے میرے گرد گھیرا ڈال دیا۔ خون بے تحاشا میرے زخم سے بہہ رہا تھا اور میں اگرچہ صبر کئے تھا لیکن حواس ایک جانکاہ اذیت میں مبتلا تھے۔ مجھے ایک شخص کندھوں پر اٹھا کر واپس کوٹھی میں لایا۔ طبی امداد تو وہاں کیا پہنچ سکتی تھی، بجائے راؤ صاحب دیوانوں کی طرح اِدھر اُدھر بھاگے بھاگے پھر رہے تھے اور کچھ بن نہ پڑتا تھا۔ کپڑے پانی میں بھگو بھگو کر میرے زخم پر رکھتے تھے لیکن خون کی دھار تھی کہ بند ہونے میں نہ آتی تھی۔ اسی پریشانی میں رات تمام ہو گئی۔ زنانخانہ کے اندر سے رونے اور بین کرنے کی آوازیں آنے لگیں۔ میں سمجھا شاید کوئی سخت حادثہ ہو گیا ہے۔ صبح ہوئی تو ایک نوکر نے ڈرتے ڈرتے رک رک کر مجھ سے کہا "آپ کو نہیں معلوم؟ رات وہ شخص سرکار کی صاحبزادی کو اٹھا کر لے گئے"۔

"راؤ صاحب کی صاحبزادی کو؟"

"جی ہاں"

یہ افسوسناک خبر بجلی کی طرح مجھ پر گری جس نے مجھے اپنی سب تکلیف بھلا دی۔ میں حیران و ششدر رہ گیا۔ گذشتہ کے واقعات اپنے دماغ میں دہرانے لگا۔ اجاڑ بیابان میں موٹر کا پھوٹ جانا۔ راؤ صاحب کے ہاں آمد۔ آدھی رات کو ڈکیتی۔ میرا ہاتھ کٹ گیا اور راؤ صاحب کی صاحبزادی کا اغوا۔ ایک حیرت انگیز ڈراما تھا۔ یقیناً وہ بہت ہی منحوس گھڑی ہو گی جب میں نے سفر کی نیت کی تھی۔ انسانی زندگی میں سب سے زیادہ تاریک اور غیر یقینی چیز مستقبل ہے۔ اگر مجھے ان مصائب کا ہلکا سا علم بھی ہوتا تو میں گھر سے نہ نکلتا، لیکن اب جب کہ تیر کمان سے نکل چکا تھا پچھتانا بالکل بے سود تھا۔ مجھے اندیشہ تھا کہ اگر میں چندے وہاں ٹھہرا رہا تو وہ شیطانی طاقتیں جو برسرِ پیکار تھیں اور جنہوں نے میرے عزائم کو ملیا میٹ کر کے مجھے سخت جسمانی و روحانی عذاب میں مبتلا کر دیا تھا مزید گزند پہنچانے سے باز نہ رہیں گی۔ میں جلد از جلد اس چار دیواری سے بھاگنا چاہتا تھا۔ راؤ صاحب مخلصانہ اصرار کرتے تھے کہ میں چند روز اور قیام کروں اور جب تک زخم کی حالت بہتر نہ ہو جائے ان کے پاس سے نہ جاؤں۔ وہ باتیں کرتے تھے اور اُن کی آنکھیں ڈبڈبا رہی تھیں۔ وہ آنسو رنج و غم اور شرم و ندامت کے آنسو تھے۔ وہ سوچتے ہونگے ایک اجنبی چند گھنٹوں کے لئے مہمان کی حیثیت سے اُن کے ہاں آیا اور معاوضہ میں اپنا ایک ہاتھ دے چلا۔ اُن خیالات کو جو میری روانگی کے وقت ان کے نیک دل میں موجزن تھے میں خوب سمجھتا تھا۔ لیکن اس متحمل و بردبار انسان نے اپنے ذاتی نقصان اور رنج والم

کا اشارۃً بھی اظہار مناسب نہ سمجھا۔ اُن کی دعائے خیر لے کر اور آئندہ ملاقات کا وعدہ کرکے میں اُن سے رخصت ہؤا اور واپس فیض آباد آگیا۔ لیکن تمام راہ میں مجھے یہی خیال رہا کہ راؤ صاحب کی صاحبزادی کا اغوا غالباً کسی بہت بڑے راز کا حامل تھا۔ معززین کے گھروں میں جب ایسے حادثات ظہور پذیر ہوتے ہیں تو تلاش و تفتیش اُن کی خانگی زندگی کے سنسنی پیدا کردینے والے حالات سے پردہ اُٹھا دیتی ہے۔ کیا راؤ صاحب بھی پولیس کو اطلاع کرکے اپنی ذات کو اخبارات کی آرا و قیاسات کا مرکز بنانا پسند کریں گے؟

دو ہفتے کی مرہم پٹی سے میرا زخم تو بالکل مندمل ہوگیا لیکن کٹا ہؤا ہاتھ ایسا بدنما معلوم ہوتا تھا کہ میں نے اس کو ہمیشہ کوٹ یا پتلون کی جیب میں رکھنے کا ارادہ کرلیا۔ علاوہ ازیں میں روزمرہ کی کاروباری زندگی میں ایک ہاتھ کی اعانت سے ہمیشہ کے لئے محروم ہوگیا تھا اور اس محرومی کو ہر لحظہ شدّت سے محسوس کرتا تھا۔ یہ نقصان ایسا ناقابلِ تلافی ثابت ہؤا کہ لکھنؤ کے قابل ترین سرجن نے مجھے یہی مشورہ دیا کہ "ہندوستان میں تو اس درد کی دوا میسّر آنا قریب قریب ناممکن ہے۔ ہاں یورپ میں بعض ایسے ماہرینِ عضویات ہیں جو مصنوعی ہاتھ اس خوبی سے تیار کردیتے ہیں کہ نقل پر اصل کا دھوکا ہو، کیونکہ جنگِ عظیم کے بعد وہاں جراحی کے اس شعبہ کو خاص طور پر بہت تقویت ملی ہے"۔ لیکن آہ یورپ امیری پہنچ سے بالکل باہر تھا۔

چند ماہ کی مصروفیت کے بعد میرا آب و دانہ پھر پنجاب کی طرف منتقل ہوگیا۔ اس دوران میں میں نے شمالی ہند کے بہترین اطبا سے استصواب کیا۔ مگر سبھی اس معاملہ میں عاجز نظر آتے تھے۔ میرے ایک عزیز نے مجھے بتایا کہ بمبئی میں دو ایک ڈاکٹر ایسے ہیں جو انگلستان اور جرمنی سے فنِ جراحی میں مہارت نامہ حاصل کرکے آئے ہیں اور عضویات کی اس شاخ کے معالج خصوصی ہیں۔ اگر اُن سے مشورہ کیا جائے تو ممکن ہے بہتری کی کوئی صورت نکل آئے۔ مجھے یوں بھی بہ سلسلۂ روزگار بمبئی ضرور جانا تھا اور اب توسمندِ شوق کو اک اور تازیانہ ہؤا چنانچہ بعض کاموں کو ادھورا چھوڑ کر میں عازم بمبئی ہوگیا۔ وہاں پہنچ کر اپنی اولین فرصت میں میں نے ان ڈاکٹروں کا پتہ چلانے کی کوشش کی اور مجھے جلد ہی معلوم ہوگیا کہ میرے اُس عزیز کی اطلاع بے بنیاد نہ تھی۔ ڈاکٹر رائے اور ڈاکٹر سیاول دو نام تھے جو متعدد حضرات کی زبانی میں نے سنے۔ ان میں ڈاکٹر رائے کا نام میرے احباب بہت اعتماد و وثوق سے لیتے تھے۔ بلکہ سرجری میں اُن کے چند کارہائے نمایاں کو تو لوگ معجزات سے تعبیر کرتے تھے میں بھی اُن کی خدمت میں حاضر ہؤا۔ تیس پینتیس سال کی عمر ہوگی۔ مضبوط جسم، لانبا قد، نہایت خوبصورت ہنس مکھ آدمی تھا۔ شکل و شباہت سے شمالی ہندوستان کا باشندہ معلوم ہوتا تھا اور جب گفتگو شروع ہوئی تو لب و لہجہ نے

بتا دیا کہ اسے خاکِ پاکِ اودھ سے نسبتِ وطن حاصل تھی۔ رسمی تعارف اور مزاج پرسی کے بعد میں نے اپنی آمد کی غرض بتائی۔ پہلے تو میرے بازو کو مدت تک بغور دیکھتے رہے پھر ایک خاص قسم کے چشمے سے ملاحظہ کیا۔ اور یوں گویا ہوئے۔ "آپ کا ہاتھ کسی تیز دھار آلہ سے کٹا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ آپ بتا سکتے ہیں یہ زخم آپ کو کیسے پہنچا؟"

میں نے عرض کیا "ایک حادثہ ہو گیا تھا۔"

وہ مسکرائے "آپ چال ڈھال سے فوجی سپاہی تو معلوم نہیں ہوتے اور نہ وضع قطع یہ ظاہر کرتی ہے کہ آپ اُس غیر ذمہ دار بازاری طبقہ سے ہیں جہاں صبح و شام جنگ و پیکار کا بازار گرم رہتا ہے۔ پھر آپ کو حادثات کیسے پیش آ گئے؟"

مجھے اُن کے اس سوال سے جس سے وہ بال کی کھال نکالنا چاہتے تھے کچھ ناگوار سا احساس ہوا۔ میں نے کہا "آپ حادثہ کی نوعیت کی طرف نہ جائیے۔ بس آپ کی تشفی کے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ تیز دھار آلہ سے یہ پونچا کٹ گیا تھا۔"

میرے اس گول مول جواب سے ان کے شوقِ جستجو میں نئی تحریک پیدا ہوئی۔ اور میرا ہاتھ چھوڑ کر وہ اطمینان سے کرسی پر بیٹھ گئے "آپ جانئے! ایک معالج کا کام صرف یہی نہیں کہ وہ دوا تجویز کر دے۔ دفع امراض کے سلسلہ میں تجویزِ دوا آخری مرحلہ ہے جس تک پہنچنے کے لئے بہت سے دریافت طلب امور کا حل نہایت ضروری ہے۔ مَیں سمجھتا ہوں کہ اس زخم میں تیز دھار آلہ کا استعمال ہوا تھا لیکن یہ جاننا کہ وہ کیونکر ہوا اور کن حالات میں ہوا میرے علاج کو مکمل و موثر بنانے کے لئے لابدی ہے۔ اس لئے آپ براہِ عنایت حالات کے انکشاف میں بخل سے کام نہ لیں۔"

میں حیران تھا یہ کس قسم کا ڈاکٹر ہے جو زندگی کے خفیہ واقعات کرید کرید کر پوچھ رہا ہے۔ اگر اصل حالات کو چھپاتا ہوں تو اُس کے ناراض ہو جانے کا ڈر ہے اور اگر الف سے یے تک سب قصہ بیان کر دوں تو ایک معزز رئیس کی شرافت و عزت پر حرف آنے کا احتمال ہے۔ میری چشمِ تصور کے سامنے راؤ صاحب کی محبوب و مکرم شخصیت آ گئی اور دل نے کہا کہ ایسے شریف دوست کے راز کو رسوا کرنا آئینِ مروت سے بعید ہے۔ اتنے میں ڈاکٹر صاحب کے ہنسنے کی آواز آئی "اجی صاحب آپ کس گہری سوچ میں پڑ گئے۔ دنیا میں ایسی کوئی چیز نہیں جسے راز کہا جا سکے۔ ہر انسان کی زندگی ایک کھلا ہوا مرقع ہے جسے تمام دنیا بیک وقت پڑھ لیتی ہے۔ آپ کیوں تذبذب میں پڑ گئے؟ ایک مریض کی حیثیت سے آپ کا فرض ہے کہ آپ اپنے مرض کے تمام امورِ متعلقہ مجھ سے صاف صاف بیان کر دیں۔

ورنہ مجھے افسوس ہے کہ میں آپ کو کوئی فائدہ نہیں پہنچا سکوں گا۔"

میں نے بھی جانا کہ اب زیادہ رکنا مناسب نہیں۔ چنانچہ تمام داستان از اول تا آخر اُن کے سامنے بیان کردی۔ میں بول رہا تھا اور ڈاکٹر صاحب پتھر میں تراشے ہوئے بت کی مانند حیرت و استعجاب سے پھٹی ہوئی آنکھوں کے ساتھ ٹکٹکی لگائے میری طرف دیکھ رہے تھے۔ ہر لحظہ اُن کا رنگ متغیر ہو رہا تھا۔ جب قصّہ ختم ہو چکا تو وہ حیرت انگیز تبسّم کے ساتھ جس سے اُن کے رخساروں پر پھر سرخی دوڑ گئی تھی کھڑے ہو کر مجھ سے لپٹ گئے "آئیے، آئیے اندر چلئے۔ آپ تو اپنے ہی آدمی نکل آئے" وہ مجھے مطب سے کھینچ کر ملحقہ مکان کے سکونتی حصہ میں لے گئے۔ میں حیران و ششدر یہ سب کارروائی دیکھ رہا تھا اور کچھ سمجھ میں نہ آتا کہ معاملہ کیا ہے۔ گول کمرے میں مجھے ایک کونے میں بٹھا کر ڈاکٹر صاحب نے اونچی آواز میں پکارا "سوشیلا سوشیلا" بغل والے کمرے کے دروازہ کا پردہ سرکا اور ایک نہایت دلفریب صورت نمودار ہوئی۔ ریشمین ساڑھی میں ملبوس، ماہ تاباں کی سی پُرضیا پیشانی پر قشقہ لگائے یہ پری وش بے دھڑک کمرے میں داخل ہوگئی۔ میں تعظیماً اپنی جگہ سے اٹھا۔ ڈاکٹر صاحب نے اُس کا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے کر اور میری جانب اشارہ کرکے کہا "آپ سے ملو، یہ ہمارے بہت بڑے محسن ہیں۔" ہم دونوں نے مصافحہ کیا اور مختلف کرسیوں پر بیٹھ گئے۔ ڈاکٹر صاحب نے مجھے مخاطب کیا "حضرت یہی وہ خاتون ہیں جنہیں چھڑانے میں آپ نے اپنا ہاتھ کھو دیا تھا۔"

"واقعی؟" اتنا کہا اور دفورِ حیرت سے میری زبان گنگ ہوگئی اور آنکھیں اُس نازنیں کے چہرے پر گڑ گئیں۔ میری حیرانی کا یہ عالم تھا کہ وہ مکان میری نگاہوں میں ایک جادوگھر نظر آنے لگا اور ڈاکٹر صاحب کے الفاظ کا صحیح مفہوم متعین کرنے میں میں سراسر قاصر تھا۔ نو وارد خاتون ندامت آلود نظروں سے مجھے گھور رہی تھی۔ چند منٹ کے مرگ آسا سکوت کے بعد ڈاکٹر صاحب بولے "ہم میں سے ہر شخص طلسمِ ہوش ربا کی کافی سیر کر چکا ہے۔ بہتر ہے کہ اب حقیقت سے پردہ اٹھا دیا جائے۔ سوشیلا مجھے ان صاحب سے ذرا تخلیہ میں باتیں کرنا ہے۔ تم ۔ ۔ ۔"

ابھی فقرہ ختم نہ ہوا تھا کہ سوشیلا موجِ رنگ و بو کی طرح ہماری آنکھوں سے اوجھل ہوگئی۔ ڈاکٹر صاحب نے اپنی کرسی میرے قریب کرلی۔ "آپ سمجھ گئے ہونگے سوشیلا میری بیوی ہے۔ دیس نگر کی اُس ہنگامہ خیز رات کو جب بدقسمتی سے آپ کو یہ حادثہ پیش آیا میں اور میرے چند جاں نثار دوست ہی حملہ آوروں کی صورت میں نمودار ہوئے تھے۔ راؤ صاحب کی جس صاحبزادی کا اغوا ہوا وہ سوشیلا ہی تھی۔ اس اجمال کی تفصیل سننے کے آپ یقیناً مشتاق ہونگے، اس لئے میں واقعہ کو ابتدا سے بیان کئے دیتا ہوں۔ یہ تو آپ جانتے ہیں محبت اور جنگ میں سب طریقے مستحسن

ہوتے ہیں اور پھر اُس جنگ میں جس کا انعام سوشیلا ایسی ہمہ صفت موصوف پری ہو۔ اس لئے اپنے طرزِ عمل کی مدافعت کی میں چنداں ضرورت محسوس نہیں کرتا۔ بزرگوں کے دیرینہ مراسم کی وجہ سے میں اور سوشیلا بچپن میں اکٹھے کھیلے، ایک ہی ماحول میں پرورش پائی اور حسنِ اتفاق سے مذاق بھی یکساں تھے سنِ بلوغ کو پہنچ کر کچھ فطری حجاب اور کچھ تعلیمی مشاغل نے ہمیں ایک دوسرے سے علیحدہ کر دیا۔ لیکن بچپن کی طبعی موانست میں اب محبت کے جذبۂ رنگین نے گلکاریاں شروع کر دیں۔ اور یہ جذبہ عمر کے ساتھ ساتھ پختہ ہوتا گیا۔ سوشیلا کی والدہ کے قرابت داروں میں ایک شخص پرکاش صاحب تھے جنہیں دنیوی وجاہت اور زمینداری کے ٹھاٹھ نے بہت بر خود غلط بنا رکھا تھا۔ اُن کے تموّل نے سوشیلا کی والدہ کی آنکھوں کو خیرہ بنا دیا تھا اور اُن کا ذاتی ارادہ یہی تھا کہ وہ سوشیلا کو اُس کے حوالہ کریں گی۔ لیکن سوشیلا کے والد زمانہ شناس آدمی تھے۔ اُن کی نگاہِ دوربین میں امارت کی ظاہری رونق کی بہ نسبت تعلیم اور ذاتی اخلاق کو بہت زیادہ وقعت حاصل تھی۔ پرکاش صاحب بظاہر لکھنؤ میں طالب علم تھے لیکن اُن کے وقت کا زیادہ حصّہ سیر و شکار ہی میں گذرتا تھا۔ اس دوران میں میں نے کالج کی تعلیم کامیابی کے ساتھ ختم کر لی تو میرے والد نے مجھے انگلستان بھیجنے کا ارادہ ظاہر کیا، لیکن اس ارادہ کی تکمیل سے قبل وہ مجھے علائقِ دنیوی کا پابند بنا دینا چاہتے تھے تاکہ مغرب کی مخربِ اخلاق آزادی سے محفوظ رہ سکوں۔ میرا سینہ جس آتشِ سوزاں کا مدت سے شکار ہو رہا تھا اُس کے اظہار کا وقت آ پہنچا تھا۔ میں نے صاف صاف کہہ دیا کہ اگر سوشیلا نے میری رفیقِ زندگی بننے سے انکار کر دیا تو میں ساری عمر تیاگ میں بسر کر دوں گا۔ اُدھر سوشیلا کی والدہ کو یہ چڑ تھی کہ وہ اپنی لڑکی پرکاش کو دے گی۔ راؤ صاحب یوں تو دانا اور روشن خیال بزرگ ہیں لیکن گھر میں بیوی کے سامنے بالکل بے دست و پا ہو جاتے ہیں۔ اُن کی یہ حالت بہت قابلِ رحم ہوتی ہے۔ انہوں نے بیوی کو بہت سمجھایا کہ "پرکاش کی دولت اُس کی فضول خرچیوں کی کب تک متحمل ہو سکے گی۔ زمانہ کی روش کی طرف دیکھو۔ ذاتی خصائل اور علم کا لازوال خزانہ انسان کی سب سے بڑی ملک ہے۔" لیکن وہ کج فہم اور ضدی عورت اِن حقائق کو سمجھنے سے عاجز تھی۔ راؤ صاحب تریا ہٹ سے مجبور ہو گئے تو انہوں نے کہا بہتر ہے۔ پرکاش بھی انگلستان جائے اور دونوں امیدواروں میں سے جو پانچ سال کے بعد ڈاکٹر بن کر واپس آئے گا میں اپنی بیٹی اس کو دوں گا۔" پرکاش محض جذبۂ رقابت سے متاثر ہو کر اپنی متاعِ علم کا جائزہ لئے بغیر عازمِ انگلستان ہو گئے۔ راؤ صاحب کا یہ فیصلہ حقیقتہً میرے حق میں کیا گیا تھا۔ میں ایڈنبرا میں اپنے داخلہ کا انتظام پہلے ہی سے کر چکا تھا۔ چنانچہ پانچ سال جس دماغی محنت اور ذہنی مشقت میں میں نے گذارے اُس کا اندازہ میں ہی کر سکتا ہوں۔ صرف سوشیلا کا عشق میرے گرتے ہوئے قدموں کو سنبھالے

رہا تھا۔ خدا خدا کر کے وہ زمانۂ مفارقت ختم ہوا اور مَیں اُس کڑی آزمائش میں سے کندن بن کر نکلا۔ کامیاب و بامراد میں واپس وطن آیا۔ پرکاش صاحب بیچارے ابتدائی امتحانات سے بھی عہدہ برا نہ ہو سکے تھے لیکن میری واپسی کی خبر سن کر وہ بھی ہندوستان لوٹ آئے اور پھر قسمت آزمائی شروع کر دی۔ میرا پلڑا بھاری تھا میں عائد کردہ شرط پوری کر چکا تھا، اس لئے موعودہ انعام کا حقدار تھا۔ لیکن سوشیلا کی والدہ نے پھر میرا راستہ روک لیا۔ وہ مُصر تھی کہ خواہ اِدھر کی دنیا اُدھر کیوں نہ ہو جائے وہ اپنی بیٹی پرکاش کو دے گی۔ حالات کی یہ مایوس کُن منزل تھی جب میں نے آخری قدم اٹھانے کا فیصلہ کر لیا۔ پرتھی راج شاہِ دہلی کی مثال میرے سامنے تھی کہ کیونکر اُس نے سنجوگتا کو حاصل کرنے میں اپنی جان جوکھوں میں ڈال دی تھی۔ آخر میں بھی راجپوت ہوں۔ میری رگوں میں بھی وہی خون جاری ہے۔ میں جلتی آگ میں کودنے سے کیوں گھبراتا؟ میں نے سوشیلا کو اپنے ارادے سے مطلع کیا تو شکر ہے وہ میدانِ عشق میں ثابت قدم نکلی۔ خفیہ نامہ و پیام سے وقت مقرر کر لیا گیا اور اپنے چند جاں نثار دوستوں کے ساتھ میں نے دھاوا بول دیا۔ تعیّنِ مقام میں کچھ غلط فہمی ہو گئی۔ اس لئے راؤ صاحب کے چند ملازم جاگ اٹھے اور خلافِ توقع وہ ہنگامہ برپا ہو گیا۔ لیکن میں اپنے مقصد میں کامیاب رہا۔"

ڈاکٹر صاحب کی مسحور کن تقریر ختم ہوئی، گویا طلسم ٹوٹا۔ اور مجھے زندگی میں دوسری مرتبہ اس بات کا احساس ہوا کہ حقیقت افسانہ سے زیادہ دلکش اور حیرت انگیز ہوتی ہے۔

عاشق بٹالوی

---

# التجائے بیمار

بیمار ہوں، تندرستی و صحت بھیج
نادار ہوں، یہ گئی ہوئی دولت بھیج

اقبالِ گنہ کا بھی یہی مطلب ہے
حقدار ہوں، جلدی کرم و رحمت بھیج

آزاد

# زندگی

## (اُردو میں ایک سانیٹ)

ہماری زندگی بھی کس قدر ویران منزل ہے،
شبِ تاریک ہے رستے سے ہم ناآشنا بھی ہیں،
مسافت دُور کی ہے شکوہ سنج "رہنما" بھی ہیں،
بیاباں ہے بلا کی تیرگی، سنسان منزل ہے!
خدا جانے ہمارے اِس سفر کا مدعا کیا ہے؟
"وطن" اپنے وطن سے دُور، ایسی سرزمیں میں ہم؟
اُڑے جاتے ہیں اِس تاریکیٔ ہول آفریں میں ہم!
ہماری آرزو کیا ہے، ہمارا منتہا کیا ہے؟

یہ تاریکی یہ سنّاٹا یہ دہشت خیز ویرانی
کمالِ خستگی سے پاؤں کی طاقت رہی جائے
رہا جائے الٰہی! حوصلہ بھی دمبدم اپنا!

اگر ہو اس قدر سامانِ لغزش کی فراوانی
تو اس حالت میں ہم سے کس طرح امید کی جائے:
رہے اک جادۂ موہوم پہ ثابت قدم اپنا!

راشد وجدی

# وادی کا سوار

اپنی عمر میں صرف تین بار میں نے اُسے دیکھا تھا —— اُسے جس کا نام بھی مجھے معلوم نہیں۔
اگرچہ ہماری تینوں ملاقاتیں عجیب سے عجیب تر تھیں لیکن آخری کا تصور بھی دل میں لاتے ہوئے اب تک مجھ پر کپکپی سی طاری ہو جاتی ہے۔

سردیوں کا اختتام تھا اور رات نصف سے زیادہ گذر چکی تھی۔ میں اپنے قصبے کو بہت پیچھے چھوڑ کر مغرب کی سمت سفر کر رہا تھا۔ رات کی خاموشی میں شاہراہ پر صرف میرے گھوڑے کی ٹاپوں کی آواز بلند ہوتی تھی اور وہیں صحرا کی تاریک وسعت میں جسے میرا گھوڑا پیچھے چھوڑ چکا ہوتا بھٹکتی ہوئی غائب ہو جاتی تھی۔ چاند ابھی ابھی ڈوبا تھا اور میں اپنی نگاہیں شفق پر جمائے اپنے گھوڑے کی پیٹھ پر ساکت بیٹھا تھا۔

میں اُسے خوف سے تعبیر نہیں کر سکتا لیکن ایک تنہائی سی ضرور مجھے محسوس ہو رہی تھی جب میں نے ایک دوسرے گھوڑے کی ٹاپوں کی آواز اپنے پیچھے سنی —— وہ میرے پیچھے پیچھے آ رہا تھا قدم بہ قدم اُسی راہ کو پامال کرتا ہوا جس پر سے میرا گھوڑا گذر جاتا تھا۔ معلوم نہیں کیوں میرے دل میں ایک خوف سا اُٹھا۔ میرا خیال لمحہ بھر کے لئے مجھے شاہراہ پر سے اٹھا کر بھوت پریت کی بستی میں جا داخل ہوا جہاں وہ انسان کو نابود کر دینے کے لئے کئی کئی سوانگ بھر رہے تھے۔ لیکن ان متوہم تصورات کو جلد میں نے وہیں چھوڑ دیا اور اب میرے دل میں اپنے ہمراہی کو دیکھنے کا شوق پیدا ہوا۔ میں نے رفتہ رفتہ اپنے گھوڑے کی رفتار ہلکی کر دی تاکہ وہ مجھ سے آگے نکل جائے لیکن مجھے تعجب ہوا جب اُس نے بھی اُسی آہستگی کے ساتھ تاریکی میں اپنے گھوڑے کی رفتار کو ہلکا کر لیا۔ ظاہر تھا کہ وہ مجھ سے کچھ فاصلے پر پیچھے رہنا چاہتا ہے۔ اور اُس کے اِس طرزِ عمل کو دیکھ کر پھر میرے خیالات اُس کی نسبت شبہ میں تبدیل ہو گئے۔ کبھی وہ ایک چھلاوے کی شکل اختیار کر لیتا جو انسان کے بھیس میں میرا تعاقب کر رہا تھا۔ اور کبھی وہ ایک قاتل کی صورت میں تلوار کھینچ کر پیچھے سے مجھ پر حملہ کرنے پر آمادہ معلوم ہوتا۔ اور کبھی میرا تصور اُسے ایک ڈاکو کی شکل میں میرے سامنے لے آتا جو مجھ سے میرا گھوڑا اور ٹٹو طلب کر رہا تھا۔

لیکن جب صبح کی روشنی اچھی طرح پھیل گئی اور میں نے مڑ کر اُس کے سراپا پر ایک نگاہ ڈالی تو اپنے تمام گذشتہ شبہات پر مجھے ندامت سی ہوئی۔ سانولے رنگ کا ایک وجیہہ نوجوان جس کا چہرہ سنجیدہ لیکن مسرور تھا

ننگے سر اپنے گھوڑے پر بیٹھا تھا۔ اُس نے گھوڑے کو وادی کی طرف موڑتے ہوئے مجھے سلام کیا اور کہا "دوست شاید ہم پھر کبھی ملیں"۔ اس کے بعد اُس نے گھوڑے کو ایڑ لگائی اور پہاڑی کے پیچھے میری نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ اُس کے گھونگریالے بال مشرق کی سمت سے چلنے والی نسیم میں ہلتے ہوئے اس قدر دلفریب نظر آئے کہ اُس وقت اُس کا برہنہ سر ہونا مجھے بالکل قدرتی معلوم ہُوا۔ اور کئی میل آگے نکل جانے کے بعد مجھے احساس ہُوا کہ وہ ٹوپی پہنے ہوئے نہ تھا۔ میں نے خیال کیا یہ شخص عجیب و غریب ہے۔ کاش میں نے اُس سے اُس کا نام پُوچھ لیا ہوتا۔ سال بھر میں کئی بار مجھے اس راہ سے گذرنے کا اتفاق ہُوا لیکن پھر کبھی تصوّر میں بھی میں نے اُس نوجوان کو نہ دیکھا جورات کا ایک پہر میرا ہم سفر رہا تھا۔

---

خزاں کے موسم میں پھر ایک بار مجھے اپنا وہی سفر درپیش ہُوا۔ دوپہر کے وقت جب سفر کا سیدھا اور صاف راستہ ختم ہو چکا تھا میرا گھوڑا چکردار ڈھلوانوں اور پتھریلی وادیوں میں سے تھکا ہُوا غیر معمولی سست رفتاری کے ساتھ چل رہا تھا۔ اور خود میرے ہاتھ پاؤں بھی سفر کی کوفت سے ڈھیلے پڑ چکے تھے۔ ایک بے جان بوجھ کی طرح میں اپنے تھکے ہوئے جسم کو گھوڑے کی پیٹھ پر لادے ہوئے جا رہا تھا اور تعجب ہے کہ مجھ سا صحرا نورد انسان بھی اُن لوگوں کی حالت پر رشک کئے بغیر نہ رہ سکا جو اس وقت اپنے علاقہ کی ریل گاڑیوں میں آرام سے بیٹھے دنوں کا سفر گھنٹوں میں طے کر رہے تھے۔

اگر دفعتہً اپنے گھوڑے کا پاؤں پھسل جانے کی وجہ سے میں نیچے اترنے پر مجبُور نہ ہو جاتا تو یقیناً اس سنسان وادی میں جہاں کوسوں تک آبادی کا نشان نہ تھا میں کبھی ٹھہر کر سستانے کا خیال بھی نہ کرتا۔ لیکن اب اپنے گھوڑے کو تھوڑی دیر کے لئے کھلا چھوڑ کر میں ایک بڑے سے پتھر کے سہارے زمین پر بیٹھ گیا۔ کبھی کبھی پہاڑی درختوں کا کوئی خزاں زدہ پتہ شاخ سے جھڑ کر میرے قریب گر جاتا اور اس سنسان وادی میں جہاں موت کی سی خاموشی طاری تھی یہی ہلکی سی آواز زندگی کی کشمکش کا سب سے نمایاں ثبوت معلوم ہوتی تھی۔ اس تنہا مقام میں جس کا سکون خود میرے دل کے تمام ہنگاموں کو بھی سر کر چکا تھا معلوم نہیں کیوں میری چشمِ تصوّر دفعتہً اُسی سانولے چہرے والے نوجوان کو میرے سامنے لے آئی۔ میں اُسے بھول چکا تھا۔ کیونکہ بھول جانا یاد رکھنے کی نسبت ہمیشہ آسان ثابت ہُوا ہے۔

اُس نے صرف ایک بار رات کی تاریکی میں میرے ساتھ چند گھنٹے بسر کئے تھے لیکن وہ جو میرے ساتھ عمر میں

بسر کر چکے تھے معلوم نہیں کیوں اس وقت اُن کی بجائے اُس نے میرے تصوّر میں جگہ لے لی۔ میں نے اپنی آنکھیں بند کر لیں۔ پھر تاریکی میں میرا گھوڑا اسی شاہراہ پر جا رہا تھا اور میرے پیچھے پیچھے اُسی طرح کچھ فاصلے پر اُس کے گھوڑے کی ٹاپوں کی آواز سنائی دے رہی تھی ——— لیکن اب وہ ڈاکو نہ تھا نہ قاتل اور نہ چھلاوہ۔ بلکہ ایک ایسا اجنبی نوجوان جس کے عجیب و غریب انداز کا میرے دل میں احترام تھا۔ اُس کے الفاظ حرف بہ حرف مجھے یاد آ گئے " دوست! شاید ہم پھر کبھی ملیں"۔ لیکن پھر ابھی تک وہ مجھ سے نہ ملا تھا اور یقیناً مجھے اُسی طرح بھلا چکا تھا جیسے میں اُسے آج تک بھولا رہا۔ میں نے اپنی آنکھیں کھول دیں اور دور تک اُن راستوں پر نگاہ ڈالی جن سے گذر کر میں آ رہا تھا۔ اور میں نے خیال کیا اگر اس وقت وہ یہاں آ جائے تو میرا اور اُس کا اگرچہ کوئی بھی تعلق نہیں لیکن میں ضرور اس سے مل کر خوش ہوں۔ پھر میں نے خیال کیا " کہیں وہ مر تو نہیں چکا؟" اور جس طرح ایک غیر کی موت کے متعلق ہم سوچ سکتے ہیں اُسی بے دردی کے ساتھ میں نے اس کی موت کے امکانات پر غور کرنا شروع کیا۔

مجھ پر غنودگی سی طاری ہونے لگی اور میں تھوڑی دیر کے لئے وہیں سو گیا۔ خواب میں پھر میرا گھوڑا وادی میں سے سرپٹ دوڑتا ہوا جا رہا تھا اسی طرح میرے تھکے ہوئے جسم کو اٹھائے ہوئے جس میں اب تھکن کے علاوہ نقاہت بھی محسوس ہو رہی تھی۔ گھوڑا معمول سے بہت زیادہ تیزی کے ساتھ جا رہا تھا اور اُس کی رفتار کے انداز میں ایک وحشت تھی جس نے مجھے خوفزدہ بنا دیا۔ میں اُسے روکنے کی بے حاصل کوشش کرتا رہا لیکن وہ دیوانہ وار مجھ سے باگیں چھڑا کر بھاگ نکلا۔ میری آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا گیا اور گھوڑا اسی بے پناہ رفتار کے ساتھ پہاڑ کے دامن میں پتھروں اور اونچے نیچے ٹیلوں کو پھاندتا ہوا متوحش انداز میں بھاگا جا رہا تھا۔ پھر دفعتہً ایک جھیل کے کنارے وہ دھڑام سے میرے سمیت زمین پر آ رہا۔ اور گرتے گرتے میرا نیزہ سیدھا میرے پہلو میں پیوست ہو گیا ——— جھیل کا پانی آئینہ کی طرح روشن تھا اور اس کی سطح پر مجھے اپنا عکس تیرتا ہوا نظر آیا ——— لیکن ایک سانولا چہرہ، برہنہ سر، اور سیاہ چمکیلے بال جن کے باریک باریک چکر ہوا میں دلفریب انداز کے ساتھ ہل رہے تھے۔

میں جاگ اٹھا لیکن خواب کا اثر کچھ دیر تک مجھ پر اس طرح مسلط رہا کہ اپنی بیداری خواب اور اپنا خواب مجھے بیداری معلوم ہونے لگا۔ جنگل میں چاروں طرف وہی بھیانک خاموشی چھائی ہوئی تھی اور کچھ دور سے میرے گھوڑے کے خشک گھاس چبانے اور کبھی کبھی آہستہ سے ہنہنا دینے کی آواز سنائی دیتی تھی۔ بہت سے خشک پتوں کے درمیان ایک کانٹا میرے پہلو کے قریب کپڑوں میں الکا ہوا تھا اور میرا نیزہ میرے قریب زمین پر پڑا تھا۔

میں دوبارہ سفر پر روانہ ہونے کے لئے اٹھ کھڑا ہوا۔ لیکن ابھی تک میرے دل پر پژمردگی سی طاری تھی۔ چند میل

کا فاصلہ طے کر لینے کے بعد مجھے اونچے اونچے بے برگ و بار درختوں کے درمیان پانی کی ایک جھیل نظر آئی۔ میں نے اپنے گھوڑے کا رخ اُدھر پھیر لیا اور جب ہم پانی کے قریب پہنچ رہے تھے میرا گھوڑا وحشتناک آواز میں چیخ اُٹھا اور اُس کے قدم وہیں زمین پر جم گئے۔ چند ہی قدم کے فاصلے پر جھیل کے کنارے ایک بڑے سے پتھر کے قریب جو کچھ مجھے نظر آیا اب بھی اُس خوف اور دہشت کے اثر کو میں الفاظ میں بیان نہیں کر سکتا۔ میں نے اپنے شانوں کو زور سے حرکت دی۔ مجھے شک ہونے لگا کہ میں کہیں پھر سو تو نہیں گیا؟

وہ عجیب و غریب نوجوان جسے صرف ایک بار میں نے صبح کی روشنی میں دیکھا تھا اور جس کی یاد آج دفعتہً میرے خواب اور میرے خیال میں بیدار ہوگئی تھی سامنے زمین پر چت لیٹا ہوا تھا۔ اُس کے پہلو کے عین درمیان ایک نیزہ پیوست تھا، اور اُس کے آس پاس کی زمین پر کئی سرخ نشان تھے۔ اور ایک سیاہ گھوڑا جس کے سفید دانت باہر کو نکل آئے تھے اپنا زخمی سر جھکائے اُس کے قریب کھڑا تھا۔

میں نے کچھ بولنے کی کوشش کی لیکن یوں محسوس ہوا گویا عمر بھر کے لئے میری قوتِ گویائی سلب ہو چکی ہے۔ پھر اُس نے خود ہی سر کے اشارے سے مجھے قریب بلایا۔ اُس کا رنگ زرد تھا اور اُس کے چہرے پر نزع کی سی تکلیف ظاہر ہو رہی تھی۔ لیکن اس کے باوجود یوں ظاہر ہوتا تھا کہ اس وقت کوئی ایسا خیال اُس کی روح پر طاری ہے جس کے مقابلے میں وہ اس تکلیف کو بھی بھول چکا ہے۔

اُس نے بغیر کراہنے کے دھیمی اور صاف آواز میں کہنا شروع کیا "دوست! تم بہت دیر سے آئے۔ اب نیزہ جلد میرے پہلو سے کھینچ لو، میرے جسم کو یہیں چھوڑ دو اور ایک لمحہ بھی ضائع کرنے کے بغیر یہاں سے جنوب کی سمت جاؤ۔ شام کے قریب سب سے پہلی بستی تمہیں ملے گی اور اس میں داخل ہونے سے پہلے پہاڑ کے دامن میں ایک چھوٹا سا مکان ہوگا۔ اُس کی مکین کو شام سے پہلے پہلے میرے مرنے کی اطلاع دے دینا۔"

میں نے لڑکھڑاتی ہوئی آواز میں کہا "کوئی ایسا نشان بتا دو جس سے اس کی شناخت میں مجھے زیادہ سے زیادہ آسانی ہو جائے۔" اُس نے کہا "اُس کا نشان؟ اور پھر دفعتہً اس کی پتھرائی ہوئی آنکھیں چمک اٹھیں۔ اُس کی آواز جو دھیمی پڑ چکی تھی پہلے سے بہت زیادہ صاف اور بلند ہوتی گئی اُس کے دل کے تمام جذبات تصویر کی طرح کھنچ کر اُس کے چہرے پر اُتر آئے اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ اپنی زبان سے نہیں بلکہ اپنے دل اور اپنی روح سے بول رہا ہے۔

"وہ دنیا میں صرف ایک ہے تنہا ــــ جس کا دل اس جھیل کے شفّاف پانی سے زیادہ روشن، زیادہ پاک، اور زیادہ بے لوث ہے جس کے دل میں محبت آسمان کے نیلے سمندر کی طرح بے پایاں ہے اور جس کی وفا اس پُرسکون وادی کے سکوت سے زیادہ خاموش، زیادہ پائیدار ہے اور جس کا چہرہ اس چمکتے ہوئے روزِ روشن کہیں زیادہ حسین اور پیارا ہے۔"

پھر اُس نے کمزور آواز میں کہا "میں نے آج تک کبھی اُس سے وعدہ خلافی نہ کی تھی میں اپنی موت کو زیادہ آسان سمجھتا ہوں بہ نسبت اس کے کہ اُسے اپنی عمر میں ایک دن کے لئے بھی میری وفا میں شبہ ہو"۔ آخر اُس کی زبان رک گئی اور اُس نے اپنی آنکھیں آہستہ آہستہ بند کرلیں۔

میں نے اپنا کانپتا ہُوا ہاتھ اُس نیزے پر ڈالا جو اس کے پہلو کو چیر کر آگے نکل گیا تھا اور اپنی تھوڑی بہت قوت کو جو اُس وقت میرے جسم میں باقی رہ گئی تھی اکٹھا کر کے میں نے نیزہ اوپر کو کھینچ لیا۔ نیزے کا چھوٹا سا سرا اُس کے پہلو کے اندر ہی ٹوٹ کر رہ گیا اور خون کا ایک سیلاب ابل کر جھیل کے کنارے پھیلنے لگا۔

میں نے جھک کر اُس کے چہرے پر نگاہ ڈالی، لیکن شاید اسی وقت جب میں نیزے کو اُس کے جسم سے علیحدہ کر رہا تھا اس کی روح پرواز کر چکی تھی۔

میں نے اپنے گھوڑے کی باگیں جنوب کی سمت موڑ لیں۔ میرا گھوڑا تیز جا رہا تھا اور خیالات کے ہجوم میں میرا سر آگے کو جھکا ہوا تھا۔

---

شام کے قریب پہاڑ کے دامن میں میں نے اُس چھوٹے سے مکان کو پا لیا۔ اُسکی دیواریں سر بسر اس قسم کی عجیب بیلوں سے ڈھکی ہوئی تھیں جن کے پتّوں کا رنگ سبزی کی بجائے آم کی کونپل کے مانند سرخی کی طرف زیادہ مائل تھا۔ اور سرخ پتّوں کے درمیان سفید پھولوں کے بڑے بڑے گچھّے کھلے ہوئے تھے۔ مکان کا دروازہ بالکل کھلا تھا اس طرح جیسے کسی کو پہلے ہی وہاں میرا انتظار ہو۔ اور اس سے پہلے کہ میں اندر داخل ہوتا مجھے ایک نوخیز لڑکی دروازے میں کھڑی ہوئی نظر آئی۔ مرنے والے کے الفاظ میری آنکھوں کے سامنے آگئے۔ واقعی وہ حیرت انگیز طور پر حسین تھی ـــــ اتنی کہ جب میں نے اُس کے چہرے کی طرف نگاہ اٹھائی تو مجھے یوں محسوس ہُوا کہ اس کی آنکھوں میں حسن کا کوئی ایسا جادو ہے جس سے میں ابھی مسحور ہو جاؤں گا۔ خود بخود میری نگاہیں اُس کے سامنے جھک گئیں۔ اور اب بھی اگر کوئی الگ الگ اُس کے خد و خال کی نسبت مجھ سے سوال کرے تو میں سوائے اس کے کچھ نہ کہہ سکوں گا کہ وہ نور کا ایک پیکر تھی جسے کسی سحر نے انسانی شکل میں تبدیل کر دیا تھا۔

میں اُس کے لئے کس قدر بُری خبر لے کر آیا تھا۔ میرا دل کانپ گیا۔ اُسے اُس نوجوان کی موت کی خبر سنانا مجھے اتنا ہی دشوار معلوم ہونے لگا جیسے کوئی قاتل قتل کے بعد اپنے سنگین جرم کا اقرار کر رہا ہو۔

اُس نے میرے سلام کا جواب دے کر کہا "شاید آپ یہاں رات بسر کرنے کے لئے آئے ہیں لیکن بستی میں آپ کو یہاں کی نسبت بہت زیادہ آرام ملے گا"۔ مجھے یوں معلوم ہُوا کہ اُس کی آنکھوں کا سحر اتر کر اب اُس کی

آواز میں ساری ہو گیا ہے۔ میں نے رکتی ہوئی آواز میں کہا "میں آپ ہی کے پاس ایک پیغام لے کر آیا ہوں اور یہ پیغام اُس شخص کا ہے جو آپ کو دنیا میں سب سے زیادہ عزیز رکھتا ہے۔"

اُس نے میری بات سُن کر اس طرح اپنے سر کو جنبش دی جیسے اُسے میری بات مضحکہ خیز طور پر ناقابلِ یقین معلوم ہوئی ہے اور بولی "پیغام؟ نہیں وہ خود آج یہاں آنے والا ہے" میری زبان سے اس کے جواب میں ایک حرف بھی ادا نہ ہو سکا گویا واقعی میں جھوٹ بول رہا تھا۔ اپنے دل کی دھڑکن کو روکتے ہوئے میں پھر بولا "افسوس میں ایک بہت بُری خبر لے کر آیا ہوں"

اُس نے ذرا گھبرا کر لیکن بظاہر دلجمعی سے کہا "اُس کی زندگی میں دنیا کی کوئی بری خبر مجھے تکلیف نہیں پہنچا سکتی" "لیکن آج وہ مر چکا ہے!" --- مجھے خود بھی معلوم نہ ہوا کہ میں کیا کہہ رہا ہوں اور جب الفاظ میری زبان سے ادا ہوئے تو خود میرے کانوں نے ان کو اس طرح سنا جیسے کہنے والا کوئی اور تھا۔

اُس نے مجھ پر ایک ایسی نگاہ ڈالی جو سراپا قہر، خوف، وحشت اور دیوانگی سے معمور تھی۔ پھر ایسی آواز میں جسے آواز کی بجائے چیخ کہنا زیادہ موزوں ہوگا اُس نے کہا "سچ کہتے ہو؟"

میں نے کہا "ہاں میرے الفاظ میں اتنی ہی سچائی ہے جتنا وہ اپنی محبت میں صادق تھا۔ اور میرے دل میں اُس کی شرافت کا اتنا ہی احترام ہے جس کے قابل اُسے خدا نے بنایا تھا۔"

پھر میں نے جلد جلد اُسے سب کچھ بتا دیا اور یہ سب سُن کر وہ بولی "کیا اُس نے پھر یہاں آنے کے متعلق تم سے کچھ نہیں کہا؟"

اس انوکھے سوال کا مطلب سوائے جنون کے میں کچھ نہ سمجھ سکا اور خود اُس کے چہرے سے بھی ظاہر تھا کہ یہ جملہ بلا ارادہ اُس کے منہ سے نکل گیا ہے۔ میں نے کہا "اس کی وصیت کے مطابق میں نے اُس کے جسم کو وہیں چھوڑ دیا اور سب سے پہلے آپ کے پاس آیا ہوں۔" لیکن اُس نے میری بات پر کوئی توجہ نہ دی۔

جس طرح ہم ڈوبتے ہوئے سورج پر آسانی سے نگاہ ڈال سکتے ہیں اُسی طرح پھر میں نے ایک نگاہ اُس کے چہرے پر ڈالنے کی کوشش کی اور کہا "میرا خیال ہے اُسے جنگل میں کوئی ایسا حادثہ پیش آ گیا جس میں کسی دشمن کا دخل نہیں۔" تھوڑی دیر تک وہ خاموش رہی اور پھر اُس نے کہا "مجھے اس کا یقین ہے اس کا دوست کوئی نہیں تھا اور اُس کا دشمن بھی کوئی نہیں تھا" پھر وہ وہاں سے چلی گئی۔

میں چاہتا تھا کہ وہ روئے اور ماتم کرے جس طرح عام انسانوں کا قاعدہ ہے اور مجھ سے ذرا ذرا سی بات بھی اس کے متعلق پوچھے۔ میں اُسے صبر کی تلقین کروں اور جو کچھ میں سمجھنا چاہتا ہوں وہ سب اُس سے پوچھ سکوں لیکن ان میں سے ایک

بات بھی نہ ہوئی - خلافِ توقع نہ تو وہ روئی اور نہ بے ہوش ہوئی اور نہ پھر اُس نے اس کے متعلق مجھ سے کوئی استفسار کیا۔ میں سمجھتا تھا کہ وہ غم سے بالکل دیوانی ہوگئی ہے، اور اس وقت اُس سے کوئی بات کرنا بے فائدہ ہے کیونکہ اب نہ وہ خود بولتی تھی اور نہ میری کوئی بات سنتی تھی۔

سُورج غروب ہوگیا اور میرے اعضا اُس وقت اس قدر تھکے ہوئے اور میرا دل اتنا افسردہ تھا کہ کہیں اَور جاکر رات بسر کرنے کی جگہ تلاش کرنا یا کسی سے بات تک بھی کرنا مجھے سخت دشوار معلوم ہوتا تھا۔

آخر میں نے وہیں مکان کے دو کمروں میں سے ایک میں رات بسر کرنے کی اجازت حاصل کرلی جہاں بستر اور روشنی کے علاوہ مجھے کھانے پینے کی بھی چند چیزیں مل گئیں۔

پہلے پہل اُس کے چہرے سے جس دیوانہ وار غم کا اظہار ہوا تھا اُس کی جگہ اب اطمینان لے چکا تھا۔ وہ پہلے سے بھی زیادہ خوبصورت ہوگئی تھی اور مختلف کاموں میں اس سرگرمی سے مشغول تھی جیسے کوئی کسی خاص تیاری میں ہو کبھی وہ آہستہ آہستہ گانے لگتی اور کبھی خود ہی مسکرا پڑتی میں اُس کے اس عجیب و غریب طرزِ عمل سے حیرت زدہ تھا۔ نہ میں یہ سمجھ سکتا تھا کہ وہ بالکل دیوانی ہوگئی ہے اور نہ یہ سمجھ سکتا تھا کہ اُس نے اُس غریب نوجوان کو اپنی وفا اور محبت کے متعلق محض دھوکے میں مبتلا کر رکھا تھا۔ آخر میں انہیں خیالوں میں اپنے بستر پر لیٹ کر سو گیا۔

---

معلوم نہیں رات کتنی گذر چکی اور میں کب سے سو رہا تھا جب خواب کی سی حالت میں مجھے محسوس ہُوا کہ آہستہ سے کسی نے میرے کمرے کا دروازہ کھول دیا ہے۔ اس کے بعد روشنی گُل ہوگئی۔ کوئی میرے تکیہ کے قریب جھکا اور پھر اُسی آہستگی سے باہر نکل گیا۔ اس کے بعد پھر میں شاید تھوڑی دیر کے لئے بے خبر ہوگیا لیکن دفعتہً پھر مجھ پر وہی نیم بیداری کی سی کیفیت طاری ہوگئی ـــــ دُور سے کسی گھوڑے کے دوڑنے کی آواز آرہی تھی اور دُور ہونے کی بجائے یہ آواز لحظہ بہ لحظہ قریب ہوتی چلی آئی۔ گھوڑا شاید وہیں آکر رُک گیا کیونکہ آخری ٹاپ کی آواز عین میرے کمرے کی پچھلی دیوار کے قریب سنائی دی۔ پھر نیند مجھ پر پُورا غلبہ پالینے کو تھی جب میں نے دوسرے کمرے کے دروازے پر آہستہ سے ایک آواز سنی دروازہ نہایت آہستگی سے کُھلا اور پھر اُسی آہستگی سے بند ہوگیا۔

اب میں پوری طرح جاگ اُٹھا تھا۔ دوسرے کمرے سے مسلسل اور آہستہ آہستہ کوئی آواز اُٹھ رہی تھی۔ میں نے کان لگا کر سننا شروع کیا۔ کوئی ہلکی ہلکی سسکیاں اور آہیں بھر رہا تھا اور دوسری اس میں زیادہ ہلکی اور مبہم ایک آواز تھی جسے میں کچھ نہ سمجھ سکا۔ پھر بے اختیار ہوکر میں اپنے بستر سے اُٹھ بیٹھا۔ مجھے حیرت تھی کہ اس پُراسرار لڑکی کے پاس جو تمام دنیا سے بیگانہ معلوم ہوتی تھی اس وقت کون آیا ہے۔ میرے تاریک کمرے اور دوسرے کمرے کے درمیان صرف ایک دیوار حائل تھی

لیکن ان کے درمیان دروازہ کوئی نہ تھا۔میں راستہ ٹٹول کر باہر نکل آیا۔دوسرے کمرے میں روشنی جل رہی تھی۔آہستہ آہستہ رونے اور سسکیاں بھرنے کی آواز اب صاف سنائی دینے لگی۔چھپ کر دیکھنا شاید بزدلی سمجھا جائے لیکن اس پُراسرار ماحول میں یہ بزدلی بھی مردانگی سے کم نہ تھی۔میں نے دروازے میں سے بہت کوشش کے بعد ایک باریک سی درز ڈھونڈ لی اور اندر کی طرف جھانکنے لگا ـــــ کوئی شخص دروازے کی طرف پیٹھ پھیرے بستر کے قریب بیٹھا تھا اور وہ لڑکی گھٹنوں کے بل جھکی ہوئی اُس کے کپڑوں میں منہ چھپائے سسکیاں بھر رہی تھی۔اس کے سیاہ اور لمبے بال پریشانی سے اُس کے شانوں پر بکھر گئے تھے اور اس شخص کا ایک ہاتھ اُس کے سر پر تھا۔پھر میں نے اُسے بولتے ہوئے سنا لیکن ایسا آہستہ کہ میں کچھ نہ سمجھ سکا۔اس کے جواب میں لڑکی نے اپنا سر اُوپر اُٹھالیا اور روتی ہوئی بولی "آہ اب ایک لمحہ بھی میں یہاں نہیں رہ سکتی" پھر اُس شخص نے پہلے سے بھی زیادہ دھیمی آواز میں کچھ کہا اور لڑکی سسکیاں بھرتی ہوئی بولی "مجھے اس کی پروا نہیں، چلو کیونکہ اب وقت بہت تھوڑا باقی ہے"

میں خود بخود دروازے سے کئی قدم پیچھے ہٹ گیا۔میرا خون جوش سے میرے جسم میں کھولنے لگا۔میں نے سوچا آہ وہ بھولا نوجوان اس عورت کے لئے اپنے دل میں کیا جذبات رکھتا تھا۔اُس کی انتہائی وفا کا ثبوت اُس کا بے گور و کفن جسم اب بھی جنگل میں پڑا ہے لیکن وہ عورت جس کی وفاداری پر اُسے اپنی وفا سے بھی زیادہ اعتماد تھا لیکن جو اُس کی موت پر ایک آنسو بھی نہ نکال سکی تھی اب کسی دوسرے کے سامنے کس بیتابی سے رو رہی ہے۔اور اب بھی ان آنسوؤں میں اُس کی یاد شامل نہ تھی۔کیا سب عورتوں کی فطرت اسی طرح ہوتی ہے؟ میں خوف اور نفرت سے کانپ اُٹھا۔

کمرے کے اندر سے ایک ہلکی سی چیخ کی آواز بلند ہوئی اور دفعتہً دروازہ کھل گیا جو کچھ مجھے نظر آیا اُسے دیکھ کر اگر اُس وقت میری جان بھی نکل گئی ہوتی تو تعجب نہ تھا۔وہ سانولے چہرے والا نوجوان جس نے جنگل میں جھیل کے کنارے میرے سامنے جان دی تھی برہنہ سر میرے سامنے سے گذر گیا۔اب بھی اُس کا پہلو خون سے سرخ ہو رہا تھا اور اُس کے چہرے پر موت کی زردی چھائی ہوئی تھی اس کے ساتھ ساتھ ایک اور سایہ تھا ـــــ ایک عورت کا ہیولیٰ ـــــ اور اس کے پہلو پر بھی ٹھیک اسی جگہ مجھے ایک سرخ دھبّا نظر آیا۔

شاید اُس نے بھی میری طرف دیکھ لیا۔اور اس کے بعد وہ دونوں میری آنکھوں سے اوجھل ہوگئے۔اس کے بعد کیا ہوا اور میں کہاں رہا مجھے کچھ معلوم نہیں۔

---

دن کو جب میری آنکھ کھلی تو میں اپنے بستر پر اوندھا لیٹا ہوا تھا۔سورج شاید بہت دیر کا نکل آیا تھا کیونکہ تیز دھوپ پہاڑ کے دامن میں چاروں طرف خوب پھیل چکی تھی اور پہاڑ پر سے کوّوں کی کائیں کائیں کی آواز سنائی دے رہی تھی۔

میں اپنے بستر سے اُٹھ بیٹھا۔دن کی روشنی میں جب ہر چیز پہلے کی طرح مجھے حقیقی شکل میں نظر آئی تو رات کا عجیب و غریب

واقعہ بھی میرے دل پر ایک پریشان خواب کے مانند رہ گیا۔ مجھے اتنی دیر تک سوئے رہنے سے پشیمانی ہوئی اور اب میں چاہتا تھا کہ گھر کی مالکہ اگر مجھ سے کوئی خدمت لینا چاہتی ہے تو اُسے بجا لا کر پھر میں فوراً یہاں سے چلا جاؤں۔ مجھے اپنے کئی معاملات طے کرنے تھے جن میں پہلے ہی ایک دن کی تاخیر ہو چکی تھی۔

اُسے صحن میں نہ پاکر میں اُس کے کمرے کی طرف گیا۔ دروازہ کھلا ہوا تھا بالکل اُسی طرح اُسی انداز میں جیسے رات کو میں اسے کھلتے دیکھ چکا تھا۔ جب میں آگے بڑھا تو بے اختیار میرے منہ سے حیرت اور خوف کی ایک چیخ نکل گئی۔ وہ اپنے بستر پر چت لیٹی ہوئی تھی اور میرا نیزہ سیدھا اُس کے پہلو میں پیوست تھا۔ اُس کا ایک ہاتھ اُس کے چہرے پر تھا اور دوسرا نیزے پہ۔ اُس کے چہرے پر مسکراہٹ تھی ——— اتنی نمایاں کہ گویا وہ ہنس رہی ہے۔

رات کا واقعہ میرے حافظہ میں اتنا روشن ہو گیا کہ اب مجھے اس پر کسی پریشان خواب کا شبہ نہ رہا۔

میرا نیزہ جا چکا تھا اور صرف میری تلوار میرے تکیہ کے نیچے رہ گئی تھی۔ مجھے خوف معلوم ہونے لگا۔ اگر بستی کا کوئی آدمی اس وقت یہاں آ جائے تو میرے قاتل ہونے میں کسی شبہ کی گنجائش نہ تھی۔ میری صداقت کا جاننے والا سوائے میرے وہاں کون تھا؟

میں نے اپنے نیزے کو ہمیشہ کے لئے اُسی خوبصورت لڑکی کے پہلو میں چھوڑ دیا جس کے سراپا پر نگاہ ڈالنے سے اُس وقت محسوس ہوتا تھا کہ محبت مجسم ہو کر اس پیکر میں سما گئی ہے۔

جلد جلد تیار ہو کر میں جانے کے لئے باہر نکلا لیکن میرا گھوڑا غائب ہو چکا تھا۔ مکان کی دیواروں پر وہ عجیب و غریب بیل جو بہار کی بجائے خزاں میں نشو و نما پاتی ہو گی اُسی طرح پھیلی ہوئی تھی۔ سورج کی زرد شعاعوں کا عکس پڑنے سے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اُس کے پتّوں اور ٹہنیوں کی رگیں زندگی کے خون سے بھری ہوئی ہیں۔ سفید پھولوں کے درمیان اب کثرت سے گہرے سرخ رنگ کے پھول بھی نکل آئے تھے اور یوں محسوس ہوتا تھا کہ ہر پھول جدا جدا آنکھوں سے مجھے گھور رہا ہے۔ پہاڑ پر کوئی کوّا افسردہ انداز میں کائیں کائیں کر رہا تھا اور ایک سیاہ گھوڑا گھاس کی تلاش میں پتھروں کے درمیان منہ مار رہا تھا۔ ہوا کا ایک تیز جھونکا پہاڑ پر سے اُٹھا اور چیختا ہوا میرے کان کے قریب سے گذر گیا۔

وہ ساری فضا پہاڑ مکان اور وہ بستی جو دُور سے نظر آ رہی تھی سب مجھے ایک سحر معلوم ہونے لگا۔ میں پیدل ہی پہاڑوں کے سلسلے میں داخل ہو گیا کیونکہ میرا نیزہ ایک انسانی پہلو میں پیوست تھا اور وہاں میری صداقت کا جاننے والا سوائے میرے کوئی نہ تھا۔

پہاڑوں میں کچھ دور چل کر مجھے اپنا گھوڑا ایک جگہ سوکھے پتّوں کو ہٹا ہٹا کر گھاس چرتا ہوا مل گیا۔ وہ میری طرف دیکھ کر زور سے ہنہنایا اور اسے پاکر مجھے اس وقت یوں محسوس ہوا گویا میں اپنی عمر کے کسی پرانے رفیق سے مل رہا ہوں۔

پھر میرا گھوڑا وادی میں تیز جا رہا تھا۔ میں نے لمحہ بھر کے لئے اپنی آنکھیں بند کر لیں شاید میرا تصوّر پھر ایک بار رات کی اُسی تاریکی کو ڈھونڈ رہا تھا جب میرے پیچھے پیچھے شاہراہ پر ایک دوسرے گھوڑے کی ٹاپوں کی آواز بلند ہوئی تھی۔

"راہرو"

# خمریات

(۱)

اے شاہدِ شوخ دل کے ویرانے میں آ
اے بادۂ ناب جسم کے پیمانے میں آ
اے ابرِ سیاہ داغِ عصیاں دھو دے
اے رحمتِ کردگار میخانے میں آ

(۳)

مسرور ہوا نشے سے دل شاد ہوا
صدماتِ غمِ دہر سے آزاد ہوا
میخانے میں آ کے زندگی بیتی سب
نیکی و بدی کا عالم برباد ہوا

(۲)

نشے سے فنا ہوئے ہیں ہستی کے غبار
ہے بادۂ راحت اثر جام پُر بہار
معلوم یہ ہوتا ہے کہ ہیں مستِ دوام
محسوس یہ ہوتا ہے کہ ہے عالمِ خمار

(۴)

کیا زندہ ہوں جب تک وہ زلفِ سیہ نہ ہو
بے چینی اور عیش کے اسباب نہ ہو
گر ہم کو میسّر نہ ہوا جامِ شراب
میخانے میں یا تم ہو کبھی عیب نہ ہو

ثاقب
کانپوری

# بازیافت

آ اے محبوب عشق کی منزل کو وہیں سے شروع کردیں جہاں ہم نے اسے چھوڑ دیا تھا؛

آ اُس خواب کے رشتوں کو از سرِ نو استوار کریں جسے گزرے مدتیں ہوگئیں؛ اور پھر ایک دوسرے سے محبّت کریں اور خوش ہوجائیں خواہ دنیا اس محبّت کی تضحیک ہی کیوں نہ کرے۔

آ جذبات کی اُن قبروں کو جو ہمارے ہجر اور ہمارے وصال کے درمیان حائل ہیں؛ اور اُن آنسوؤں کو جنہوں نے وقت کی زرکاریوں کو زنگ آلود کردیا ہے؛ اور اُس کہر کو جو ہماری امید کے چمن پر چھا گیا ہے یکسر بھلادیں۔

آ ہم اُس سرد مہر اور کینہ ور تقدیر کو بھول جائیں جس نے ہمارے محبّت کرنے والے دلوں کو اپنا کھلونا بنالیا اور ایک مرتبہ پھر مسرور محبّت کے عیش و نشاط میں زندگی بسر کریں۔

نہیں، ابھی وقت بیت نہیں گیا!

میرے چہرے کی بڑی بڑی جھریوں کو بھول جا؛ میرے سفید سفید بالوں کو بھلادے؛ میری آنکھوں میں دیکھ! اے محبوب! تیری محبّت وہاں پہلے سے زیادہ روشن چمک رہی ہے۔

تیری پیاری آنکھوں کی کومل گہرائیوں میں اپنی جوانی کی کھوئی ہوئی یاد مجھے نظر آرہی ہے؛

وہ یاد جو تیری وفا کی مقدس روشنی سے منوّر ہے؛ اور جس میں بہار کے شفاف آسمانوں کا نیل جھلک رہا ہے۔

ٹوٹے ہوئے رشتوں کو جوڑ لے اور آ ہاتھ میں ہاتھ ڈالے ہوئے پیچھے کی طرف روانہ ہوں، نہیں آگے کی طرف ـــــــ مستقبل کے اُس روشن ملک کی طرف جو ہمارا ماضی تھا۔

(ایلا ویلر ولکاکس) عبدالعزیز

# رحمٰن کی ایک غزل

تیری خواب آلود آنکھیں میری نیند اڑا لے گئیں
تیرے ہونٹوں نے مئے ناب کی لذّت کو مات کردیا۔
نہ آنکھوں میں آنسو باقی رہے اور نہ صبر کی کوئی صُورت رہی
میری بے صبری نے آنکھوں سے پانی کو خشک کردیا۔
میرے دل کو مطرب کے نغموں نے چھلنی کردیا
اور عقل کو ساقیوں کی شراب نے گم کردیا۔
ایک ساقی اور یار دوسرے مطرب نے مل کر
میرے جوفِ سینہ سے دل کو اڑا لیا۔
میں تجھ پر نثار! کیا ہُوا کہ تو میرے دل کو چھین لے گیا
میں مطمئن ہوں، آخر میرے محبوب کے سوائے کوئی اور تو نہیں لے گیا۔
تیرا خط تیرے مصحفِ رخ کے سیاہ حروف ہیں
اس کتاب کے شغل نے مجھ پر خور و خواب حرام کردیا۔
زہد و پرہیزگاری کا جو سرمایہ بھی میرے پاس تھا
اُسے تیرے حسن کا سیلاب بہا لے گیا۔
رحمٰن نے اپنے دل پر محراب کا نقش بنایا تھا
لیکن تیرے نقشِ ابرو نے اُسے بھی محو کردیا۔

---

پروانہ اور بلبل دونوں کی حالت دیکھ کر حیران ہوں
کہ تیرا رخِ انور شمع ہے یا پھُول!

(پشتو)

مظفر احمد

# محفلِ ادب

## عربی خون کا ایک گرم قطرہ

اسپین میں جب مسلمانوں کی سلطنت کا شیرازہ درہم برہم ہؤا تو اس انتشار کی حالت میں کچھ مسلمان افریقہ چلے گئے، کچھ اسپین ہی میں رہ کر عیسائیوں کے مظالم سہنے لگے، اور کچھ لوگوں نے عیسائی مذہب قبول کر کے ان مظالم سے نجات حاصل کر لی، اور عیسائی سلاطین کے مقربین میں داخل ہو گئے۔ انہی عیسائیوں میں اموی خاندان کا ایک بہادر بھی شامل تھا جس کا اسلامی نام محمد بن امیہ تھا لیکن عیسائی ہونے کے بعد الدن انسطونیو مولائی دی قرطبہ وفالور کے نام کر پکارا گیا۔ اس کی صلب سے تین لڑکے پیدا ہوئے جن میں ایک کا نام فرنٹڈو، دوسرے کا مارٹین اور تیسرے کا لویس تھا۔ ان میں الدن فرنٹڈو جو خاندانی لقب سے ممتاز تھا نہایت آزاد اور سر دلعزیز شخص تھا اور غرناطہ کی مجلسِ امرا کا ممبر منتخب ہو گیا تھا۔ اس تعلق سے وہ ۱۵۶۵ء میں یعنی فتحِ غرناطہ کے ستر سال بعد ایک بار مجلسِ امرا میں جب کہ اُس کی عمر ۲۲ سال کی تھی شریک ہونے کے لئے گیا، اور جیسا کہ تمام امراء کا دستور تھا، اپنی تلوار دروازے پر رکھ دی، لیکن اپنے خنجر کو اپنے پاس سے جدا کرنا پسند نہیں کیا۔ اُس کی یہ روش صدرِ مجلس کو پسند نہیں آئی، اور اس نے اُس نے سختی کے ساتھ اس کو سرزنش کی فرنٹڈو نے اس کے یہ سخت الفاظ سنے تو اس کا عربی خون کھولنے لگا، اور اس نے ان الفاظ میں اس کا جواب دیا،

میں جس طرح چاہوں گا مجلس میں شریک ہوں گا، کیونکہ میں سلاطینِ بنو امیہ کی اولاد ہوں، اور میرے آباد اجداد اِس ملک کے بادشاہ تھے۔"

اب صدرِ مجلس نے اور بھی سخت الفاظ استعمال کئے، اور اُس کو ایک وحشی قوم کا فرد قرار دیا، اس پر فرنٹڈو کا غصہ اور تیز ہؤا اور اس نے دفعۃً اس پر حملہ کر دیا۔ اس کے بعد تمام امرا نے اُس پر متفقہ حملہ کیا تو اُس نے اپنے خنجر سے سب کا مقابلہ کیا، اور دروازے تک اُن کو دھکیلتا ہوا چلا آیا، دروازے پر پہنچ کر اپنی تلوار بھی ہاتھ میں لے لی، اور ایک خاص محلے میں جس میں عرب خاندان آباد تھے نکل آیا۔ چند ہی دنوں میں ان عربوں کی ایک بہت بڑی جماعت اس کی شریکِ کار ہو گئی۔ اس نے ان کی ایک فوج مرتب کی اور ان کو لے کر پہاڑ کی طرف روانہ ہؤا جہاں بہت سے عرب آباد تھے۔ یہ سب کے سب عیسائیوں کے مظالم سے تنگ آ کر اس پہاڑ کے دامن میں پناہ گزین ہو گئے تھے۔ ان

سب کی پشت پناہی حاصل کرنے کے بعد اُس نے اپنی بادشاہی کے ساتھ اسپینی سلطنت کے خلاف عام جہاد کا اعلان کیا اور اس کے جھنڈے کے نیچے عربوں کی ایک معتد بہ جماعت جمع ہوگئی جن کے سینے اسپینیوں کے بغض و عداوت کا آتشکدہ بنے ہوئے تھے۔ اس جماعت کو لے کر اُس نے اسپینیوں پر حملہ کیا اور اُن کے خون کا دریا بہا دیا۔ اسپینی سلطنت نے بھی بڑے عزم و استقلال کے ساتھ اس پُرجوش اسلامی جماعت کا مقابلہ کیا، لیکن ایک مدت تک ناکام رہی۔ بدقسمتی سے فرنٹڈو کا ایک چچازاد بھائی جس کا نام ابن امیہ تھا، اور جو ان عربوں پر حکومت کرنے کا خواہشمند تھا اس کا رقیب بن گیا۔ اُس نے سازش کر کے اس کو دھوکے سے قتل کرا دیا اور خود بادشاہ بن کر دوبارہ اسپینیوں کے ساتھ جہاد شروع کیا، لیکن اس کے اعوان و انصار کو رشوت دے کر اسپینیوں نے اُس کو قتل کرا دیا، اور اُس کے قتل ہو جانے کے بعد تمام عرب حملہ آور منتشر ہو گئے اور چار سال کی جنگ کے بعد اسپینیوں نے ان پر قابو پا لیا۔

فرنٹڈو کا باپ اپنے بیٹے کی موت کے بعد مدرید میں پناہ گزین ہو گیا تھا اور ایک فوجی سردار کی سفارش سے سلطنت نے بھی اس کو اور اس کی اولاد کو معافی دے دی تھی۔ اس معافی کے بعد اس کا دوسرا فرزند الدن مارٹین خاندانی لقب سے ممتاز ہوا لیکن اُس نے اپنے تیسرے بھائی الدون لوئس کے ہاتھ اپنی تمام جائداد فروخت کر دی اور اب اس کا لقب الدون لوئس ای ابنیسیا رغواروس قرار پایا۔ لیکن لوئس کے دوسرے بھائی مارٹین کا لقب صرف مارٹین دی والور باقی رہ گیا۔

اسپین میں اب تک یہ معزز خاندان اپنی قدیم وجاہت کے ساتھ قائم ہے اور اس کی تاریخ کے بیان کرنے سے ہمارا مقصد صرف یہ ظاہر کرنا ہے کہ اِس وقت اسپین میں انہی دونوں متصادم فریقوں کی یادگار آج کل ایک مشہور اسپینی شاعر ہے جس کا نام فیلا سباسا ہے۔ والور جو مارٹین کے لقب کا ایک جزو ہے، اس شاعر کی ماں کے خاندان کا نام ہے، اور اس کا باپ جنرل فیلا سباسا کے خاندان سے تعلق رکھتا ہے جس نے اسپینیوں کی طرف سے الدن فرنٹڈو کا مقابلہ کیا تھا، اس مشہور شاعر یعنی فیلا سباسا کی ولادت ٹھیک اُسی مکان میں ہوئی ہے، جس میں اس کا اسلامی اور عربی دادا فرنٹڈو دھوکے سے مارڈالا گیا تھا۔ حریر کی جس سبز رنگ چادر میں فرنٹڈو قتل کیا گیا تھا وہ فیلا سباسا کی ماں کے پاس بطور ایک یادگار کے محفوظ تھی، لیکن فیلا سباسا نے چودہ برس کی عمر میں ایک تہوار کے دن اس کو استعمال کیا تو بلجیم کے ایک شخص نے اس کو خریدنا چاہا اور اس سے اس کے فروخت کرنے کی درخواست کی۔ پہلے تو فیلا سباسا نے انکار کیا، بعد کو اس کے اصرار سے مجبور ہو کر بلا قیمت ہدیۃً دے دی۔ اب اُس کے خاندان میں اس چادر کا صرف ایک چھوٹا سا ٹکڑا محفوظ رہ گیا ہے۔

اس عبرتناک واقعہ پر اب اگرچہ صدیاں گذر گئی ہیں اور خود مسلمان اپنی اسپینی شان و شوکت کا افسانہ بھول چکے ہیں، لیکن اس شاعر کی رگوں میں اب تک عربی خون دوڑ رہا ہے، اور وہ بار بار اپنے اشعار میں اس بھولے ہوئے افسانے کو دہراتا رہتا ہے۔

چند روز ہوئے ایک عیسائی عرب سیاح نے امریکہ میں بمقام سان بادلو اس سے ملاقات کی ہے، اور اس کے حالات، سوانح، معاشرت اور کلام پر ایک شاعرانہ ریویو کیا ہے جو المقتطف نومبر ۱۹۲۹ء میں چھپا ہے اور جس سے بہ تلخیص ماخوذ ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ "اس شاعر کی عمر ۵۰ سال سے زائد نہیں ہے، وہ سگرٹ پیتا ہے اور کھانے پینے کی پروا بہت کم کرتا ہے، ہمیشہ شاعرانہ تخیلات میں غرق رہتا ہے، اور یہ استغراق اس درجہ بڑھا ہوا ہے کہ شور و غل سے اُس کے شاعرانہ خیالات میں کوئی خلل نہیں واقع ہوتا، وہ شعر لکھتا رہتا ہے اور اس کے بچے اُس کے گرد کھیلتے کودتے اور شور مچاتے رہتے ہیں، اُس کی تصنیفات کی تعداد اس وقت تک ۵۸ تک پہنچ چکی ہے۔ اگرچہ کثرت تصنیف کسی مصنّف کی کوئی خاص فضیلت نہیں ہے، لیکن اس شاعر نے کثرتِ تصنیف کے ساتھ خوبیٔ تصنیف کی فضیلت بھی حاصل کرلی ہے، اور نظم و نثر دونوں میں اپنے خیالات ظاہر کئے ہیں۔ اس کی تصنیفات کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ ان میں اکثر کا موضوع عرب اور عربیت ہے۔ اس کے ایک ناول کا نام "قصر لولو" ہے جس میں اُس نے ابن احمر کے زمانے کا ایک واقعہ لکھا ہے جو غرناطہ میں پیش آیا تھا۔ ایک ناول میں جس کا نام "ابن امیہ" ہے، وہ واقعات لکھے ہیں جو فتح غرناطہ کے ستر سال بعد وہاں کے بچے کھچے عربوں کو پیش آئے۔ ایک ناول میں جو "بادیہ" کے نام سے مشہور ہے، وہ واقعات لکھے ہیں جو صحرا میں پیش آئے اور ان واقعات کے سلسلہ میں اہل عرب کی شجاعت، فیاضی اور مہمان نوازی وغیرہ کا ذکر تفصیل کے ساتھ کیا ہے غرض اس کے تمام ناولوں کے کیرکٹر اور ہیرو عرب ہیں، اور ان سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ عرب، آثار عرب اور ان کی اندلس کی معاشرتی واخلاقی زندگی کی تاریخ سے کس قدر واقف ہے۔ اس کا کلام تمام انواع شاعری کا جامع ہے۔ وہ کبھی ہنستا ہے کبھی روتا ہے، کبھی رنجیدہ ہوتا ہے، کبھی خوش ہوتا ہے۔ جس منظر کی تصویر کھینچتا ہے وہ آنکھ کے سامنے مجسّم ہو کر آجاتا ہے۔ نہروں کی روانی کا نقشہ دکھاتا ہے تو کانوں میں پانی کے گرنے کی آواز آجاتی ہے، ابھی ایک پُرسکون نہر کے کنارے کھڑا ہے کہ دفعۃً ایک مواج سمندر کے کنارے پہنچ جاتا ہے، ابھی تم اس کو زمین پر ڈھونڈ رہے تھے کہ چشم زدن میں آسمان پر نظر آنے لگتا ہے۔

وہ عربی زبان کا شیدائی ہے۔ ایک بار وہ صاحب فراش تھا، میں اس کی عیادت کو گیا تو اس نے کہا کہ "بیٹھو اور سنو" اس کے بعد اس نے ایک قصیدے کے چار بند مجھ کو سنائے، اور انہی سے اس کی شاعرانہ قوت کا اندازہ ہوتا ہے، چنانچہ ان کے بعض اشعار کا ترجمہ یہ ہے۔

غرناطہ! آہ غرناطہ　　تیری شان وشوکت میں سے کچھ بھی باقی نہ رہا،
تیری نہروں میں سے آنسوؤں کے سوا اور کیا رہ گیا ہے؟　　جو تیری سلطنت کے کھنڈروں پر بہ رہے ہیں

تیری نسیم صبح
صرف آہِ سرد ہے

غرناطہ! آہ غرناطہ　　تو صرف ایک ویران کھنڈر ہے،
سنو تو کے لوگ　　تیرے مصیبت زدہ فرزندوں کو افریقہ لے جاتے ہیں

اور وہاں تیرے فرزند اُن کے خوف سے
روتے ہیں، نہیں اپنی ناامیدی پر روتے ہیں

غرناطہ! آہ غرناطہ　　تو برباد ہوا اور یہ کس قدر حسرتناک بربادی ہے،
موج اُن کے لئے روتی اور آہِ سرد بھرتی ہے　　جب اُس کی ڈبڈبائی ہوئی آنکھیں اُن کو نظر آتی ہیں'

اُس نے میرے سامنے یہ اشعار پڑھے تو اُس کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے، اور جب وہ ان کو ختم کر چکا تو ہم پر ایک خاموشی طاری ہوگئی، جو رنج وغم سے لبریز تھی۔ اس کو خود یہ قصیدہ بہت محبوب ہے، اور جو جلسے اُس کے اعزاز میں کئے جاتے ہیں، اُن میں اس کو بآوازِ بلند پڑھتا ہے۔ صرف یہی نہیں کہ وہ اس عربی جوش وتفاخر کا اظہار صرف اہلِ عرب کے سامنے کرتا ہے، بلکہ وہ تمام مجالس میں اہلِ عرب کی یادخوانی کرتا ہے، اور لومۃ لائم کی مطلق پروا نہیں کرتا۔ میں نے جب اس کو اپنی تصویر دی اور اس پر پرتگالی زبان میں جس کو وہ سمجھتا ہے بطور تہدیہ وتقدمہ کے کچھ الفاظ لکھنے چاہے، تو اُس نے اس کو گوارا نہیں کیا، اور عربی زبان میں جو اس کو بہت محبوب ہے، ان الفاظ کے لکھنے کی خواہش کی۔ مجھ کو اس کے ایک دوست سے معلوم ہوا کہ اہلِ عرب کے ساتھ اس کی محبت اس درجہ کو پہنچ گئی ہے، کہ ایک بار میں نے اُس کو دیکھا کہ مدرید کی سڑکوں پر عربی لباس پہنے ہوئے گھوم رہا ہے۔ عام طور پر اگرچہ وہ مغربی وضع میں رہتا ہے لیکن اس کے اندر عربی دل کی دھڑک محسوس ہوتی ہے، اُس نے مجھ سے بیان کیا کہ وہ اسپین پہنچ کر ممکن کوشش اس غرض کے لئے کرے گا کہ غرناطہ میں عربی ادب وتاریخ کی تعلیم کے لئے ایک عظیم الشان یونیورسٹی قائم کی جائے

"معارف"

---

## روحِ نشاط

یہ راز ہے میری زندگی کا　　پہنے ہوئے ہوں کفن خودی کا
پھر نشترِ غم سے چھیڑتے ہیں　　اک طرز ہے یہ بھی دل دہی کا

کونین پہ اک نگاہِ نفریں | اللہ رے دماغ بے دلی کا
پھر ڈھونڈ رہا ہوں بےخودی میں | کھویا ہوا لطف آگہی کا
او لفظ و بیاں میں چھپنے والے | اب قصد ہے اور خامشی کا
مرنا تو ہے ابتدا کی اک بات | جینا ہے کمال منتہی کا
عالم پہ ہے اک سکونِ بیتاب | یا عکس ہے میری خامشی کا
یاس ایک جنونِ ہوشیاری | امید فریب زندگی کا

"جامعہ"

## پیغام

صبح تیرے لئے مبارک ہو! اے آتشیں رکاب کے سوار! تیرا سفر کامیاب ہو!

اگر اُس حسین پری چہرہ کے پاس تیرا گزر ہو تو میرے آقا! اُس کی ابروئے خمدار کا حال ضرور پوچھنا! آہ!! اب وہ میرے لئے آہیں نہیں بھرتی!

اُس کی فراموش گاری ایک سنگِ مزار ہے، جو میری آرزوؤں کی نعش پر نصب کر دیا گیا ہے! اے سوار! اُس سے التجا کرنا کہ وہ مجھے اِس قیدِ مرقد سے رہا کر دے!

اُس سے کہنا کہ میں غزل سرا ہوں ———

اُس کے جسم کا، جو آبِ رواں میں شاخِ نیلوفر کی طرح جھک جاتا ہے!

اُس کے رخسارِ آتشیں کا، جو پشمِ ارغوانی کی طرح شوخ رنگ ہے!

اُس کے ہلالِ ابرو کا، جس پر کاجل کی تحریر عقل و دانش کو مسحور کر دیتی ہے!

خدارا اُس سے کہنا کہ میں گیت گاتا ہوں ———

اُس کے پیارے لبوں کی شان میں، جو ایسے سرخ ہیں جیسے کسی شمع کے شعلے کا عکس شہد پر ناچ رہا ہو!

یا شرابِ لالہ رنگ کی صراحی آگ کی روشنی میں جھلک جھلک کر دل کو مدہوش بنا رہی ہو!

اُس سے کہنا کہ میں توصیف کرتا ہوں ———

اُس کی گردنِ بلوریں کی، جس کے گرد نکہت پاش پھولوں کے ہار لپٹے ہوں!

"نیرنگِ خیال"

# نئی کتابیں

**مرقعِ ادب**۔ حصۂ دوم، مرتبہ جنابِ صفدر مرزا پوری۔ اس کتاب میں اُن نایاب خطوط کا مجموعہ ہے جنہیں ملک کے ادیبوں نے ایک دوسرے کے نام لکھا۔ ان خطوط سے بعض شعرا اور مشاہیر کے سوانحِ زندگی پر بھی روشنی پڑتی ہے۔ اکثر خطوط میں شاعرانہ نکات و حقائق پر بحث ہوئی ہے۔ لکھنے والوں میں مرزا غالب، علامہ شبلی، مولانا حالی، حضرتِ اکبر الہ آبادی، حضرتِ امیر مینائی، مولانا شررا اور حضرتِ ریاض کے نام قابلِ ذکر ہیں۔ حجم ۲۱۲ صفحات، قیمت دو روپے۔ پتہ۔ صدیق بک ڈپو، امین آباد پارک، لکھنؤ

**ڈالی کا جوگ**۔ از پروفیسر حامد اللہ صاحب افسر میرٹھی بی اے۔ اس مجموعہ میں "ڈالی کا جوگ" اور دس دوسرے افسانے شامل ہیں جن میں سے نو طبعزاد ہیں اور دو ماخوذ ہیں۔ شروع میں تیرہ صفحے کا ایک مقدمہ ہے جس میں افسانے کی ابتدا اس کی ترقی اور اس کے اصول سے بحث کی گئی ہے۔ حجم ۲۴۱ صفحات، قیمت: درج نہیں۔ انڈین پریس لمیٹڈ، الہ آباد سے طلب فرمائیے۔

**کائناتِ ادب**، مولفہ محمد عبدالحمید صاحب حمید میرٹھی سابق ایڈیٹر "نظارہ"۔ یہ کتاب میٹرکولیشن کے نصاب کے طور پر لکھی گئی ہے۔ اس میں اردو زبان کے مسلم الثبوت ادبا و فضلا کے مکتوبات، مضامین اور نظمیں درج ہیں آخر میں تمام اہلِ قلم کے مختصر سوانحِ حیات بھی دیئے ہیں۔ ہمارے خیال میں یہ انتخاب موجودہ زمانہ کی ضروریات کے مطابق نہایت اچھا ہے حجم ۲۳۷ صفحات۔ پتہ ایجوکیشنل بک ہاؤس، سول لائنز علی گڈھ۔

**اسرارِ شریانیہ**۔ مع مجرباتِ انصاریہ، مصنفہ حکیم محمد عبدالوہاب صاحب انصاری دہلوی۔ اس میں فاضل مصنف نے نبض کے متعلق بصیرت افروز مجتہدانہ مقالات لکھے ہیں اور اپنے سینکڑوں مجربات افادۂ عام کے لئے پیش کر دیئے ہیں۔ حکیم صاحب کی اس بے غرضانہ اور مخلصانہ خدمت کی قوم کو قدر کرنی چاہیئے۔ حجم ۴۳۰ صفحات قیمت تین روپے۔ حکیم محمد عبدالحی صاحب انصاری، جامع مسجد، دہلی سے طلب فرمائیے

**مجبورِ وفا**۔ مصنفہ پنڈت کشن پرشاد صاحب کول۔ یہ نان کوآپریشن کے زمانے کا ایک افسانہ ہے جسے سلیس اور دلکش انداز میں لکھا گیا ہے۔ حجم ۶۰ا صفحات قیمت ایک روپیہ چار آنے۔ مینیجر لیڈر پریس الہ آباد سے منگائیے۔

**تحفۂ ہند و یورپ**۔ مصنفہ مولوی نعمت اللہ خاں صاحب گوہر بی۔ اے۔ اس کتاب میں بعض محیر العقول

تاریخی و علمی استدلال کئے گئے ہیں۔ مثلاً سامی اور آریہ اقوام میں نسلی اعتبار سے غیریت نہیں اور سنسکرت، پہلوی اور انگریزی وغیرہ زبانوں کی اصل عربی ہے۔ حجم ۱۹۴ صفحات، قیمت ایک روپیہ آٹھ آنے۔ ناشر چوہدری عبدالرحمان صاحب حسن آباد، قادیان۔

**ماڈرن بک کیپنگ**، مصنفہ سید ہادی حسین صاحب رضوی۔ اردو زبان میں حساب نویسی کی مختصر لیکن جامع کتاب ہے۔ حجم ۷۶ صفحات، قیمت ایک روپیہ۔ ناشر حکیم غلام مصطفٰے صاحب بک سیلر، حکیم منزل، محلہ کندیگراں، لاہور

**اسلام اور نیشنلزم**۔ از حضرت مولانا ابوالکلام آزاد، حجم ۴۸ صفحات، قیمت چار آنے ناشر مہتمم البلاغ بک ایجنسی، نمبر ۵۸، گوال منڈی، لاہور

**اسلام اور غیر مسلم**۔ از مولوی محمد حفیظ اللہ صاحب، حجم ۲۷ صفحے قیمت آٹھ آنے، ناشر مسلم بکڈپو پھلواری شریف ضلع پٹنہ۔

**نغمہ اور سلام**۔ حجم ۴۷ صفحے قیمت بارہ آنے، مصنف و ناشر مولوی محمد علی شاہ صاحب مسکین، میوہ کٹرہ، آگرہ

**خیر البشر**۔ مرتبہ حکیم ایم اے زیدی صاحب، حجم ۸۴ صفحے، قیمت دو پیسے، ناشر ناظم تبلیغ ہاؤس، کچا باغ، دہلی۔

**مسلمانوں کی ایجادیں**۔ از مولوی محمد حفیظ اللہ صاحب، حجم ۸ صفحے قیمت تین پیسے، ناشر مسلم بکڈپو پھلواری شریف پٹنہ

**خدا لائین برائے فارسی**۔ تقریر آغا سید محمد علی صاحب پروفیسر نظام کالج، حجم ۲۸ صفحے۔ قیمت چار آنے، ناشر شعبہ جامعہ معارف ایران، حیدر آباد (دکن)

**سلیقۂ تحریر**۔ اردو میں خط نویسی و مضمون نگاری کی تعلیم از جناب محمد مسلم صاحب ایم اے۔ ایم او ایل، پروفیسر سینٹ کولمباز کالج، ہزاری باغ، (صوبہ بہار) حجم ۶۰ صفحے، قیمت ایک روپیہ۔

**رواج کی پوجا**۔ کلمہ گو زمینداران پنجاب سے دو دو باتیں، از شیخ عبدالرحیم صاحب بی اے ایڈووکیٹ حجم ۱۶ صفحے قیمت درج نہیں۔

**ماضی و حال مدرسۃ العلوم** (منظوم) از حضرت احسن مارہروی، لکچرار انٹرمیڈیٹ کالج مسلم یونیورسٹی، علی گڈھ۔ حجم ۳۲ صفحے، قیمت چار آنے۔

**عراق کے تاریخی مقامات**، سیر عراق کے متعلق ضروری معلومات کی تفصیل، ناشر نارتھ ویسٹرن ریلوے، ہیڈ کوارٹرز آفس، لاہور۔

